بیت

بنام آنکہ او ثانی ندارد بہ صفات حادث و فانی ندارد

# آریہ پرکاش

حصہ دوم

در مطبع سود رشن مرادآباد باہتمام منشی نارائن داس طبع گشت

॥ परमात्मने नम: ॥

زبان پر ہے میری حمد خداوند ؎ ہین جسکی نام نامی سچدانند ؎ وہی ہے برہم اور بھگوت وہی ہے
وہی آنند ہے چت ست وہی ہے ؎ نہ اوسکی ابتدا و انتہا ہے ؎ وہی جلوہ گر ارض و سما ہے
کیا پیدا اوسی نے دو جہان کو ؎ زمین کو آسمان کو لامکان کو ؎ اول حمد خداوند رقم کرتے
ہین بعدہ حصہ دوم آریہ پرکاش حوالۂ قلم یہہ حصہ بہی گفتگوے عارفانہ سے مشحون ہے
کہ از اول تا آخر وید و شاستر کا مضمون ہے یہان بہی دیانند سرسوتی کے عقایدہ پر گفتگو ہی
کہ احقاق حق و ابطال باطل کی جستجو ہے سنسکرت لسان قدیم ہے اور ماخذ زبان
ہفت اقلیم اگر یہہ بیان نہوتی کسی کو جرٲت تفسیر و بیان نہوتی اگر کوئی مسلمان کہنے لگے
کہ ہماری ہی زبان قدیم ہے اوسی سے سنسکرت نکالی گئی ہے اور یہہ تمام الفاظ عربی
کے لیکر سنسکرت والون نے اپنے طور پر بنا لے ہین تو ہم اسطرح پر جواب دینگے کہ
عبرانی و عربی وغیرہ کوئی زبان قدیم نہین ہے کہ تمہاری ہی کتابون سے تمہاری
زبانون کا حادث ہونا ثابت ہوتا ہے چنانچہ امام ثعلبی نے سورہ نحل کی (قد مکر الذین
من قبلہم فاتی اللہ بنیانہم من القواعد فخر علیہم السقف من فوقہم) اس آیت کی تفسیر مین لکہا ہی

کہ بادشاہ نمرود کے زمانہ مین تمام لوگون کی زبان سریانی تھی جبکہ اوس سے
ایسی مہیب آواز برآمد ہوئی کہ عالم کی زبانون مین اختلاف پڑ گیا پس ہر ایک نے ایک زبان
مین گفتگو کرنی شروع کی اسطرح پر کہ ایک قوم دوسری قوم کی زبان سے ہوئی پس
دنیا مین بہتر زبانین مختلف واقع ہو مین مطلب آیت یہہ ہے کہ خدا نے محو کیا جس
وقت نمرود اور اوسکے مطیعون نے مکر کیا ہمنے اونکے اوپر اونکی عمارت تفسیر معالم
مین لکھا ہے کہ نمرود نے خدا سے مقابلہ کرنیکے لیے ایک منار نہایت بلند بنایا جب
اوسپر چڑھا آسمان ویسا ہی دور نظر آیا جیسا کہ زمین سے دکھائی دیتا ہے دن وہ
منار گر پڑا اتر اوسکا دریا مین گرا اور باقی نمرودیون کے گھرون پر آرہا آواز
مہیب اوس سے پیدا ہوئی کہ ساری دنیا کی زبانین متبلبل یعنی درہم برہم ہو کر اونکے
کلام مین اختلاف پڑ گیا شہر بابل کے بابل نام ہونے کی وجہہ یہہ ہی ہے اس پہلے
اوس بلدہ کا نام کوثا تھا محمد بن جریر طبری نے لکھا ہے کہ عہد نمرود مین تمام آن کی
زبان سریانی تھی جب قصر نمرود گر پڑا اوسکی آواز کی ہیبت سے زبانین مختلف ہوگئین ہر ایک
قوم علیحدہ زبان مین کلام کرنی لگی اس طرز پر کہ ایک کی بولی دوسرا نہ سمجھے پس
مفسرین کی تفسیر سے ثابت ہے کہ عربی وغیرہ ساری زبانین اوس قصر کے گرنے کی سبب
حادث ہوئی ہین کہ جو نمرود نے خدا کے ساتھہ مقابلہ و مقاتلہ کے واسطے بنایا تھا جو کوئی
عربی کو قدیم کہتا ہے وہ غلطی عظیم مین پڑا ہے ان مفسرین کے قول سے یہہ بھی جانا گیا
عربی وغیرہ زبانین نجس ہین کہ اونکی پیدایش کا باعث منار خدا آزار ہے پھر بقول شیخ
زبان خلق نقارہ خدا یہود و نصارا و مسلمان جو کہتے ہین کہ اول سب لوگون کی زبان ایک
تھی تمام زبانین اوسی سے بگڑ کر بنگئی ہین یہہ بالکل ہمارے ہی قول کی تائید ہے اور
یہہ ہی مقصود ہے کہ سنسکرت ام الالسنہ ہے اور ساری بولیان اسی سے حادث ہوئی ہین
کیونکہ سریانی سے اون لوگون کی مراد سنسکرت ہے کہ سریانی کی بار موصدہ کو اونہون نے

ای سے یای تحتانی لکھنا اور پڑھنا شایع کیا ہے سنسکرت مین سہ بانی اور دیو بانی
بو کہتے ہین جو کہ ابتدای آفرینش مین پرماتما نے بذریعہ وید اقدس کے آپنے
تسلیم کی تہی اور رشیون اور منیون مین پہیلائی تہی رفتہ رفتہ اوسی کے الفاظ و کلمات
کو تغیر کر کے طرح طرحکی زبانین لوگون نے جاری کر لی ہین سنسکرت مین سہ
ہا مہملہ بمعنی پرماتما کے بھی مستعمل ہے اس صورت مین یہہ کلمہ مرکب ہے (سو) اور (را)
سے باسانی نجات و درجات کا دینے والا۔

सुर पृ० सुहृशनिर्दात्म भीहं सु म क: हेवे सूर्यपरि

سنسکرت کی عبارت ہے جسکی نجات دہندہ کی طرف اشارت ہے لفظ بانی سنسکرت
کی زبان و بولی کے مستعمل ہوتا ہے سہ بانی و دیو بانی دونون مراد ہین اسمین بجاے
موحدہ یاے تحتانی پڑھنا اور سہ یانی ایک ملک کی زبان کا نام دہرنا مسلمانون کی ناواقفی
سے ہے اسواسطے توریت کی کتاب پیدایش کے گیارہوین باب مین صرف اسیقدر لکہا ہے
کل دنیا مین ایک ہی زبان جاری تہی قید سہ یانی نہین ہے اصل عبارت یہان کی
طرح ہے اور تمام زمین پر ایک ہی زبان اور ایک ہی بولی تہی۔ ۲ اور جب وے پورب
سے روانہ ہوے تو ایسا ہوا کہ اونہون نے سنعار کے ملک مین ایک میدان پایا اور
وہان رہنے لگے۔ ۳ اور آپسمین کہا آو ہم اینٹ بناوین اور آگ مین پکاوین سو
اونکو پتہر کی جگہہ اینٹ اور گچ کی جگہہ گارا تہا۔ ۴۔ اور اونہون نے کہا کہ آو ہم اپنے
واسطے ایک شہر بناوین اور ایک برج جسکی چوٹی آسمان تک پہونچے اور یہان اپنا نام
کرین ایسا نہو کہ تمام روے زمین پر پریشان ہو جاوین۔ ۵ اور خداوند اوس شہر اور
برج کو جسے بنی آدم بناتے تہے دیکہنے اوترا۔ ۶ اور خداوند نے کہا دیکہو لوگ ایک
ہین اور اون سب کی ایک ہی بولی ہے اب وے یہہ کرنے لگے سو وے جس کام کا
ارادہ رکہین گے اوس سے نہ رک سکین گے۔ ۷ آو ہم اوترین اور اونکی بولی مین

اختلاف ڈالین تاکہ ایک دوسرے کی بات نہ سمجھین۔ ۸ تب خداوند نے اونکو وہان
سے تمام روے زمین پر پراگندہ کیا سو وے اوس شہر کے بنانے سے باز رہے۔
۹ ۔ اسلئے اوسکا نام بابل ہوا کیونکہ خداوند نے وہان ساری زمین کی زبانون مین
اختلاف ڈالا اور وہان سے خداوند نے اونکو تمام روے زمین پر پراگندہ کیا فقط
اسمین اتنی ہی بات قرین قیاس ہے کہ ابتداے آفرینش مین پرماتما نے اپنی خاص زبان
سکھلائی اور وہ بالیقین سنسکرت ہی تھی جسکو ہم دیوبانی اور سربانی کہتے ہین (اور جب وے
پورب سے روانہ ہوے) اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اول پیدایش آریاورت ہی مین
ہوئی اور یہان ہی سے لوگ اوس طرف کو روانہ ہوے! اسیواسطے میکس مولر صاحب نے
لکچرس آن دی سائینس اف لینگویج کے صفحہ ۱۵۲ مین لکھا ہے کہ لیب نز صاحب نے کہا
کہ مین از روے یقین بیان کرتا ہون کہ سب زبانون کی اصل ایک ہی زبان ہے اور
بنی آدم مشرق سے مغرب کو آئے فقط باقی عبارت بالکل واہیات ہے کیونکہ اوس سے
لازم آتا ہے کہ ایشور محدود ہی جانا جاتا ہے اور او نتر ناچر رہتا ہے آدمیون سے خوف کرتا ہے
اور ڈرتا ہے کہ مبادا انسان میرے قابو سے باہر نکل جائین اور خود مختار ہو جائین مین
حیرت مین ہون کہ پادری صاحبان کس مونہہ سے ہندؤن کے دیوتاؤن پر جھوٹے اعتراض
کرتے ہین کہ جب کوئی شخص عبادت کرتا ہے تو اندر دیوتا خوفناک ہوتا ہے غور کرو کہ جب
تمہارے آسمانی ایشور کا یہہ حال ہے تو تم کو کیا مجال ہے کہ اندر پر زبان طعن دراز
کرو غرض کہ سربانی سنسکرت کے سواے دوسری زبان نہین سے ہووے تو یہود
و نصارا و مسلمان اپنی کتابون سے نشان دین کہ فلانے ملک مین مروج تھی پھر
توریت اور میکس مولر صاحب کے اس مضمون سے کہ لوگ مشرق سے مغرب کو آئے فقط
یہہ ہی جانا گیا کہ تمام روے زمین پر اول آریہ لوگون کی بود و باش تھی جبکہ آریہ ورت
مین انسانون کی کثرت ہوئی تو دوسرے ملکون مین جا بسے اسیواسطے کالیہ صاحب نے

تاریخ انگلستان کے صفحہ گیارہ مین لکہا ہے کہ قدیم مصری و یونانی و رومی و انگریز مسئلہ تناسخ یعنی
آواگون کو مانتے تہے اور ہمارے پرانے ڈروا دلوگ جو کہ ہمارے گرو تہے یہہ ہی سکہلاتے تہے
اور ہم لوگ مانتے تہے لیکن روشنی پہیلنے کے بعد اس پرانی تعلیم کو چہوڑ دیا فقط کتاب چیمبرس
ان فارمیشن فاروی پیپل مین لکہا ہے کہ پی تہے گورس جو مشہور حکیم بلدہ وسے ماس کا تہا لوگون
کو مسئلہ تناسخ کی ہدایت کرتا تہا اور کہتا تہا کہ مین خود وہ ہون کہ میرا پہلا جنم کیا تہا فقط ہمیر
نے چاہا تو کسی رسالہ مین تناسخ کی بحث تا ثانی لکہی جاویگی چونکہ ابتدا مین تمام ولایتون کے لوگ
کے اس عمدہ مسئلہ کے قائل تہے اس سے ثابت ہوا کہ آریون مین داخل تہے اور وید
کی طرف مائل تہے اس تمام گفتگو سے یہہ بہی تحقیق ہوا کہ سنسکرت پرماتما کی زبان ہے کہ سرشٹی
کی آدی مین اوسنے بواسطہ وید اقدس کے بندگان خاص کو یاد کرائی اونکے وسیلہ سے
آجتک مروج ہے اور ساری دنیا کی زبانین اسی سے اخذ کی گئین چنانچہ الف ایڈ امیزی
اور ڈابولی ویب ایم اے صاحب نے کتاب ہنٹس آن دی سٹڈی آف انگلش مین صفحہ اول
سے لیکر سات تک جو کچہہ کہ لکہا ہے اوسکا یہہ ہی مدعا ہے کہ سو برس گذرے کہ اہل یورپ
کا ایسا اعتقاد تہا کہ سب زبانون کی اصل عبرانی ہے لیکن جسوقت سنسکرت مین مہارت
حاصل کی یہہ ہی بات دریافت ہوئی کہ فارسی و یونانی و لیٹن و جرمنی وغیرہ سنسکرت سے
نکلی ہین فقط یہان سے بخوبی ثابت ہو گیا کہ تمام بولیون کی جڑ سنسکرت ہے کیونکہ جسوقت
سنسکرت بگڑی اوس سے طرح طرح کی زبان پیدا ہو گئی جیسے ماتا سے مان و مادر
و مام و مدر اول سنسکرت دوم بہاشا سوم و چہارم فارسی پنجم انگریزی اسیطرح پتا سے
پدر و فادر و پیٹر و ویٹر اول سنسکرت دوم فارسی سوم انگریزی چہارم یونانی و لیٹن
پنجم جرمنی اسیطرح پد و پاؤن و پا و پاڈاس اول سنسکرت دوم بہاشا سوم فارسی
چہارم یونانی اسی قیاس پر ناسا و ناک و نیس و نوز اول سنسکرت دوم بہاشا
سوم لیٹن چہارم انگریزی اس قسم کے ہزارہا کلمات ہین کہ جن سے کچہہ تبدیل و تغیر

کے ساتھہ گوناگون لفاظ بن گئے ہین میکس مولر صاحب کی کتاب لیکچرس آن دی سائنس
آف لینگویج کے صفحہ ۱۵۵ مین لکھا ہے کہ لارڈ مان بڈو صاحب کہتا ہے کہ ہندوستان
کے برہمنون مین ایک ایسی زبان جاری ہے جو ہومر یونانی شاعر کی عبارت سے ہر طور پر
فصیح ہے سواے اسکے مجھکو اور بھی اس زبان کا حال دریافت ہوا ہے اگر زندگی بخیر
رہی تو پایہ ثبوت کو پہنچاونگا کہ یونانی سنسکرت سے نکلی ہے اسی کتاب کے صفحہ ۱۶۴
مین ہے کہ سر ولیم جونس نے لکھا ہے کہ سنسکرت کی وضع نہایت عجیب و غریب ہے یونانی سے
زیادہ کامل ہے اور لیٹن سے بڑھکر وسیع ہے اور دونون کی نسبت شستہ تر ہے اوسی
کتاب کے صفحہ ۱۶۳ مین ہے کہ ہیلہڈ صاحب اپنی بنگالی گریمر کے دیباچہ مین لکھتا ہے
کہ سنسکرت کے الفاظ کی عربی و فارسی و یونانی و لیٹن سے بہت مشابہت ہے اور یہہ مشابہت
مصطلحات کے درمیان ہی نہین ہے کہ جس سے یہہ قیاس کیا جاوے کہ جب ایک قوم نے دوسری
قوم سے علوم و فنون لئے اوسکے ساتھہ ہی مصطلحات بھی اخذ کرلین بلکہ مشابہت زبان کے اصلی
لفظون مین ہے جیسا کہ اسماے اعداد اور اون چیزونکے نام جن کی ضرورت ہر ایک قوم کو کچھہ
شائستگی ہونے پر بھی ہوتی ہے فقط چونکہ سنسکرت سب زبانون سے پہلے ہے اس سے
معلوم ہوا کہ تمام زبانین سنسکرت ہی سے نکلی ہین اب چاہیئے جاننا کہ جو زبان سب سے
پہلے ہوگی وہی ایشور کی زبان ہو سکتی ہے کیونکہ جسوقت ایشور نے انسان پیدا کئے
وے بے تعلیم ایشور کے کوئی بات از خود ایجاد نہین کر سکتے پس جو بولی کہ اونکو ایشور نے
وید مقدس کے ذریعہ سے سکھلائی وہ سنسکرت ہے اور کلام وہی آسمانی زبان و ربانی کلام ہے
وہ کسی ملک کی بولی نہین ہے اور پہلے بھی نہ تھی کہ جس زمانے مین وید مقدس کا ظہور
ہوا فی الفور اوس سے ہر ملک کے لوگون نے اپنی اپنی زبان بنائی اگر سنسکرت آریاورت
کی بولی ہوتی تو رشیون اور منیون کو کہ روز اول سے آریاورت کے رہنے والے تھے
اوسکے پڑھنے کی ہرگز ضرورت نہ پڑتی کیونکہ اپنے ملک کی زبان کوئی پڑھکر نہین سیکھتا

بلکہ خود بخود وہ آجاتی ہے حالانکہ سنسکرت کو شروع ہی سے پڑہتے چلے آئے ہین بغیر تعلیم کے کسی کو حاصل نہین ہوتی چنانچہ پتن جلی رشی نے مہابہاشیہ مین کہا ہے ۔

**वृहस्पतिः प्रवक्ता इन्द्रोऽध्येता।**

یعنی اندر نے برہسپتی سے سنسکرت پڑہی فقط یہان سے واضح ہوا کہ سنسکرت دیوتون کے لوگ کی بہی زبان نہین ہے ورگرنہ اندر دیوتا کسواسطے برہسپتی کی شاگردی اختیار کرتا اور سنسکرت پڑہتا اگر سنسکرت آریاورت دیش کی بہاشا ہوتی تو ہم لوگون کو کسواسطے اوسکے پڑہنے اور پڑہانے کی ضرورت پڑتی کیونکہ اپنے ملک کی بولی خود بخود ہر ایک کو آجاتی ہے اوسکی تعلیم وتعلم کی کسیکو احتیاج نہین ہوتی چونکہ آریاورت کے لوگون نے بہی بطناً بعد بطنٍ اور نسلاً بعد نسلٍ سنسکرت پڑہا اور پڑہایا اس سے جانا گیا کہ وہ آریاورت کی زبان نہین ہے علاوہ اسکے کوئی اہل زبان اپنی زبان کی صرف ونحو اپنے ملک کے باشندون کے تعلیم کے لئے وضع نہین کرتا مثلاً کسی اہل عرب نے اپنے ملک کے لوگون کو عربی تعلیم کرنے کے واسطے عربی کی صرف ونحو نہین بنائی یہہ ہی حال فارسی وغیرہ کا ہے بلکہ عربی کی صرف ونحو فارسی والون نے اپنے عربی خوان ہونے کے لئے بنائی ہے اسیطرح یہان کے لوگون نے فارسی سمجہنے کے واسطے قواعد فارسی کی کتابین بنائین مراد اس سے یہ ہے کہ جسوقت ملک فارس پر عربون کا تسلط ہوا تو ایران مین عربی زبان نے بڑی قدر ومنزلت پائی پس اہل فارس نے عربی کی درس وتدریس کے لئے اوسکی صرف نحو کی بنیاد ڈالی اسیطرح جب اس ملک مین فارسی کی ترقی ہوئی تو ہندوستانیون نے اوسکے قواعد جمع کرنے شروع کئے بخلاف سنسکرت کے کہ اوسکی صرف ونحو جسکو بیاکرن کہتے ہین پانی وپتن جلی وغیرہ رشیون نے جو کہ وید کے زمانے کے قریب تہے آریاورت کے رہنے والون کی آسانی کے لئے بنائی کہ آریاورت مین تعلیم وتعلم سنسکرت بطریق سہل رواج پائے اگر کوئی کہے کہ ان رشیون نے سنسکرت کا بیاکرن اس

جہت سے بنایا کہ اور ملکون کے باشندہ بھی سنسکرت سے بہرہ مند ہووین تو جواب یہہ ہے کہ ظہور وید مقدس ورشیان خدارس کے زمانہ مین سوائے آریاورت کے کوئی ملک آباد نہ تہا کہ ابتداے آفرینش برہماورت سے ہے جو کہ آریاورت کا ایک حصہ ہے پس ان دنون مین دوسرے ملکون کی سنسکرت سے بہرہ مندی ممکن نہ تھی منکرین خود کہتے ہین کہ عہد آدم سے پہلے نوع انسان کا وجود نہ تہا اور بعد الیش آدم سے ابتک چھہ ہزار برس گذرے ہین پس رشیون کے زمانہ مین کہ عہد آدم سے بہت پہلا ہے یہود و نصارا و مسلمان کے اعتقاد کے موافق نوع البشر ہی معدوم محض تھی عرب و ایران وغیرہ کی آبادی کا تو کیا ذکر ہے اس سے یہہ ہی لازم آیا کہ سنسکرت آریاورت کی زبان نہین ہے بلکہ تمام ملکون کی زبانون سے نرالی ہے البتہ قدیم الایام سے آریاورت مین اوسکا رواج بہ کثرت چلا آتا ہے مگر اس سے یہہ نہین جانا گیا کہ اس ملک کی زبان ہو گئی اب سمجھنا چاہیے کہ دراصل سنسکرت کے جتنے الفاظ ہین سب شکت ہین اور سنسکرت مین شکت کہتے ہین ایسے لفظ کو جو شکتی سے متعلق ہووے اور شکتی کہتے ہین پرمیشور کے اس قسم کے ارادہ کو کہ فلانے لفظ سے فلانے معنی سمجھے جاوین اور یہہ ارادہ انادی یعنی ازلی ہے پس روز ازل سے سنسکرت کے سارے الفاظ پرمیشور کی شکتی سے ملصوق ہین اس مرحلہ کی بحث شبد شکتی پرکاشکا نامی کتاب مین مفصلاً طے ہوئی ہے اس سے یہہ ہی برآمد ہوا کہ زبان سنسکرت کا واضع پرماتما ہے یہہ خصوصیت سنسکرت کے سوائے دوسری زبان مین نہین ہے کہ اوسکے الفاظ اور معانی کا پیوند پرمیشور کے ارادہ سے قایم ہووے یہود و نصارا و مسلمان تو خود کہتے ہین کہ واضع زبان انسان ہے یا آواز سقوط مکان ہے انصاف کرو کہ جس دن پرمیشور نے انسان کو پیدا کیا وہ بغیر تعلیم پرمیشور کے ہرگز گفتگو نہین کر سکتا تھا پس جو زبان کہ اوسکو پرمیشور نے سکھلائی وہ دوسرے کی طرف ہرگز منسوب نہین ہو سکتی

بلکہ وہ پرمیشور ہی کی زبان ہے پس مسلمان جو کہتے ہین کہ سنسکرت جنون کی بولی
ہے وہ اونکی عداوت قلبی و قساوت دلی ہے آجتک اونہون نے اس دعوے
کے ثبوت مین کوئی دلیل پیش نہین کی سنسکرت تو کلام زبان خالق زمین و آسمان ہے
اور کلام مالک انس و جان البتہ اگر عربی جنون کی زبان ہووے تو قرین قیاس ہے کہ اہل
مفسرین محمد صاحب نے جنون کو دعوت اسلام کی اور قران سنایا جن تصدیق قران کرکے
دفعتہً ایمان لائے اگر عربی جنون کی بولی نہین ہے تو محمد صاحب نے اونکی گفتگو کیسے
سمجھی کہ امی تہے اپنی فطری بولی کے سوائے دوسری زبان سے واقف نہ تہے اور
جنون نے قران کسطرح سمجھا آیا کسی سے عربی کی تعلیم پائی تھی یہان سے صریح جانا
جاتا ہے کہ محمد اور جنون کی ایک ہی بولی ہے اگر ایسا نہوتا تو دونون کا مکالمہ ممکن نہ تہا
کہ دونون نے کوئی زبان نہ سیکھی تہی پس لاکلام دونون کی بولی واحد تہی اگر سنسکرت
جنون کی زبان ہوتی تو آریاورت کے سوائے دوسرے ملکون مین بہی رواج پاتی کہ
جن سب جگہہ آمد و رفت رکہتے ہین ہندوستان ہی کی تخصیص نہین ہے حالانکہ جہان
کہین سنسکرت کی ترقی ہوئی وہ بالکل آریاورت کی بدولت ہے چنانچہ جرمن اور انگلستان
وغیرہ کے لوگون نے یہان آکر اور یہان کے پنڈتون سے تعلیم پاکر اپنے ملکون مین سنسکرت کا درس
و تدریس جاری کیا ناظرین اخبار پر کوئی بات مخفی نہین ہے انصاف کرو کہ اگر سنسکرت
جنون کی لسان ہوتی تو اشخاص جن گرفتہ سنسکرت ہی مین گفتگو کرتے کہ جبکہ سر پر جن
آتا ہے اوس سے اپنی ہی بولی بلواتا ہے مگر ایسا کبھی نہین دیکھا گیا کہ جن گرفتہ آدمی
نے سنسکرت مین بات کی ہووے علاوہ اسکے اگر سنسکرت جنون کی بولی ہوتی تو
کل مسلمان سنسکرت ہی بولتے کہ اونکو جنون سے بدرجہ غایت تعلق ہے کہ موافق
قران و حدیث کے جوقت مسلمان اپنی مان کے پیٹ سے پیدا ہوتا ہے تو اول اوسکو
جن مس کرتا ہے ایک ایک مسلمان کے ساتھہ ایک ایک جن ہر دم ہمنشین ہے اگر

دل مین وسوسہ ڈالنے والابھی جن ہے جن ہی نے آدم کو بہشت سے گرایا جن ہی نے
زکریا کو قتل کرایا جن ہی نے ایوب کو رنج والم بے پایان دیا جن ہی نے محمد صاحب کو
مغلوب خواب گران کیا اس قسم کی بہت مثال ہین کہ مسلمانون اور جنون کی پیوستگی پر
دال ہین یہان اسیقدر پر کفایت منظور ہے کہ طوالت سے خاطر رنجور ہے غرضکہ سنسکرت
جنون کی لسان ہرگز نہین ہے بلکہ زبان رب العالمین ہے **ابیات** ہ یہہ بیشک
زبان رب جلیل ہ ہین مضامین عمدہ اوسکی دلیل ہ ہے بلاغت عیان عبارت سے
حسن تشبیہہ و استعارت سے ہ قدرت خلق ہے کہان ایسی ہ کہ عبارت کرے عیان ایسی
**سوال** جبس صورت مین سنسکرت پرمیشور کی زبان ہے تو لازم آتا ہے کہ سنسکرت کی
تمام کتابین مثل وید کے آسمانی ہووین **جواب** کتاب اوس شخص کی طرف
منسوب ہوتی ہے کہ جس نے اوسکے الفاظ کو ترتیب دیا ہووے اور فقرات مرتب کے
ہووین مثلاً کوئی ہندوستانی عربی خوان زبان عربی مین کتاب تصنیف کرے تو یہہ
کتاب اوس شخص باشندہ ہند کی طرف منسوب ہوگی اور وہی اوسکا مصنف قرار پاویگا
ملک عرب کے رہنے والون سے اوسکا کچھہ تعلق نہین ہے باوجودیکہ اس شخص ہندوستانی
نے عربون کی زبان مین کتاب بنائی مگر اوسکی تصنیف وتالیف عربون کے ساتھہ
ہرگز منسوب نہوگی اور یہہ شخص ہندوستانی بہی عرب قرار نہ دیا جاویگا معترض کے طور پر تو
لازم آتا ہے کہ اس کتاب کے مصنف ومولف عرب لوگ ہووین کہ کتاب مذکور اونکی زبان
مین ہے مگر ایسا کوئی تصور نہ کریگا غور کرو کہ اگر زید صرف قران کے الفاظ لیکر کوئی
رسالہ بنا دوے تو اوسکو مسلمان کلام خدا ابداً نہ جانینگی زید ہی کی کتاب سمجھین گے
باوصفیکہ زید نے ایسا التزام کیا ہووے کہ فقط الفاظ قران ہی سے اوسکو انجام دیا
ہووے اسیطرح (نہ جایتے مریتے وا بپشچت)

"नजायतेम्रियतेवाविपश्चित्"

یہہ شرتی ہے اور معنی اسکے یہہ ہین کہ جیو نہ پیدا ہوتا ہے نہ مرتا ہے فقط اس شرتی
کے آخر کا ایک لفظ بدل کر مہابھارت والے نے اوسکو اسطرح نظم کیا ہے۔

(نہ جایتے مریتے وا کداچت) ॥ नजायते म्रियते वा कदाचित् ॥

اب مہابھارت کی اس منظومہ عبارت کو شرتی کوئی نہین کہتا سب پنڈت سمرتی
کہتے ہین باوجودیکہ بجنسہٖ شرتی کے الفاظ ہین یہان سے واضح ہوا کہ اگرچہ سنسکرت تا
پرمیشور کی زبان ہے لیکن وید کے سوائے جتنی کتابین سنسکرت مین آج
تک تصنیف کی گئین ہین وے اونکے مصنفون ہی کی جانب نسبت دی گئی ہین وید اونمین
کی برابری وہمسری اے اونکو یہہ مناسبت نہین ہے جیسے کہ مسلمان جھوٹا دعوی
کرتے ہین کہ سنسکرت جنون کی زبان ہے اسیطرح کہتے ہین کہ ثقیل ترالسنہ تمام
جہان ہے لیکن یہہ اونکی ادعا محض بے بنیان ہے اور ثبوت اسکا بر ازحیطہ
امکان ہے اصل حقیقت یہہ ہے کہ ہر شخص اپنی ناواقفی وجہالت سے دوسرے زبانو
کو ثقیل جانتا ہے اگر ان لوگون کی تصدیق کیجاے تو لازم آے کہ ساری زبانین
ثقیل ہووین سنسکرت کی کچھہ خصوصیت نہین ہے فی الواقع سنسکرت اخف السنہ ہی
جیساکہ تجربہ اور روزانہ برتاؤ سے ظاہر ہے اگر کوئی ٹ اور ڈ وغیرہ حروف کی نسبت
گفتگو کرے کہ یہہ ثقیل ہین تو اوسکا اتہام ہے کیونکہ جو شخص علم بیاکرن سے اندک
بہرہ مند ہے اور مخارج حروف سے واقف ہے بلاتکلف حروف مذکور کو ادا کرتا ہے
بلکہ جرمن وانگلستان وغیرہ غیر ملکون کے لوگ بیاکرن مین گونہ مہارت پیدا کرکے فصاحت
وبلاغت کے ساتھہ سنسکرت مین گفتگو کرتے ہین حتی کہ تصنیف وتالیف کی لذت سے بھی
خبردار ہین میکس مولر اور ولسن ڈاکٹر کی گذارشات ہمارے دعوے کے شاہد عادل
ہین علاوہ اسکے حروف متنازعہ سنسکرت سے مخصوص نہین ہین بلکہ لیٹن وانگریزی
ورومی وگریک وغیرہ مین بھی داخل ہین پس لازم آیا کہ یہہ تمام زبانین ثقیل ہووین

سنسکرت کی کچھہ خصوصیت نہین ہے اگر کہہ ख اور گہہ घ وغیرہ حروف پر اعتراض ہے
تو وے اردو مین بہی موجود ہین حالانکہ اردو کو کوئی مسلمان ثقیل نہین سمجھتا بلکہ
میان محمد علی نے ظفر مبین کے صفحہ ۱۵ مین عرفی کے ایک قصیدہ فارسی کی نسبت
مرزا رفیع کے قصیدہ اردو کو از روے فصاحت و بلاغت کے بہتر اور بڑہکر لکہا ہے
باوجودیکہ مرزا رفیع کا قصیدہ کہہ ख اور گہہ घ وغیرہ حروف سے بہرا ہوا ہے پس حروف
مذکورہ پر ثقل کا بہتان لگانا انصاف سے بعید ہے غرضکہ حروف مذکور کے
ثقل کی بابت جو مسلمانون نے گفتگو کی ہے اور اونکو سنسکرت کے ساتھہ مخصوص
سمجھا ہے وہ بالکل اونکی بے شعوری و نادانی سے ہے کیونکہ وے حروف اکثر زبانون
مین مستعمل ہین ہان وہا قین عرب کی زبان مین اونکا استعمال نہین ہے پس یہہ
اوس زبان کا قصور ہے نہ باعث اسکا ثقل حروف مذکور ہے علاوہ اسکے ثقل
حروف مذکور کا بسبب مخارج کے ہے یا بسبب صفات استعلا و اطباق کے برتقدیر
اول جو مخرج (ک) کا ہے وہی (کہہ) و (گہہ) کا ہے پس اسکے کیا معنی کہ (ک)
ثقیل نہووے اور (کہہ) اور گہہ مین ثقالت پائی جاوے اسی پر دوسرے حروف
کے مخارج کو قیاس کر لیجئے برتقدیر دوم جسقدر استعلا و اطباق کہ حاے حطی و عین
مہملہ و غین معجمہ و قاف وغیرہ احرف کے ادا کرنے مین عارض ہوتا ہے حروف
سنسکرت وغیرہ کے بولنے مین اوسکا عشر عشیر بہی متصور نہین ہے پس عربی کی برابر
کوئی زبان ثقیل نہین ہے کہ خود اہل عرب جسوقت حاے حطی بولتے ہین حلق پہاڑتے
ہین اور منہہ بگاڑتے ہین ہرگاہ عین و غین ادا کرتے ہین زبان نکالتے ہین اور
جہاگ ڈالتے ہین جبکہ قاف زبان پر لاتے ہین آثار کراہیت جتلاتے ہین اسیطرح
عربی کے دوسرے احرف بہی نہایت غیر مانوس و ثقیل ہین قطع نظر ازین عربی کی ثقالت
پر تو باب اعلال و تخفیف گواہ ہے کہ اس زبان کو ثقل اعرابی و حرفی اسقدر لاحق

ہی کہ ہرچند علماے صرف اوسکے رفع کرنے کی تدبیرین کرتے ہین مگر وہ کہان جاتا
ہے کہ وصف ذاتی وجبلی زبان عربی کا ہے علت وہوے وہاے جاے عادت کبہی
نہ جاے مخفی نرہے کہ کلام عرب مین حروف علت کو کہ واو والف ویا ہین ثقیل جانتے ہین
ہین سب سے زیادہ ثقیل (واو) ہے اوسکی بہ نسبت (یا) کم ثقیل ہے اور (یا)
کی بہ نسبت (الف) کی ثقالت کم ہے اسیطرح اعراب مین ضمہ سب سے زیادہ ثقیل
ہے اوسکی بہ نسبت کسرہ کی ثقالت کچہہ کم ہے اس ثقالت کے دور کرنیکے لیے
کبہی ایک کو دوسرے سے بدل کرتے ہین کبہی حرکت کو گرادیتے ہین کبہی دو رپے حذف
حرف ہوتے ہین مگر اس سے کچہہ نتیجہ نہین نکلتا کیونکہ اگر واو الف سے بدل کیا گیا
توبہی ثقالت قایم رہی کہ الف خود ثقیل ہے علاوہ اسکے جس صورت مین حروف علت
وغیرہ بذاتہ ثقیل سمجہے گے ہین تو زبان عربی سے ثقالت اوسی صورت مین دور ہوسکتی ہے
کہ قطعًا اونکا استعمال ترک کیا جاوے اور یہہ محال ہے پس ثقالت زبان عربی لازوال ہے
بلکہ مین دعوی کرتا ہون کہ کوئی اہل عرب ایک فقرہ بہی ایسا نہین کہہ سکتا کہ جو بالکل
ثقالت اعرابی وحرفی سے خالی ہونے قران کہ جسکی فصاحت پر مسلمان نازان ہین
دونون قسم کی ثقالت سے بہرا ہوا ہے جیسے کہ قران کا حرف اول وآخر مکسور ہے
اسیطرح درمیان مین بہی ثقالت کا انبار ہے کہین اعرابی کہین حرفی چار ناچار ہے
ایک آیت بہی ایسی نہ نکلیگی کہ دونون طرح کے ثقل سے بری ہووے اسیواسطے
مصنف قران نے اپنے کلام کو قول ثقیل کہا ہے دیکہو سورہ مزمل مین ہے۔
انا سنلقی علیک قولا ثقیلا یعنی ہم اوتارینگے تجہہ پر ایک قول ثقیل فقط اب باب
اعلال وتخفیف سے بلکہ خود قران شریف سے ثابت ہوگیا کہ زبان عربی سراسر ثقیل
ہے اگر کوئی بحوالہ امام فخرالدین رازی وغیرہ کے کہے کہ آیت مین ثقل سے عظمت
وقدر مراد ہے تو جو مسلمان کہ سنسکرت کو ثقیل کہتے ہین اوس سے اونکی مراد بہی یہی ہے؛

کو سنسکرت کی قدر عظیم ہے کہ زبان خدائے کریم ہے در اصل ثقالت حروف مراد ہے
گرانی و دشواری تلفظ سے مثلاً ثاے مثلثہ کا تلفظ اسقدر مشکل و دشوار ہے کہ اکثر
اہل زبان و مسلمان بھی اوسکو سین مہملا و صاد مہملہ کے تلفظ سے ممتاز و مشخص نہین
کرسکتے دوسرے ملک کے رہنے والون اور غیر قوم کا تو کیا ذکر ہے اسیطرح تاے
فوقانی و طاے مہملہ کے اور ہاے حطی و ہاے ہوز کے تلفظ مین کوئی شخص شاذ و نادر
ہی تمیز کرسکتا ہوگا زاے معجمہ و ذال معجمہ و ضاد معجمہ و ظاے معجمہ کے تلفظ مین امتیاز
دینا تو سخت مشکل ہے سنسکرت کے حرفون کو تو آریہ اور مسلمان بآسانی و بسہولت
ادا کرتے ہین اور ایک ایک کو جیسا کہ چاہیئے جدا جدا پڑھتے ہین مثلاً (ک)
کی جگہہ (ک) بولتے ہین اور (کہہ) کی جگہ (کہہ) علی ہذا القیاس پس جو کوئی کہتا ہے
کہ زبان سنسکرت ثقیل ہے اوسکا دعوی بیدلیل ہے عربی و فارسی وغیرہ کے حرف
کی تعلیم بھی عقل کو پراگندہ کرنے والی ہے کہ جسوقت ان زبانون کے حروف مفردہ مبتدی
کو پڑہائے جاتے ہین تو اوسکے سامنے لکھا ہوا ایک ایک حرف ہوتا ہے اور تلفظ
دو دو یا تین تین حروف کا کرایا جاتا ہے مثلاً جسوقت لکھی ہوئی ایسی صورت (ا)
ہوتی ہے بروقت تلفظ کی اوسکو تین حرف جداگانہ کے ساتھہ تعبیر کرتے ہین یعنے
الف کہتے ہین اور جب لکھی ہوئی اسطرح کی شکل (ب) ہوتی ہے تو حالت تلفظ
مین اوسکو دو حرف جداگانہ کے ساتھہ ادا کرتے ہین یعنے (بے) کہتے ہین ہی
قیاس پر اورون کو بھی سمجھہ لو اہل عقل فکر کرین کہ ایک حرف لکھنا اور دو یا تین
حرف کے ساتھہ اوسکا تلفظ کرنا فضول محض ہے کہ انجام کار وہ عبارت مین ایک
ہی حرف کا فائدہ دیتا ہے پس یہہ تمام ان زبانون کے واضعین کی عقل کا قصور ہی
تھے اسی مضمون کا خلاصہ صولت ہند کے شروع مین درج کیا تھا میان محمد علی اپنی
عقل کی کوتاہی سے اوسکے حقیقت کو دریافت نہ فرماکر بقول شخصے اولٹا چور کوتوال کو

ڈانٹڈے فقیر انادہ من پر بے شعوری کا بہتان لگاکر درپے اعتراض ہوے ہین **اعتراض** حروف کے مسمیات اور اسمار مین بہی تفرقہ نہین کر سکتے تلفظ حرف اور چیز ہے اور اوس حرف کا نام لینا دوسری چیز ہے حروف مبسوطہ جن سے کلمات مرکب ہوتے ہین مسمیات ہین اور وہ الفاظ کہ جن سے اون حروف کو تعبیر کرتے ہین اسمار ہین حروف مذکورہ کے کہ دلالت کرتے ہین اوپر اپنے مسمیات کے الخ **جواب** مہربانمن حروف عربی وفارسی وغیرہ کے مسمیات واسمار مین جسقدر کہ مغایرت ہے اوس سے ہم کما حقہ واقف ہین اس بارہ مین ہم پر کوئی امر مخفی نہین ہے ہمارا اعتراض اوس مغایرت اور تفرقہ ہی پر ہے جو کہ عربی وغیرہ کے مسمیات حروف اور اسمائے حروف مین واقع ہے کیونکہ وہ ایک امر فضول ہے مسمیات اور اسمائے حروف مین اتحاد ہونا چاہیئے جیسے کہ زبان سنسکرت کے حروف اور اونکے نامون مین ہے کہ جس حرف کا جو اسم ہے وہی اوسکا مسمیٰ ہے یعنے ہر ایک حرف کا جو نام مقرر ہے وہ حرف اوسیکا فائدہ دیتا ہے جیسے کہ क وغیرہ کہ اونکے نام اور مسمیٰ مین کسی طرح کا تفرقہ ومغایرت نہین ہے یہہ میان محمد علی جو کہتے ہین کہ اسمائے حروف اور مسمیات حروف مین مغایرت عربی ہی کے ساتہہ مخصوص نہین ہے بلکہ فارسی اور انگریزی سنسکرت مین بہی ایسا ہی ہے مثلاً انگریزی مین (ایچ) (ایم) نام ہین (ہ) اور (م) کے۔ اور سنسکرت مین (ررا) نام ہے (ر) کا وہ اونکا قول محض بیجا ہے کیونکہ فارسی وعربی وانگریزی وغیرہ پر تو ہمارا اعتراض ہی ہے اور سنسکرت مین (ررا) کسی حرف کا نام نہین ہے ہمنے تو ایسا جہالت آمیز کلام آجتک کسی سنسکرت دان کی زبان سے نہین سنا سنسکرت مین تو جو حرف (ر) کا نام ہے وہی مسمیٰ ہے دونون مین کچہہ فرق نہین ہے اگر کوئی کہے کہ سنسکرت مین بہی حرفون کے

نام اور مسمیات مغائر ہین جیسے ابرن اور اکار نام ہین حرف अ کے تو جواب یہہ ہے
کہ ابرن اور اکار حرف अ کے نام نہین ہین بلکہ حرف (ا) کے آخر کلمہ برن اسواسطے
لگائے ہین کہ ممدودہ اور مقصورہ دونون طرح کے حرف (ا) کا فایدہ دیوے اور
کلمہ کار اگر ممدودہ کے آخر لگاتے ہین تو وہ صرف ممدودہ ہی کا فایدہ دیتا ہے اور اگر مقصورہ
کے آخر لگاتے ہین تو فقط مقصورہ ہی کا پس لفظ برن اور کار حروف سنسکرت کے آخر غرض
ہذا کے لیے لگائے جاتے ہین جو کوئی ان دونون کو حرف (ا) کا نام کہتا ہے اوسکی
ناواقفی مین کچہہ شک نہین ہے جبکہ حروف عربی و فارسی کے مسمیات اور اسمار مین مغایرت
اور تفرقہ متحقق ہے تو لازم آتا ہے کہ دونون مین سے ایک کو تقدم ذاتی ہووے اور دوسرے
کو تاخر اصلی یعنی مسمیات حروف از اسماے حروف اول ہووین یا اسماے حروف مسمیات
حروف سے پہلے ہووین اور یہہ ناممکن و محال ہے تفصیل اسکی عنقریب آنے والی ہے
قطع نظر ازین فرمائے کہ واضع زبان عربی وغیرہ نے اول کس حرف کا اسم وضع
کیا اگر کہو کہ الف کا تو غلط محض ہے کیونکہ اسم الف کا بغیر وضع اسم لام اور فا کے غیر ممکن
ہے لہذا اگر کہا جاوے کہ اول اسماے لام اور فا وضع کئے تو بہی درست نہین ہوسکتا
کسواسطے کہ اسم لام اور فا کا بغیر الف کے محال ہے کہ اسم لام کے درمیان اور اسم فا کی
آخر مین الف موجود ہے اگر جواب سوال ہذا کا کہ اول کس حرف کا اسم بنایا گیا آپ کے
پاس ہووے تو پیش کیجئے اگر کوئی کہے کہ زبان عربی وغیرہ کے واضع نے اول مسمیات
حروف وضع کر کے بعدہ اسماے حروف بناے تو بہی غلط ہے کیونکہ مسمیات حروف
کہ مراد خط و نقش حروف سے ہے دلالت کرتے ہین الف وغیرہ اسماے حروف پر جیسے
منار و شاہراہ انگریزی کے پتہر دال ہوتے ہین مسافت مقررہ پر اور مدلول کے
لیے تقدم زمانی ضرور ہے کسواسطے کہ جب تک مدلول نہوگا دال کی اصلا ضرورت نہ
پڑیگی بعد وجود مدلول کے دال تجویز کیا جاتا ہے چنانچہ جسوقت مسافت معینہ قرار پا چکی

تب اوسپر دلالت کرنے کے لئے منار وسنگ قایم کئے گئے تقدم دال ہرگز نہین
ہوسکتا کیونکہ جب تک مسافت مقررہ بذریعہ پیمایش کے معین نہوگی تعمیر منار ونصب سنگ
بیکار وعبث ہے اگر اس دلیل سے قطع نظر کرکے وضع مسمیات حروف کو وضع اسماے
حروف پر تقدیم دیجاوے تو بھی غلط ہے کیونکہ اس صورت مین یہہ ہی لازم آتا ہے کہ
بروقت بنانے اسم الف کے لام اور فا کا اسم نہین بنایا گیا تہا پس اسم الف مین بعد
خط مستقیم کے ترکیب لام اور فا کی کیا خصوصیت تہی کہ کسی اسم کے ساتھہ مسمی نہین
ہوے تہے بلکہ خط ونقش محض تہے مثل دوسرے نقوش اور خطوط کی جو کہ اسوقت
مسمیات حروف مین شمار کئے جاتے ہین اگر کوئی کہے کہ اول اسم فا و لام ہی وضع کیا
گیا تو ایک کے وسط اور دوسرے کے آخر مین ترکیب خط مستقیم کی کیا تخصیص تہی کیونکہ
ہنوز وہ کسی اسم کے ساتھہ مسمی نہین ہوا تہا بلکہ محض نقش وخط تہا مانند دوسرے نقوش
وخطوط کی غرضکہ اسماے حروف مین ہم تم نہین کہہ سکتے کہ پہلے کونسا اسم وضع کیا گیا
اور یہہ بھی آپ نہین کہہ سکتے کہ اول مسمیات حروف وضع کئے یا پہلے اسماے
حروف بنائے کسواسطے کہ مسمی بغیر اسم کے نہین ہوسکتا مثلاً جب تک کہ اول خط مستقیم کا
اسم قایم نہ کیا جاویگا وہ مسمی قطعاً نہوویگا اسیطرح اسماے حروف بدون مسمیات
کے ممتنع ہین مثلاً الف کہ اسم خط مستقیم کا ہے ترکیب دیا گیا ہے مسمیات ثلاثہ سے
اگرچہ انسان وغیرہ مین تقدیم اسم کی مسمی پر اور تقدیم مسمی کی اسم پر دونون طرح
ممکن ہے مگر حروف عربی وغیرہ مین نہ تقدم اسم بن سکتا ہے اور نہ تقدم مسمی کسواسطے
کہ ایک دوسرے کا محتاج ہے چنانچہ الف کہ جب تک اول اوسکا اسم وضع نہ کیا گیا
تہا وہ مسمی نہ بنا تہا اسیطور پر جب تک کہ اول مسمی الف کا موضوع نہوا تہا وضع اسم ممتنع
تہا اگر کوئی کہے کہ مسمیات واسماے حروف دونون ایک ہی وقت مین موضوع ہوے
ہے تو بھی غلط ہے کیونکہ آن واحد مین دو فعل نہین ہوسکتے بلکہ ممتنع ومحال ہین ایک

ایک وقت مین ایک ہی فعل ہو سکتا ہے اور بحث اسکی دور و دراز ہے کسی جگہہ مفصل لکھی
جاویگی علاوہ اسکے سماے الف مقتضی اسکا ہے کہ اول اسم الف ہو وے کہ مسمی بغیر
اسم کے نہین ہو سکتا ہمنے فرض کیا کہ خط مستقیم سب کے اول موضوع ہوا مگر اوسوقت اوسکو
مسمی نہین کہہ سکتے تہے کہ اوسکے لئے کوئی اسم مقرر نہوا تہا اور اسم الف مقتضی اسکا ہے
کہ پہلے مسمی ہووے کہ مسمی کے بغیر وجود اسم کا فضول و عبث ہے یہہ تمام اشکال عربی وغیرہ
کے اسماے حروف اور مسمیات حروف مین واقع ہے سنسکرت مین چونکہ اسم و مسمی ایک ہے
کوئی اعتراض وارد نہین ہوتا جو کوئی زبان سنسکرت سے اندک بہی بہرہ رکہتا ہے بخوبی
جانتا ہے عربی و فارسی وغیرہ زبانون کے نفس حروف مین اعراب کا نہ داخل ہونا اور اکثر
حروف کے درمیان صرف نقطہ ہی کا فرق اور تفاوت رکہنا مبتدی کو حیرت مین ڈالنے
والا ہے اور اہل شرارت بہی تغیر تغیر و تبدیل اشکال الفاظ و حروف کے اپنی ہواے
نفسانی کے موافق جعلسازی کرسکتے ہین مثلاً ایسی (ستر) صورت کے لفظ کو باعتبار
نقاط و حرکات حرف اول و دوم کے دو سو سے زیادہ طرح پر پڑہ سکتے ہین اسی قیاس
پر ایسی (حر) شکل کا لفظ دو سو طرح کے قریب پڑہا جا سکتا ہے اسی طور پر دوسرے
الفاظ کو بہی جان لو اور باعث اس ساری سرگردانی و حیرانی کا ان زبانون کے فصحا
کی کوتاہی عقل و درایت ہے کہ اونہون نے اپنی بیوقوفی سے اکثر حروف کی صور مین
صرف نقاط ہی کا فرق رکہا اور اعراب کو نفس حروف مین داخل نہ کیا چونکہ سنسکرت کے
حروف اس قسم کے نقصانات سے منزہ ہین کل الفاظ جیسے کے تیسے پڑہے جاتے
ہین کوئی بہی مشتبہ نہین ہے اسکا تو کیا ذکر ہے کہ ایک لفظ متعدد طور پر پڑہا جاوے
جو کوئی زبان سنسکرت سے گو نہ خبر دار ہے اوسپر کوئی امر پوشیدہ نہین ہے یہی ہمنے یہہ
مضمون مختصر طریق پر صولت ہند مین درج کیا تہا میان محمد علی اوسکو مطلق نہ
سمجہکر بقول شخصے ہرے کو ہرا ہی سوجہتا ہے ہماری عبارت کو مہمل کہنے لگے اہا

مین اونکی گفتگو نقل کرکے جواب مناسب دیتا ہون **محمد علی** ناظرین کی جناب
مین التماس ہے کہ صولت ہند کی عبارت پر غور فرماوین کہ کس قدر مہمل ہے یہہ بہی نہین
جانتے کہ اعراب کیا چیز ہے اور اوسکی تعریف کیا ہے اور وہ نفس حروف معربہ مین کیونکر
داخل ہوسکتا ہے **جواب** صولت ہند کی عبارت تو بالکل مطلب خیز ہے مگر سمجھنے
کے لئے عقل چاہئے لا کلام آپ نہین جانتے کہ اعراب کیا شے ہے اور اوسکی بحث
کسواسطے ہے اگر جناب اوسکی حقیقت سے کچھہ بہی خبر رکھتے تو اسقدر ہرزہ درائی
مین اوقات بسر نہ کرتے بلاشبہ اب اعراب نفس حروف معربہ مین داخل نہین ہوسکتا
واضعین زبان عربی وغیرہ پر یہہ ہی ہمارا اعتراض ہے اگر عربی وغیرہ کے واضع کچھہ
بہی سلیقہ رکھتے تو روز اول ہی ایسے حروف وضع کرتے کہ اعراب جنکے نفس مین داخل
ہوتا جیسے کہ سنسکرت مین اعراب نفس حروف سے غیر نہین ہے اور اعراب کو سنسکرت
مین ماترا کہتے ہین اور وے گویا عین حروف ہین ذات حروف سے اصلا مغایرت
نہین رکھتے اسیواسطے سنسکرت مین جیسیکا تیسا پڑہا جاتا ہے ایک لفظ مین دوسرے
لفظ کا ہرگز شبہہ نہین پڑتا اگر اہل عرب وغیرہ کو کچھہ اپنی عزت وآبرو کا پاس ہووے
تو ان حروف معربہ کو بالکل محو کرکے از سر نو دوسرے ایسے حروف ایجاد کرین
کہ اعراب جنکی ذات سے مغایر نہووین جبتک کہ ایسا نہ کرینگے ہمارے اعتراض سے
محفوظ نہووینگے۔ **محمد علی** اگر صولت ہند کی اس عبارت مہمل سے مقصود یہہ ہے
کہ حرکات کو حروف کے ساتھہ نہین لکھا جاتا تو یہہ ایک بیہودہ بات ہے بلکہ جن خطوط
مین حرکات کو حروف کے ساتھہ لکھا جاتا ہی اونکے پڑہنے مین ہمیشہ دقت رہتی ہے
**جواب** صولت ہند کی عبارت تو نقص لفظی ومعنوی سے بری ہے البتہ آپ ہی
کی عبارت مہمل ہے کہ ان دونون فقرون مین لفظ حرکات کے بعد کلمہ اوکو بیمعنی
لائے ہو اور اسیطرح دونون جسگہہ لفظ لکھا جاتا ہے آپ کی سبکسری پر دلالت

کرتا ہے اوسکی جگہہ لکھی جاتین مناسب نہ معلوم ہوتا ہے مگر چونکہ بحث لفظی ایک
امر فضول و عبث ہے لہذا اصل مطلب عرض کرتا ہون کہ آپ کی یہہ عبارت مہمل بھی
ہمارے ہی اعتراض کی تائید کرتی ہے کیونکہ آپ کی عبارت مذکورہ کا مطلب یہ ہے
کہ حرکات کا حروف کے ساتھہ لکھا جانا دقت سے خالی نہین ہے پس فی الحقیقت
یہہ ایک اعتراض ہے عربی وغیرہ کے حروف اور حرکات کے واضعین پر کہ اونہون نے
کار بیفائدہ کیا کہ حروف اور حرکات مین مغایرت و تفرقہ قایم رکھا اونکو یہی لازم
تہا کہ حرکات کو ذات حروف مین داخل کرتے کہ ایک لفظ دوسرے لفظ کے ساتھہ مشتبہ
نہوتا اب ہمارا اور میان محمد علی کا اتفاق ہوا بلکہ وے عربی وغیرہ کے واضعین پر
اعتراض کرتے ہین ہم سے بھی گوے سبقت لیکر کہتے ہین کہ جن خطوط مین حرکات کو
حروف کی ساتھہ لکھا جاتا ہی الخ دیکھو یہان میان محمد علی نے واضع حروف و حرکات عربی کی
غلطی پر خود گواہی دی کہ جن خطون مین اوسکی وضع پر عمل کرکے حروف کے ساتھہ حرکات
کو لکھتے ہین اونکے پڑہنے مین ہمیشہ دقت رہتی ہے فقط صد آفرین میان محمد علی کی راست
گوئی پر کہ رسم خط قران کی ابتری کی خود مقر ہوئے کہ کتابت قران مین لابد حرکات حروف
کے ساتھہ لکھی جاتی ہین پس لاجرم قران کے پڑہنے والون کو مدام دقت پیش آتی
ہوگی اس دقت کا علاج وہی ہے کہ کل اہل عرب متفق ہوکر حروف و حرکات
مروجہ کو نسیًا منسیا گردانین اور کسی سنسکرت خوان کے مشورہ سے ایسے حروف
ایجاد کرین کہ حرکات اونکی ذات مین داخل ہو دین۔ **محمد علی** علاوہ بران حرکات
اور چیز ہین اور حروف اور چیز دونون کو ملا دینا ہر آئینہ خلاف اصل وضع کے
ہے اور سراسر کجروی او گمرہی ہے **جواب** بلاشک حرکات غیر ہین اور حروف
غیر اور دو مغایر چیزون کو مخلوط کرنا خلاف عقل ہرگز نہین ہے اکثر دو چیزین ملکر
نیا ہی رنگ پیدا کرتی ہین جیسے شیر و شکر کہ دونون کی آمیزش سے لذت دوبالا

جوش مارتی ہے پس جو کوئی وشٹے مغایر کے خلط سے انکار کرے اوسکی برابر بیوقوف کون ہے البتہ عربی وغیرہ کے حروف اور حرکات اب مخلوط نہین ہو سکتے اگر انکا واضع اول ہی اخلاط کی رعایت کرتا تو ممکن تہا اسواسطے اوسکی وضع ہی پر ہمارا اعتراض ہے کہ اوسنے حروف وحرکات ایسے بنائے کہ جو لوگون کو دقت مین ڈالنے والے ہین۔

**محمد علی** اور تغیر وتبدیل ہوائے نفسانی کے موافق ہر ایک خط مین ہو سکتی ہے جعل سازمنے اپنی بہیون مین ہمیشہ اس قسم کی کاٹ پہانٹ کر کے بے ایمانیان کرتے رہتے ہین **جواب** جیسے کہ عربی وفارسی وغیرہ کے حروف تردد مین ڈالنے والے ہین اسی قسم کے بنیون کی بہیون کے خطوط ہین ہم عربی وغیرہ کے خطوط پر بنیون کی بہیون کے خط کو ترجیح نہین دیتے دونون برابر ہین بلکہ بنیون کی بہیون کے حروف حرکات ہی نہین رکہتے حرکات کا حروف سے مغایر اور مخلوط ہونا تو دوسری بات ہے علاوہ اسکے تغیر وتبدیل الفاظ وحروف وحرکات سے تو ہر ایک خط کچھہ کا کچھہ ہو سکتا ہے لاکن عربی وغیرہ کے خطوط سب سے مہج ومخصص ہین کہ اون مین بغیر تبدیل وتغیر کے کچھہ کا کچھہ بڑہا جاتا ہے بلکہ اکثر الفاظ کو صدہا طرح پڑہ سکتے ہین ثبوت اسکا اوپر گذرا۔

**محمد علی** اشومیدہ پرب مہابہارت مین لکہا ہے کہ کسی امیر نے اپنے بیٹے کی نام اس مضمون کی چٹھی لکھکر ایک شخص کے حوالہ کی کہ حامل خط ہذا ہمارا (اہت) ہے اسکو بش وید یعنی حامل خط ہذا ہمارا دشمن ہے اسکو زہر دیدیجیو (اہت) زبان سنسکرت مین دشمن کو کہتے ہین اور (بش) زہر کو جبکہ حامل خط شہر کے قریب پہونچا تو کسل راہ سے ایک درخت کے نیچے سو گیا اتفاقیہ بشا نامی دختر اوس امیر کی باغ مین سیر کرتے کرتے حامل خط کے نزدیک پہونچی چونکہ وہ جوان خوبصورت تہا اوسپر مائل ہو گئی اور اوسکی جیب سے وہ نامہ نکالکر دیکہا تو مضمون مذکور پایا پس حرف اول (اہت) کا محو کیا اور بش کے آخر مین الف بڑہا دیا غرضکہ اس محو اور اثبات کے

بعد عبارت اسطرح ہوگئی کہ یہہ نامہ ہرہمارا اپنا ہے اسکو بشا دیدیجیو یعنی حامل خط ہذا ہمارا دوست ہے اسکے ساتھہ بشا کا بیاہ کردیجیو پس اوس امیر کے بیٹے نے نامہ بر کے ساتھہ اپنی بہن کا بیاہ کردیا چنانچہ اس مضمون کی طرف ایک شاعر نے اشارہ کیا ہے ع جن پاین پنہیں نہیں اونہیں دیت گجراج ہا بش دیے بشا ملی ہر بے گریب نواج ہا یعنے جنکے پانون مین جوتا نہین اونکو ہاتھی ملتاہے اور زہر دیتے ہوئے بشا ملی ہر ہاتما بڑا غریب نواز ہے دیکھو جس زبان کو آپ بڑی مصئون اور محفوظ سمجھتے ہین یہہ تبدیل وتغیر اوسی مین ہوئے **جواب** میان محمد علی کی سعی کئی وجہہ سے مردود ہے وجہہ اول آنکہ قصہ مذکورمہابہارت مین کہین نہین ہے اشومیدہ پرب کا تو کیا ذکر ہے البتہ آپ کی مستندہ بیت دہاتین مندمین مشہور ہے وجہہ دوم آنکہ کمی وبیشی حروف والفاظ کی جہت سے توہر ایک خطوط مین کچہہ کا کچہہ ہوجاتا ہے عربی مین مثلاً جسوقت غلام کے اول الف زیادہ کرین اغلام پڑہا جاوے اور جب اغلام کے اول کا الف محو کیا جاوے غلام رہجاوے اس بارہ مین کسی زبان کی خصوصیت نہین ہے ہان عربی وفارسی وغیرہ مین بغیر کمی وبیشی وتبدیل وتغیر حروف کے ہر ایک لفظ متعدد طرح پڑہا جاتاہے بلکہ اکثر الفاظ کو صدہا طور پر پڑہ سکتے ہین یہہ ہی ہمارا عربی وغیرہ پر اعتراض ہے اور یہہ ہی بے ایمانی وجعلسازی کی بنیاد ہے پس قصہ مذکورہ ہمارے اعتراض کا جواب نہین ہوسکتا وجہہ سوم آنکہ آپ کی مستندہ بیت کا مصرع دوم موزون نہین ہے شاید کرشا کی جگہہ بشا ہووے پس بش کے آخر ہا زیادہ کیا گیا اور بشا کہتے ہین زہر کی دور کرنیوالی کو اور عورت کا یہہ ہی نام مناسب ہے یہانتک ہم نے عربی وغیرہ زبانون کے نقصانات کی تشریح کی اور سنسکرت کو سب پر ترجیح دی اب ہم آریون کے مذہب کے اصول بیان کرینگے اور اصول جمع ہے اصل کی اور اصل کے معنی ہین بنیاد اور جڑ

پس آریون کے مذہب کے اصول سے مراد وہ باتین ہین کہ جنکے اقرار کرنے سے انسان آریون مین داخل ہوتا ہے اور جن سے انکار کرنے کے بسبب آریون کے گروہ سے خارج ہوکر دسیو ہو جاتا ہے پرماتما بچاوے اس آفت سے اور وہ اصول چار ہین پہلے یہہ ہے کہ ایک پربرہم + پرماتما۔ قادر مطلق۔ عادل رحیم ابتدا و انتہا سے منزہ۔ سب کا مالک۔ ذات و صفات سے محیط کل اشیا سب مخلوق کا خالق۔ صفات حمیدہ کے ساتھہ موصوف اور صفات ذمیمہ سے پاک وہی اوپاسنا کی لایق ہے اور ارتہہ دہرم کام موکش کا دینے والا ہے۔ دوسری یہہ ہے کہ روح و پرکرتی وغیرہ بہی انادی اور اننت یعنی واجب و قدیم ہین۔ تیسری یہہ ہے کہ روح یعنی جیو آتما ایک قالب سے دوسرے قالب مین جاتا ہے۔ اور ہر ایک جیو کے قالب یعنی شریر بیشمار گذرے ہین ابتدا و انتہا نہین رکہتے اس سے سلسلۂ دنیا کی قدامت بہی برآمد ہوتی ہے۔ چوتہی یہہ ہے کہ نجات ابدی یعنی مکتی پرماتما کی ذات و صفات کے گیان سے ہمیشہ کے لئے ہوتی ہے اور اپنی روح کا گیان اوسکا ذریعہ و وسیلہ ہے اسکے سواے مکتی کی دوسری تدبیر نہین ہے کرم اور اوپاسنا وغیرہ جیو اور پرمیشور کے گیان کے کارن ہین پس یہہ سب بواسطہ و بلا واسطہ مکتی کے سادہن ہین آریون کے مذہب کی اصل الاصول یعنی بنیادون کی بنیاد اور جڑون کی جڑ جسکو سنسکرت مین مہامول کہتے ہین ایک ہے اور وہ وید مقدس کو کہ کلام یزدانی اور صحیفہ نورانی ہے باقرار دل و زبان صحیح جاننا ہے اب چاہیے جاننا کہ دیانند سرسوتی نے جو اپنے رسایل مین آریون کے مت کے دس اصول قایم کئے ہین وہ بالکل بے بنیاد ہین اون مین سے پہلی اور دوسری اصل ہے اور تیسری اصل الاصول ہے باقی فروع ہین فروع جمع فرع کی ہے فرع کہتے ہین

شاخ کو جتنی باتین کہ اصل کے سوائے ہین اونکو فروع کہتے ہین مت بادیون کی
اصطلاح مین اصل وہ ہے کہ جسکے اقرار سے اوس مذہب مین داخل ہوتا ہے اور جسکے
انکار سے اوس مذہب سے خارج ہوتا ہے اور فروع وہ ہے کہ جسکی تعمیل سے ثواب ہووے
اور جسکے ترک کرنے سے گناہ جیسے راست گفتاری وغیرہ کیونکہ جو کوئی سچ بولیگا اوسکو
ثواب ہوگا اور جو کوئی دروغگوئی اختیار کریگا وہ گنہگار ہوگا آریہ پن اوسکا نہین جائیگا
پس راست گوئی وغیرہ آریون کے مذہب کے فروع ہین بعض فروع ایسی ہین کہ اونکے
کرنے مین ثواب ہے اور نہ کرنے مین گناہ نہین ہے جیسے سنسار کا اوپکار یعنی
رفاہ عام مین مشغول ہونا مثمر ثواب ہے اور اوس سے یکطرف رہنا گناہ نہین ہے پس
راستکاری و رفاہ عام وغیرہ کو جو دیانندیون نے اصول مین داخل کیا ہے وہ اونکی
بیخبری ہے کیونکہ ہر ایک مذہب کی اصول وہی باتین ہین کہ جن پر اعتقاد کرنے
سے انسان اوس مذہب مین داخل ہوتا ہے اور جن سے منکر ہونے کی بجہت اوس
مذہب سے برگشتہ شمار کیا جاتا ہے مثلاً جسوقت کوئی شخص اصول چہارگانہ اور ایک اصل الاصول
مذکورہ بالا پر ایمان لائیگا اوسکے آریہ ہونے مین کچھہ شک نہین ہے اور جبکہ ان
پانچون باتون سے انکار کریگا اوسکے دسیو ہونے مین کیا تامل ہے جو کوئی ان
پانچون باتون مین سے کسی کا مقر ہوگا اور کسی سے منکر تو اوسکا آریہ پن کامل نہین ہے
اور وہ بالکل دسیو بھی نہین ہے بلکہ آریون اور دسیون کے درمیان ہے کہ دونون
کی صفت کے ساتھہ موصوف ہے دیانندیون نے جو دس اصول لکھے ہین
اونکا ان چار ہی مین انتہا ہے اونکو الگ الگ دس شمار کرنا یہود و نصارا کی پیروی
ہے کہ جیسے اونکے یہان دس حکم ہین ایسے ہی دیانندی بھی دس اصول کے تابع
ہین آریون کو چاہیے کہ طرفداری چھوڑ کر فکر کرین کہ جیسے وسے بشر ہین ایسے ہی
دیانند سرسوتی بھی انسان ہین جب تک کہ سوامی جی کی بات دلیل کے ساتھہ نہووگی

کیونکر لایق تسلیم ہو سکتی ہے کہ رشیون اور منیون کے نزدیک جو کچھہ بادلیل ہے وہی
معتبر ہے چنانچہ وششٹ رشی نے کہا ہے۔

युक्तियुक्तमुपादेयं वचनंवालकादपि ॥ अन्यत्तृणमिवत्याज्यं अयुक्तंपंडितैरपि ॥१॥

یعنی جو بات کہ دلیل کے ساتھہ ہووے وہ پسر نابالغ کی بھی مقبول ہے اور بغیر دلیل
کے پنڈتون کی بات بھی شایان اعتبار نہین ہے منو نے بھی کہا ہے۔

आर्षंधर्मोपदेशंच वेदशास्त्राविरोधिना ॥ यस्तर्केणानुसंधत्ते सधर्मं वेद नेतरः ॥

یعنی جو کوئی وید کے ارتھہ اور دہرم کے اوپدیش کو وید نامی شاستر کے موافق دلیل
کے ساتھہ تحقیق کرتا ہے وہی دہرم کو جانتا ہے دوسرا نہین فقط یہان سے واضح
ہوتا ہے کہ جو کُتکی اور ترک یعنے دلیل کہ وید کے موافق و مطابق نہین ہے وہ ممنوع
و نامشروع ہے اسیواسطے ویدانت سوتر کے دوسرے ادہیاے کے پہلے پاد کے
گیارہوین سوتر مین جو ترک کی تکذیب کی ہے اوس سے وہی ترک مراد ہے جو کہ
وید کے مخالف ہے وید کے انوکول ترک کی کہین ممانعت نہین ہے شرتی اور
سمرتی مین وید کے برعکس ترک کی مذمت کی ہے وہ شرتی کٹھوتی اپنشد کے پہلے
ادہیاے مین ہے۔

नैषामतिस्तर्केणापनेया

یعنی پرمیشور کی دی ہوئی اس عقل کو وید کے مخالف دلیل سے آلودہ نہ کرنا چاہیے
فقط وہ سمرتی یہہ ہے۔

अचिंत्याखलुयेभावाननांस्तर्केणयोजयेत

یعنی اکثر باتین ایسی ہین کہ عقل سے برتر ہین اونکو وید بر وہی دلایل سے متعلق

نہ کرے فقط دیدانوکول ترک اور یکتی کی ہمیشہ ضرورت پڑتی ہے چنانچہ

आत्मावारे द्रष्टव्योमन्तव्यो निदिध्यासितव्यः

یعنی آتما کا درشن اور منن اور دہیان کرنا واجب ہے فقط منن بروزن چمن کہتے ہین
دلائل عقلی کے ساتہہ غور کرنے کو مطلب یہ ہے کہ وید کی موافق قلبنی یکتیان کہ کہتا
ہووے کل کو آتما کے حصول مین صرف کرے یہان لفظ آتما جیو آتما اور پرماتما دونون کی
دال ہے برہسپتی رشی نے تو یکتی کی اشد ضرورت سمجہی ہے کہ یکتی کے بغیر کسی بات کی تحقیق
نہین ہوتی ہے وہ برہسپتی کا بچن یہہ ہے۔

केवलंशास्त्रमाश्रित्यनकर्तव्योहिनिर्णयः॥ युक्तिहीन
विचारेतुधर्महानिः प्रजायते ॥

یعنی یکتی سے قطع نظر کرکے صرف شاستر سے کسی بات کی تحقیق نہ کرنی چاہیے کیونکہ یکتی
سے خالی گفتگو مین دہرم کی ہانی ہوتی ہے فقط اسواسطے کل آریہ بہائیون کو مناسب ہے
کہ جو بات دیانند سرسوتی کی بہی یکتی اور شرتی کے خلاف ہووے اوس سے دستبردار
ہووین اب ہم دیانند سرسوتی کے دسون اصول کو میرٹھہ سماچار پتر سے بجنسہ نقل
کرکے میزان انصاف مین تولتے ہین اور ایک ایک کا حسن و قبح علانیہ کہتے ہین وے
اصول یہہ ہین۔ سب ستیہ ودیا اور ودیا سے جو پدارتہہ جانے جاتے ہین اون
سب کا آدی مول پرمیشور ہے ۱ ایشور ست چت آنند سروپ۔ نراکار۔ انوپم۔
سروادہار۔ سرویشور۔ سروبیاپک۔ سروانتریامی۔ اجر۔ امر۔ ابہی۔ نتہ۔
پوتر۔ سرشٹی کرتا ہے اوسیکی اوپاسنا کرنی یوگیہ ہے۔ ۲ وید ستیہ ودیاون کی
پستک ہے وید کا پڑہنا اور پڑہانا اور سننا اور سنانا آریون کا پرم دہرم ہے ۳
۔ ستیہ کے اختیار کرنے اور استیہ کے چہوڑنے مین ہمیشہ کمربستہ رہنا چاہیے
۴۔ سب کام دہرم کے موافق یعنے ستیہ اور استیہ کو خیال کرکے کرنے چاہین۔

۵ سنسار کا اوپکار کرنا اس سماج کا خاص منشا ہے ارتہات شاریرک اور آتمک اور
سامانجک اونتی کرنا ۶ سب سے محبت کے ساتہہ دہرم کے موافق علی قدر حیثیت برتنا
چاہیے ۷ اودیا کا ناش اور ودیا کی ترقی کرنی چاہیے ۸ ہر ایک کو اپنی ہی ترقی
پر قانع نرہنا چاہیے بلکہ سب کی ترقی مین اپنی ترقی سمجھنی چاہیے ۹ سب لوگون
کو ساماجک سروہتکاری نیم پالنی مین خود مختار رہنا نہ چاہیے اور پرتیک ہتکاری نیم
مین سب خود مختار رہین - ۱۰ اب ہم سرسری طور پران اصول دہگانہ پر نظر کرتی
ہین پہلی اصل ویدک آریون کے خلاف ہے کہ جسصورت مین ودیا یعنی علم سے جانے گئے
پدارتہہ یعنی اشیا کی مول یعنی علت پرمیشور ہے تو جیوآتما اور پرکرتی اور پرمانو وغیرہ اناد
اور ازلی نرہے بلکہ دوسری مخلوق کی مانند حادث اور سادی ٹھہرے حالانکہ یہہ کبھی
آریہ کا مذہب نہین ہے چنانچہہ خود سوامی جی نے جیوآتما اور پرکرتی وغیرہ کو ویدبہاشیکا
وغیرہ کتابون مین قدیم مانا ہے علاوہ اسکے جبکہ پرماتما کل اشیا کی آدی مول ہے تو
مخلوق اور پرمیشور مین فرق اتنا ہی ہے جتنا کہ درخت کی بنیاد اور شاخ مین فاصلہ
ہے پس لازم آیا کہ جیو اور پرکرتی وغیرہ کی پرمیشور علت مادی ہے اور پرمیشور متغیر
ومتبدل ہے کیونکہ بنیاد ہی تغیر وتبدیل قبول کرکے صورت فروع پکڑتی ہے اور سب
طرف کو بڑہتی ہے پہلی اور دوسری اصل مین کچھہ فرق نہین ہے دونون کا
مفہوم واحد ہے کیونکہ پرمیشور موصوف ہے اور ست چت وغیرہ اوسکی صفات ہین
صفت اور موصوف کی علیحدگی کیوقت ممکن نہین ہے پس اونکو دوشمار کرنا دیانند
سرسوتی کے علم وفضل کا نتیجہ ہے شاید کہ سوامی جی یہہ ہی سمجھے ہین کہ پرمیشور کی
ذات وصفات مین گاہے گاہے جدائی بہی ہوتی ہے مگر یہہ محض غلط ہے کیونکہ پرمیشور
کی ذات وصفات دونون انادی اور اننت ہین اور اون دونون مین جو گن گنی
بہاو سمبندہ ہے وہ بہی انادی و اننت ہے علاوہ اسکے جبکہ سوامی جی کے نزدیک

پرماتما سروانتریامی ہے تو جیو انتریامی بھی ضرور ہوگا کیونکہ جیو سرو دیدار تہہ سے غیر نہین ہے پس جیو پرنتر ٹھیرا لہذا سوامی جی جو جیو کو سوتنتر مانتے ہین خود اون ہی کی دوسری اصول کے خلاف ہے تیسری اصل اصل الاصول ہے چوتھی سے لیکر دسوین تک کل فروع ہین اونکو اصول مین داخل کرنا سوامی جی کی عقلمندی کا ثمرہ ہے چوتھی اور پانچوین مین صرف لفظی تفاوت ہے مفہوم دونون کا ایک ہے مضمون واحد دو عبارت مین ادا کرنے سے متعدد نہین ہوسکتا شاید کہ سوامی جی کی یہہ ہی راے ہے کہ فرق لفظی و معنوی ایک ہی چیز ہے اے آریہ بھائیون جن کے راے پر تم نے اپنی آخرت کی بھلائی منحصر رکھی ہے اونکو اتنی بھی تمیز نہین ہے کہ فرق معنوی کیا ہے اور تفاوت لفظی کسکو کہتے ہین چھٹے اصل کے دو فقرے سوامی جی نے قایم کئے ہین لفظ سنسار سے لیکر کلمہ منشا تک پہلا فقرہ متن ہے اور لفظ ارتہاب سے لیکر اونتی تک دوسرا فقرہ شرح ہی لاکن یہہ شرح متن کے خلاف ہے کیونکہ متن مین سنسار کا اوپکار کرنا قایم کیا ہے اور شرح مین اوسکے برعکس سماجک اونتی قایم کرتے ہین اور سماجک اونتی کہتے ہین سماج کے متعلقون کی ترقی کو اور ظاہر ہے کہ سنسار عام ہے اور سماج خاص پس سنسار کا اوپکار کہکر اوس سے سماج کے متعلقون کی ترقی مراد رکھنا بے تمیزی سے خالی نہین ہے - آٹھوین اصل مین بھی ہم کو گفتگو ہے کہ اودیا کے ناش کو مقدم اور علیحدہ بیان کرنا بے شعوری ہے کیونکہ جسوقت ودیا کی ترقی ہوگی اودیا کا ناش خود ہو جایگا جیسے کہ روشنی کے موجود ہوتے ہی تاریکی راہ فرار لیتی ہے کہ وجود روشنی اور عدم تاریکی دونون لازم و ملزوم ہین یہہ ہی حال ودیا کی ترقی اور اودیا کے ناش کا ہے کہ جبتک ودیا ترقی پکڑیگی ممکن نہین کہ اودیا راہی عدم نہووے جبکہ یہ بات ٹھہری تو اودیا کے ناش کو علیحدہ ذکر کرنا اور ودیا کی ترقی پر تقدیم دینا بالکل غلط ہے نوین اصل بھی لغو ہے کیونکہ ممکن نہین ہے کہ ہر ایک آریہ عیسائی و مسلمان

وغیرہ کی ترقی مین اپنی ترقی چاہے اگر بالفرض کوئی شاذ و نادر ایسا ہی ہووے اور
خدانخواستہ اوسکی درخواست کی موافق عیسائی وغیرہ ترقی بھی پاوین اور وہ آریہ اونکی ترقی
کو اپنی ترقی بھی خیال کرے تو اوسکا آریہ پن کہان رہیگا وہ تو اون عیسائی اور مسلمان
وغیرہ ہی مین شامل ہوجاویگا شاید کہ سوامی جی کا آریہ پن اسی بنیاد پر قایم ہے اگر
لفظ سب سے کہ تمام افراد بشر پر حاوی ہے گروہ خاص مراد رکہا جاوے تو بھی سوامی
جی کی پانڈتہ ظاہر ہے کہ عام و خاص کی تمیز سے بے بہرہ ہین اور نہین جانتے کہ لفظ
سب کا استعمال کس جگہہ ہوتا ہے اور اوسکا مفہوم کیا ہے علاوہ اسکے نوین اصل
چھٹی ہی مین شامل ہے اوسکو علیحدہ اصل قایم کرنا فضول و عبث ہے کیونکہ چھٹی اور
نوین کا ایک مدعا ہے اور ایک منشا دسوین اصل بھی گفتگو سے خالی نہین ہے
کہ اوسکے آخر مین جو لکہا ہے کہ (ہر ایک ہتکاری نیم مین سب خود مختار رہین) وہ محض
غلط ہے کیونکہ کوئی اہل مذہب کسی کام مین خود مختار نہین رہ سکتا ہر ایک کام مین اپنے
مذہب کی شریعت کا پابند ہے اپنے دین کی کتاب آسمانی کا بات بات مین مقید ہے مثلاً آریہ
لوگ و مصدم ہر ایک کاروبار مین وید اور شاستر کے تابع ہین بعض یا کُل کام مین خود مختاری
کا حیلہ وہی نکالیگا جو کوئی وید و شاستر کے حکم کو پس پشت ڈالیگا پس وہ آریہ نہین
بلکہ پورا دسیو ہے دیکھو مکتی کہ جسکے لئے آریہ لوگ سارے کرم اور دہرم اور جپ اور
تپ کرتے ہین وہ دیانندیون کی اصول سے خارج ہے گویا ان لوگون نے ایسی ادنی
چیز قرار دی کہ اصول ہوگا نہ سے باہر شمار کی صد آفرین دیانند سرسوتی کے علم و فضل
پر- اب ہم آریون کے اصل الاصول بیان کرتے ہین وہ اصل الاصول وید مقدس
ہے جو کہ ایک کتاب قدیم ہے اور شری برہما کے وسیلہ سے پرماتما کی جناب سے ہم کو
ملی ہے جسمین کرم اور گیان وغیرہ کے مضامین مین اور آریون کے دہرم کے قانون
اور آشرمون مین جیو اور پرمیشور کے علایق کی تشریح کی گئی ہے اور مکتی کے اوپایون سے

آریون کو تفریح دیگئی ہے اب ہم ان باتون کی تشریح کا انتظام کرتے ہین اور ایک ایک
کو واضح رائے خاص و عام - مخفی نرہے کہ وید مقدس دراصل ایک ہی کتاب ہے تعدد
وید کا باعتبار رسالون کے ہے جن کے نام رگ و یجر و سام و اتھرب ہین دراصل
چارون وید کتاب واحد ہے اگر کتاب پرماتما متعدد ہووین تو پرمیشور کی کتاب اور
زید و بکر کی کتاب مین کیا فرق ہے شاید کہ جیسے زید و بکر اول ایک کتاب تصنیف
کرتے ہین جب اوس سے پوری کار برآری متصور نہین ہوتی تو دوسری کتاب کی
بنیاد ڈالتے ہین اسیطرح پرمیشور بھی وقتہً فوقتہً کتابین نازل کرتا ہے جب ایک
کتاب سے کار برآری نہین ہوتی تو دوسری بھیجتا ہے اسیطرح دوسری کے بعد تیسری
اور تیسری کے بعد چوتھی علی ہذا القیاس پس لازم آیا کہ پرمیشور کی کتاب بھی زید و بکر کی
مصنفہ کتاب کی مانند کامل و تمام نہین ہے اب چاہیئے جاننا کہ سرشٹی کی آدی سے
لیکر آجتک جتنے رشی و منی و پنڈت و آچاریہ گذرے ہین سب یہی مانتے چلے
آئے ہین کہ وید اقدس کتاب واحد ہے اور تعدد اوسکا باعتبار رسالون کے ہے
جنکے نام رگ وغیرہ ہین آجکل دیانند سرسوتی نے ایک نیا مذہب چلایا ہے کہ رگ
وغیرہ چارون وید بذات خود جداگانہ اور مستقل چار کتابین ہین اور باوقات مختلفہ
اگنی وغیرہ چار رشیون پر نازل ہوئے ہین مگر یہہ مسلمانون کے مذہب سے ماخوذ ہی
اور محض غلط ہے کیونکہ جس صورت مین وید متعدد کتابین ہین تو لازم آتا ہے کہ پرمیشور
کی کتاب بھی زید و بکر کی کتاب کی مانند پوری اور کامل نہین ہوتی بلکہ پرماتما کو بھی
ایک کتاب کے بعد دوسری کی ضرورت پڑتی ہے جائے تعجب کہ چار کے بعد پانچوین
کی احتیاج نہوئی چار ہی پر خاتمہ بالخیر ہوگیا علاوہ اسکے مختلف وقتون مین کئی
کتاب کا آنا اوسی صورت مین ہوسکتا ہے کہ جب ایک سے کاملاً و تماماً کار برآری ہووے
تو باقی ماندہ مضمون و مفہوم دوسری مین مرقوم کیا جاوے یا پہلی کی دوسری ناسخ

ہووے مگران دونون حالت مین پرمیشور کے علم وعقل کا فتور ثابت ہوگا کہ انجام کار سے واقف نہین ہے اگر ہرایک کام کے انجام سے خبردار ہوتا تو اول ہی ایسی کتاب نازل کرتا کہ جس سے پوری پوری کارہرآری ہوتی دوسری کتاب کی ضرورت نہ پڑتی اور ایسا مضمون ومطلب کہ جسکا چند روز بعد نسخ بہتر گردانا گیا اول ہی نازل نہ کرتا دونون طرح پرپرمیشور کے گیان مین کوتاہی پائی جاتی ہے اگنی وغیرہ کا رشی اور منی ہونا بہی صرف دیانند سرسوتی کا ساختہ اور پرداختہ ہے کسی کتاب قدیم وجدید سے ثابت نہین ہے اور سوامی جی نے بہی اسبارہ مین کوئی سند پیش نہین کی وید معظم تو پرماتمانے شری برہما جی پر نازل کیا ہے اور اون ہی کے ذریعہ سے ہم کو ملاہے اور کل متقدمین اور متاخرین کا یہہ ہی عقیدہ چلاآتا ہی اسکی مخالفت سواے دیانند سرسوتی کے کسی نے آجتک نہین اختیار کی۔ تفصیل اس امر کی وید دوار پرکاش نامی رسالہ مین کی گئی ہے جو کہ متقدمین نے وید اور اونپشد سے ایک طریق اپنی قایم کیاہے بے سبب وعبث اوسکی برعکس نئی بات اپنی طرف سے اختراع کرنی سوامی جی کی ہٹ ہے کوئی آریہ اوسکو تسلیم نہ کریگا اب ہم تعدد وید کے چند سوال نقل کرکے ایک ایک کا جواب دیتے ہین **سوال** کسی شے کے اجزا کو مستقل اور جداگانہ نام کے ساتھہ کوئی نہین بولتا پس جس صورت مین رگ وغیرہ اجزاے وید ہین تو جداگانہ اور مستقل نام سے کیونکر مذکور اور مشہور ہین **جواب** اکثر اشیا ایسی ہین کہ اوسکے اجزا جداگانہ اور مستقل نام کے ساتہہ بولے جاتے ہین جیسے انسان وغیرہ کا جسم کہ اوسکے اجزا خاک وآب وباد وغیرہ جداگانہ مستقل نام کے ساتہہ کہے جاتے ہین مگر پہر انسان وغیرہ اپنی ذات مین شئی واحد ہے اسی طرح توریت کے اونتالیس ۳۹ حصے جداگانہ ومستقل نام سے مشہور ہین پہلے حصہ کا

نام سفر الخلیفہ ہے اور دوسرے کا نام سفر الخروج اور تیسرے کا نام کتاب قوانین علی ہذا القیاس
پہر توریت ایک ہی کتاب شمار کیجاتی ہے کسی کو اوسکی وحدت مین شبہ نہین ہے یہہ ہی
حال وید مقدس کا ہے کہ ہرچند اوسکے چار حصے اسماے اربعہ کے ساتھہ دنیا مین مذکور و
مشہور مین ولیکن پہر بہی وید کتاب واحد ہے اوسکے ایک ہونے مین سواے دیانند
سرسوتی کے کسی آریہ کو گفتگو نہین ہے **سوال** جبکہ خود وید اور اوپنشد مین چارون
وید کے نام درج کئے گئے ہین تو کیونکر کہتے ہو کہ وید کتاب واحد ہے **جواب** بلاشبہ
وید اور اوپنشد مین وید کے چارون حصون کے نام آئے ہین وے ذات وید کے نام نہین
ہین کہ اجزا کے نام ذی اجزا کی طرف منسوب نہین ہوسکتے کسی چیز کے اجزا اور شی ہین
اور ذی اجزا وہ چیز اور شے ہے وید نام اوس چیز ذی اجزا کا ہے اور رگ وغیرہ
اسماے اجزا ہین پس کوئی قباحت وارد نہین ہوتی جیسے ہاتھہ اور پانوون وغیرہ
جسم کے اجزا ہین اور جسم ذی اجزا ہاتھہ اور پانوون کو کوئی عقلمند از روی حقیقت
و اصلیت کے ذی اجزا جسم نہین کہتا کیونکہ اجزا اور ذی اجزا مین تفاوت ظاہر ہے
جیسے کہ موکش دہرم وغیرہ شانتی پرب کے اجزا ہین اور شانتی پرب وغیرہ بہارت
کے اجزا ہین ایسے ہی رگ یجر وسام واتہرب وید کے حصے ہین در اصل وید ایک ہی
کتاب ہے جن لوگون کا مقولہ ہے کہ وید چار ہین وے اعتراضات مذکورہ بالا کے
زیر بار ہین۔ **سوال** وید چار ہی ہین اسیواسطے وید اور اوپنشد وغیرہ مین لفظ وید
بصیغہ جمع آیا ہے **جواب** زبان سنسکرت مین قاعدہ ہے کہ کبھی بجاے مفرد
کے صیغہ جمع کا استعمال کرتے ہین چنانچہ یجروید کے اکتیسوین ادہیای مین لفظ
رگ اور یجر اور چہندس کہ مراد اتہرب وید سے ہے بصیغہ جمع آئے ہین حالانکہ رگ
وغیرہ کی جمعیت اور کثرت کا کوئی قایل نہین ہے وہ یجروید کا بچن یہہ ہے۔

तस्माद्यज्ञात्सर्वहुत ऋचः सामानि जज्ञिरे छन्दांसि
जज्ञिरे तस्माद्यजुस्तस्मादजायत ०

یعنے اوس پرماتما سب کے معبود سے رگ ظاہر ہوتے ہین اور سام ظہور کرتے ہین
اور چھندس یعنے اتھربن آشکار ہوتے ہین اوسی سے یجر نمودار ہوتا ہے فقط یہہ یجر
وید کے چونتیسوین ۳۴ ادہیائے مین ہے۔

**यस्मिन्नृच: सामयजूंषि**
**यस्मिन् प्रतिष्ठिता रथनाभाविवारा:**

یعنی جس من مین رگ قرار پکڑتے ہین اور سام قیام پذیر ہوتے ہین اور یجر جاے گیر ہوتے
ہین جیسے رتھہ کے پہیے کی نابھی مین آرے ٹھیرے رہتے ہین کیونکہ ساری گیان
من ہی سے متعلق ہین فقط اتھربن وید کے اونیسوین ۱۹ کانڈ مین ہے۔

**कालादृच: सम्भवन् यजु: कालादजायत ॥**

یعنی کال سے رگ ظاہر ہوتے ہین کال سے یجر صورت پکڑتا ہے فقط یہان اس شرتی
مین کال سے مراد پرماتما ہے کیونکہ کال ہی پرماتما کے نامون مین سے ایک نام ہے
کہ بلغت سنسکرت مین کال اوسکو کہتے ہین کہ سب کی حرکات وسکنات جسکو اختیار مین
رہتی ہین اور اوسکو بھی کہتے ہین جو کل کی شمار کما حقہ جانتا ہووے یا اپنی ذات
اور صفات سے کل کا احاطہ کر رہا ہووے کیونکہ سنسکرت مین لفظ کال کل دہاتو یعنی
مصدر سے بنتا ہے جو کہ معنی حرکت دینے اور شمار کرنے اور احاطہ کرنے وغیرہ مین
مستعمل ہے تیتریہ سنہتا مین ہے

**परिमितानि सामानि परिमिता**
**नि यजूंषि अथैतस्यैवान्तो नास्ति यद्ब्रह्म ७ ॰ ३ - १५**

یعنے سام محدود ہین اور یجر محدود ہین وہی غیر محدود ہے جو برہم ہے فقط
دیکھو جبکہ رگ و سام و یجر وغیرہ الفاظ بصیغۂ جمع وارد ہوئے ہین تو لفظ وید کے
بصیغۂ جمع واقع ہونے مین کیا جاے شگفت ہے کیونکہ رگ وغیرہ کی تعداد کا
کوئی قایل نہین ہے بلکہ جتنے لوگ تعداد وید کے معتقد ہین وے بھی اس بات پر
قایم ہین کہ اگرچہ وید چار ہین مگر رگ وغیرہ فی نفسہ کتاب واحد ہین اس صورت

مین اگر صیغہ کے جمع ہونے پر مدار ہوتا تو دیانندی لوگ رگ وغیرہ کی جمعیت پر بھی مصر ہوتے
اور کہتے کہ رگ وغیرہ بھی متعدد ہین یعنی جیسے وید چار ہین ویسے ہی رگ وغیرہ بھی تین
تین سے کم نہین ہین کیونکہ سنسکرت مین عموماً صیغہ جمع تین سے کم مین مستعمل نہین ہوتا اور
زیادہ کی حد معین نہین ہے علاوہ اسکے اگر صیغہ ہی کے مفرد و جمع ہونے پر حصر ہے تو
ہزارہا مقام پر لفظ وید بصیغۂ مفرد استعمال کیا گیا ہے اب صیغہ جمع کو دلیل گرداننے
والون پر لازم ہے کہ جیسے صیغہ جمع کے بننے سے ویدون کو متعدد مانتے ہین ویسے ہی اونکو
چاہیئے کہ صیغۂ مفرد کے مستعمل ہونے سے ویدون کو کتاب واحد بھی سمجھین اتہرب وید کی
مہا اوپنیشد مین ہے کہ چار حصے وید کے برہماجی کے چار مونہہ سے متعلق ہین چنانچہ۔

अथ: पुनरेव नारायण: सोन्यत्कामो मनसा ध्यायेत तस्य
ध्यानांत: स्थस्य ललाटात्स्वेदोपतत् तारमा: प्रतता आ
पस्तासु तेजो हिरण्मयमण्डं तत्र ब्रह्मा चतुर्मुखो: जायत सो
ध्यायत पूर्वाभिमुखो भूत्वा भूरिति व्याहृति गायत्रं छंद ऋग्वे
द: पश्चिमाभिमुखो भूत्वा भुवरिति व्याहृति त्रैष्टुभं छंदो यजुर्वेद:।
उत्तराभिमुखो भूत्वा स्वरिति व्याहृतिर्जागतं छंद: सामवेद: दक्षिणा

پھر دیانندی لوگ جو متعدد منہہ کا ہونا محال قرار دیتے ہین اوسکا جواب یہہ ہے کہ انسان
کے حق مین البتہ غیر ممکن ہے دیوتون کے لیے کچھہ محال نہین ہے اور اس بارہ مین
کل آریہ ہمارے شریک ہین بلکہ یہود و عیسائی و مسلمان وغیرہ کو بھی ہماری تائید کے سوا
چارہ نہین ہے تفصیل اس امر کی تحفۃ الاسلام وغیرہ کتب مین کی گئی ہے سرسائیل وغیرہ
فرشتون کی سرگذشت دیکھہ لیجیے پھر دیانندی جو کہتے ہین کہ انسان ہی دیوتا مین انسانون
سے غیر نہین ہین وہ محض غلط ہے پر ماتما نے چاہا تو کسی رسالہ مین یہہ بحث بھی مفصل لکھی جائیگی
پورانک لوگ جو کہتے ہین کہ پراشر رشی کے بیٹے کرشن دوئی پاین نے وید کے رسالون

کو جدا جدا کر دیا اس سبب سے اونکا نام ویدبیاس پڑا کہ ویدبیاس کہتے ہین وید کے
تقسیم کرنے والے کو وہ غلط ہے کہ وید مقدس کے رسالے قدیم الایام سے باہم
جداگانہ مقسوم ہین اور خود وید مین باسمائے رگ و یجر و اتھربن و سام موسوم ہین کرشن
دوی پاین کو اونکی تقسیم و تفریق مین کچھہ دخل نہین ہے اگر پراشر کے بیٹے
ہی نے وید کے الگ الگ رسالے کئے ہوتے تو خود وید مین کہان سے چارون کے
حوالہ دئے ہوتے اونکا ویدبیاس نام اسواسطے ہوا کہ اونہون نے شہر بشہر وید کے
ارتھہ کے بیاکہیان لئے اور رفتہ رفتہ معنی ویدا قباس بیان کئے بعضے اہل تحقیق
نے لکھا ہے کہ پراشر کے بیٹے کو ویدبیاس اس سبب سے کہتے ہین کہ اونہون نے
وید معظم کی شاکہا کہ ایک قسم کی شرح ہین بنائین اور شاکہاؤن کے ذریعے سے وید کو
ملک بہ ملک و شہر بشہر پہیلایا بعض کا قول یہہ ہے کہ پراشر کے پسر کو ویدبیاس اسوجہہ
سے کہا جاتا ہے کہ اونہون نے وید کا مفہوم لیکر ویدانت سوتر اور یوگ بہاشیہ وغیرہ
بہت کتابین بنائین اور اونکے وسیلہ سے روے زمین پر وید ارتھہ کو رواج دیا لہذا
وے ویدبیاس مشہور ہوئے کیونکہ ویدبیاس کہتے ہین وید کے پہیلانے والے کو
ویدبیاس کے یہہ بہی معنی ہو سکتے ہین کہ جسکی عقل ویدون مین پہیلی ہوئی ہو وے چونکہ
کرشن دوی پاین نے ویدون کو پڑہکر دنیا مین پہیلایا لہذا اونکا نام ویدبیاس مشہور ہوا
پورانک لوگ کہتے ہین کہ اونکا نام ویدبیاس اسطرح ہوا ہے کہ اونہون نے وید کا
آشئے لیکر اٹھارہ پران بنائے اور اس حیلہ سے وید کو پہیلایا پہر یہہ لوگ اپنا مطلب
ثابت کرنے کے لئے یہہ آدہا شلوک سند دیتے ہین۔

अष्टादशपुराणानां कर्त्ता सत्यवती सुतः॥

یعنی اٹھارہ پران کا بنانے والا ستیوتی کا بیٹا ہے فقط مگر یہہ محض غلط ہے کہ کسی کو
معلوم نہین کہ اس آدہے شلوک کا دوسرا آدہا ٹکڑا کسطرح ہے اور یہ کس کتاب سے

ماخوذ ہے اور کس کا بنایا ہوا ہے پس ایسے مجہول قول پر بھروسہ کرنا شایان عقل نہین ہے اصل یہ ہے کہ پرانون کے بنانے والے اشخاص خاص ہین متہ پران کے ادہیای آخر مین اونکے نام جدا جدا مذکور ہین منجملہ اون شلوکون کے دو شلوک یہہ ہین

वराह कल्पवृत्तांतमधिकृत्य पराशरः यत्
प्राह धर्मानखिलान् विष्णोस्तद्वैष्णवं विदुः ॥१॥
यत्रेशानकल्पस्य वृत्तांतमधिकृत्य च कल्पितं लैंग
मित्युक्तं पुराणं ब्रह्मणा स्वयं ॥२॥

یعنی پراشر رشی نے جس پران مین براہ کلپ کی سرگذشت شروع کرکے بشنو کے سارے دہرم کہے ہین اوسکا نام بشنو پران ہے اور برہما جی نے ایشان کلپ کا حال شروع کرکے جو پران بنایا ہے اوسکا نام لنگ پران ہے فقط ان دونون شلوکون کا حاصل یہہ ہے کہ بشنو پران پراشر رشی نے تصنیف کیا ہے اور لنگ پران برہما کا بنایا ہوا ہے اسیطرح لنگ پران کے ادہیای شصت وسوم مین ہے کہ پلست رشی نے پراشر کو دعا دی کہ تو بشنو پران کا بنانے والا ہوگا اور پرماتما کی حقیقت کو کما حقہ جانیگا بعد بششٹ نے دست دعا اوٹہایا کہ جو کچھہ پلست نے تیرے حق مین کہا ہی وہ ویسے ہی ہوگا بعد ازین لنگ پران کا مصنف کہتا ہے کہ پلست اور بشسٹ کی دعا سے پراشر نے بشنو پران بنایا جسکی ضخامت ۶ ہزار شلوک مین یہہ مطلب لنگ پران مین اس شلوک سے شروع کیا ہے۔

त्वयास्मात्समस्तानि भवान् शास्त्राणि वेत्स्यतीति ॥
اس شلوک تک
प्रसादाद्वैष्णवं चक्रे पुराणं वै पराशरः षट्सहस्रप्रमाणं
च समस्तार्थस्य साधकं ॥१॥

لنگ پران کے تمام مضمون کا حاصل یہ ہے کہ بشنو پران کا مصنف پراشر رشی ہے شب پران مین بہی اٹھارہ پران کے بنانے والون کے نام مندرج ہین اور آغاز اوس مضمون کا اس شلوک سے ہے۔

ब्राह्म्यंतु ब्रह्मणा प्रोक्तं पाद्म्यं तेनैव शोभनं पराशरेण कथितं वैस्नवं मुनि पुंगवा : शैवं शैलारिणा प्रोक्तमि-त्यादि ॥

یعنی براہم پران اور پدم پران برہمانے بناسے ہین اور بشنو پران پراشر کا مصنفہ ہے اور شیلاری نے شب پران کہاہے الخ غرضکہ خود پرانون سے ثابت ہے کہ پرانون کے بنانے والے بہت اشخاص ہین کرشن دوی پاین کا ساختہ کوئی پران نہین ہے لہذا جو کوئی کہتاہے کہ پران بنانے کی جہت سے اونکا نام بیاس ہواہے وہ بالکل جہوٹ ہے بلکہ اونکو بیاس اس سبب سے کہتے ہین کہ اونہون نے ویدارتھہ کا پرکاش کیا تہا اب چاہیے جاننا کہ پرانون مین جو لکہاہے کہ برہماجی اور رشیون نے پران بنائے وہ بہی جہوٹ ہے کیونکہ برین تقدیر پرانون مین وید اقدس کے خلاف مضامین ہرگز نہوتے کہ برہماجی اور رشی لوگ بات بات مین ویدکے تابع ہین مخالفت ویداونکی شان سے بعید ہے یہانتک یہہ بات ثابت کی گئی کہ وید کتاب واحد ہے اور رگ وغیرہ اوسکے چار رسالے ہین اور یہہ چارون حصہ پرمیشور ہی نے جداگانہ قایم کردیے ہین بیاس کو اونکی تقسیم مین کچہہ دخل نہین ہے کیونکہ اگر یہہ تقسیم بیاس ہی سے متعلق ہوتی تو خود وید مین رگ وغیرہ نام نپاے جاتے اب مخفی نرہے کہ آریون مین سے بعض لوگ ایسے ہین کہ وید کو حادث جانتے ہین اور اکثر لوگ قدیم مانتے ہین حادث ماننے والے ایک نیا تک ہین وہ کہتے ہین کہ وید پورشیہ ہے یعنی پرش نے بنایا ہے یہان لفظ پرش سے پرماتما لیا جاتا ہے یعنی وید بنایا ہوا ہے فقرون کا مجموعہ ہونے سے بہارت وغیرہ کی مانند کیونکہ جو جو فقرون کا مجموعہ ہوگا بیشک کسی کا ساختہ ہوگا کہ فقرات الفاظ سے مرکب ہوتے ہین اور الفاظ حروف سے ترکیب دے گئے ہین جسقدر مرکبات ہین وہ بالکل حادث ہین کہ کسی وقت کسی نے اونکو ترکیب دیاہے جیسے کہ مرکب کے حدوث مین کلام نہین ہے اسیطرح اوسکی فنا بہی

ضروری ہے کیونکہ جو چیز حادث ہے لابد فانی ہے پس لازم آیا کہ پرماتما تمام
مخلوق کی مانند وید کو بھی خلق کرتا ہے اور انجام کار ساری مخلوق کی طرح طاق
فنا پر دھرتا ہے شنکراچاریہ کے مت والے یعنی وجودیہ لوگ کہتے ہیں کہ وید آکاش
وغیرہ مخلوق کی مانند سرشٹی کال میں پیدا ہوتا ہے اور پرلے کال میں آکاش
وغیرہ مخلوق کی طرح فنا قبول کرتا ہے پھر ان لوگوں کا قول ہے کہ جس آنپوربی
یعنی ترتیب کے ساتھ اس سے پہلی پہلی سرشٹی میں انادی کال پرنیت یعنی لاانتہا
زمانہ تک وید تھا اوسی ترتیب کے مانند ترتیب کے ساتھ ہر ایک سرشٹی یعنی پیدایش
کے شروع میں پرمیشور وید کو ترتیب دیتا ہے پہلی پہلی ترتیب کے مخالف ترتیب کے
ساتھ ہرگز وید کو مرتب نہیں کرتا اسی کا نام انکے یہاں اپورشیہ ہے یعنی وجودیہ لوگ
اس سبب سے وید کو اپورشیہ اور انادی کہتے ہیں کہ پرمیشور ہر ایک سرشٹی کے شروع
میں پہلی پہلی سرشٹی کی ترتیب کی مانند ترتیب کے ساتھ وید کو مرتب کرکے برہما
جی کو تسلیم کرتا ہے اب خیال کرنا چاہیے کہ جس صورت میں پہلی ترتیب کی مانند ترتیب
ہوگی تو فی الحقیقت وہی پہلی ترتیب نہوگی بلکہ پہلی ترتیب سے غیر دوسری ترتیب ہوگی مثلاً
خشت پز ایک خشت بناے اور پھر اوس خشت کو توڑ کر اوسی کی مانند بناے تو لاکلام
یہہ خشت پہلی خشت سے غیر ہوگی جیسی کی تیسی پہلی ہرگز نہوگی اور دونوں خشتوں کا
فاعل خشت پز ہی قرار پایگا اس سے یہہ ہی ظاہر ہوا کہ ہر ایک سرشٹی کے اول
پرمیشور نیا ہی وید تصنیف کرتا ہے اسواسطے وجودیوں کے یہاں وید پورشیہ ٹھیرا پس
وے لوگ جو وید کو اپورشیہ کہتے ہیں وہ محض بے بنیاد ہے بلکہ اسبارہ میں نیایکوں
اور ادویت بادیوں کا مت برابر ہے آریوں کے عقیدہ میں تو وید قدیم اور
اپورشیہ اور لازوال ہے کہ پرماتما کے گیان میں شامل ہے یعنی اوسکے گیان
اور علم کا ایک شعبہ اور ایک ورتش ہے کہ وید دو گیانی دہاتو یعنی مصدر سے سنسکرت

مین اخذ کیا گیا ہے پس لفظ وید کے معنی یہہ ہین کہ جس سے پرماتما اور جیو آتما کی
ذات وصفات کا اور دونون کے درمیان تعلقات کا کماحقہ گیان ہووے اور واو
کو بای موحدہ سے بدلکر لفظ مذکور کو اہل فارس بھی اسی معنی مین استعمال کرتے ہین چنانچہ
بیدار مقابل خفتہ اوس شخص کو کہتے ہین جو علم و ہوش رکھتا ہووے کیونکہ بید بہ معنی
علم و ہوش ہے اور آر کلمہ نسبت ہے بہار جسم مین دیکھہ تو خیال کرو کہ پرمیشور کا گیان
کسی وقت پیدا نہین ہوا جیسی کہ اوسکی ذات کبھی مخلوق نہین ہوئی بلکہ واجب
و قدیم ہے پرماتما کا گیان و علم حواس اور اندریون کے اختیار نہین ہے کیونکہ
پرمیشور حواس اور اندریہ وغیرہ سے منزہ و پاک ہے یہان شوتیا شوتر اپنشد
کی یہہ شرتی سند ہے

ननस्यकार्यंकरणंचविद्यनेननत्सम
श्चाभ्यंधिकश्चदृश्यने॥ परास्यशक्तिर्विविधैवश्रूयने
स्वाभाविकीज्ञानबलक्रियाच॥

معنی آنکہ اوسکے جسم و حواس نہین ہین نہ کوئی اوسکی برابر ہے اور نہ کوئی اوس سے
بڑکر ہے اوسکی شکتی یعنی قدرت برتر ہے اور طرح طرح کی ہے اور اوسکی گیان کریا
اور بل کریا یعنی علم و قوت وید و شاستر مین ازلی و ابدی سنی جاتی ہے حاصل آنکہ
پرماتما کے علم و قوت ابتدا اور انتہا سے منزہ ہین اگر کوئی کہے کہ وید فقرات کا
مجموعہ ہے اور فقرے لفظون سے مرکب ہین اور الفاظ حروف سے ترکیب دئے
گئے ہین لہذا وید قدیم نہین ہوسکتا کیونکہ جو چیز مرکب ہے وہ حادث ہے تو جواب
یہہ ہے کہ آریہ لوگ وید مین اس قسم کی قدامت و ازلیت ثابت کرتے ہین کہ پرماتما
انادی کال سے یعنی روز اول سے ہر ایک سرشٹی کی ابتدا مین ایک ترتیب کے
ساتھہ برہماجی کو وید اوپدیش کرتا ہے یعنی پرماتما نے جس ترتیب کے ساتھہ اس سرشٹی
کی آدی مین وید نازل کیا ہے یہہ ہی ترتیب شرتیون کی اس سے پہلے سرشٹی مین تھی

اور یہہ ہی اوس سے پہلی سرشٹی مین اور یہہ ہی اوس سے پہلی مین اسی قیاس پر
انادی کال تک سمجہو اور ازل سے ہر ایک سرشٹی مین آیات وید کی ایک ہی ترتیب ہوناآریون
کے نزدیک اوسکی قدامت اور ازلیت ہے شرتیون کی ترتیب کو الفاظ اور حروف کی ترتیب

پر بھی حاوی سمجہنا چاہئے یعنے ابتدا زمانہ سے لیکر پرماتما وید کے حروف والفاظ
وآیات کی ایک ہی ترتیب مرعی رکہکر ہر جاجی کو اوسکی تعلیم کرتا چلا آیا ہے اور تا انتہا
وقت تک وہی ترتیب ملحوظ رکھیگا یہہ ہی وید کا انادی اور اننت ہوناہے اور یہہ ہی وید کا اپورشیہ
ہوناہے سانیاچاریہ کہتے ہین کہ جو کتاب کسی انسان کی بنائی ہوئی ہے وہ پورشیہ ہے
اور جو پرماتما کی ساختہ ہے وہ اپورشیہ ہے وید پرمیشور کی صنعت ہونے سے اپورشیہ ہے
فقیر مولف عرض کرتاہے کہ اس قول کی صحت مین بھی تامل ہے کیونکہ زبان سنسکرت مین پورشیہ
کہتے ہین پرش کے بنائے ہوئے کو اور پرش کے دو معنی ہین ایک جیو دوسرا پرمیشور وید
اور اوپنشد مین بہی لفظ پرش پرمیشور کے لئے آیاہے چنانچہ یجروید کے اکتیس [۳۱] ادہیائے مین ہے

सहस्र शीर्षा पुरुष: + वेदाहमेतं पुरुषमहान्तमादित्य वर्णं तमस:
परस्तात् ॥

کٹھولی اوپنشد کے دوسرے ادہیائے مین ہے

पुरुषान्न परं किंचित्

پہلی شرتی کے معنی یہ ہین کہ ہم لوگون کے بیشمار سر مین جس پرش مین فقط دوسری شرتی کے
معنی یہہ ہین کہ مین اوس بڑے پرش کو جانتا ہون جو کہ نورانی ہے اور اگیان سے پرلی طرف
ہے فقط تیسری شرتی کے معنی یہ ہین کہ پرش سے پرلی طرف کچہہ نہین ہے فقط سنسکرت
مین پرش کے معنی ہین پورن اور بیاپک چونکہ پرماتما محیط کل عالم ہے اسواسطے اوسکو پرش
کہتے ہین اور جیوآتما پرش اس سبب سے کہا جاتاہے کہ وہ اپنے گیان اور علم کے ذریعہ
سے اس جسم کا احاطہ کررہاہے غرضکہ جس صورت مین سانیاچاریہ کے عقیدہ کے موافق
وید پرمیشور کا بنایا ہواہے تو اوسکے پورشیہ ہونے مین کیا کلام ہے کہ پورشیہ پرش کے ساختہ
کو کہتے ہین اور پرش نام پرماتما کاہے ع پرش پرماتما بینیانیاسے کاری ہے ؛ دراصل

ویدکا انادی اور اپورشیہ ہونا اوسی طور پر ہے جیسے کہ آریون کے طرز پر مذکور ہوا سوال برہدارنہ اوپنشد کی شرتی سے جانا جاتا ہے کہ وید حادث ہے وہ شرتی یہہ ہے۔

अस्य महतो भूतस्य निः श्वसितमेतद्यदृग्वेदो यजुर्वेदः सामवेदोऽथर्वाङ्गिरसः ॥

یعنی رگ وغیرہ وید کے چارون حصے اس علت اولی یعنی جگت کے کارن پرماتما کے نشواس سے سانس مین فقط اب سانس سے حدوث و فنا مین کسی کو کلام نہین ہے کیونکہ منہہ اور ناک سے پران وایو کے نکلنے کو نشواس اور سانس کہتے ہین جواب یہان نشواس سے مراد بچن ہے جیسے کہ نفس عربی مین بمعنی کلام مستعمل ہے یہہ ہی حال سنسکرت مین اوسکے مرادف لفظ نشواس کا ہے پس برہدارنہ کی شرتی کا حاصل یہہ ہے کہ وید پرماتما کا کلام ہے اس شرتی مین حدوث و فناے وید کی بحث نہین ہے سوال مذکور کا دوسرا جواب یہہ ہے کہ وید کو پرماتما کا نشواس اسواسطے کہا کہ جیسے جاندار بلا محنت و مشقت کے سانس لیتا ہے اسیطرح پرماتما کو وید کے اوپدیش کرنے مین کسیطرح کی محنت و مشقت نہین پڑتی بلکہ بفور ارادہ کے ابتداے پیدایش مین برہماجی کو وید اوپدیش کرتا ہے فی الحقیقت پرماتما سانس لینے سے منزہ ہے کہ جسم و جسمانی نہین ہے بغور و تامل دیکہئے کہ کوئی جاندار نشواس اور سانس خود خلق نہین کرتا بلکہ باد موجودہ ہی براہ دہن اور بینی کے برآمد ہوتا ہے اوسیکو نشواس و سانس و نفس و دم کہتے ہین اسیطرح پرماتما سب رشیون کی آدی مین ترتیب قدیمہ کے ساتہہ وید کا پرکاش کرتا ہے یہہ ہی وید کا اپورشیہ ہوتا ہے اور یہہ ہی وید کی قدامت ہے پہر وید کو نشواس اور سانس کی مانند کہنے سے یہہ بہی ملحوظ و منظور ہے کہ پرماتما جسم نہین ہے کہ سانس لیتا ہووے اسیواسطے کہا گیا کہ وید کا پرماتما سے ایسا تعلق ہے جیساکہ انسان وغیرہ جاندار سے سانس کا تعلق ہے کہ باد موجودہ ہی اوسکے منہہ اور ناک سے نکلتی ہے اسی قیاس پر یجروید کی

तस्माद्यज्ञात्सर्वहुतः ऋचः सामानि जज्ञिरे छन्दांसि जज्ञिरे तस्माद्यजुस्तस्मादजायत

اس شرتی کا ارتہہ سمجھنا چاہئے کیونکہ یہان دو فعل واقع ہین ایک جگرہ اور دوسرا اجاتہ اور دونون فعل جنی پرا اور بہاوے دہاتو یعنی مصادر سے بنتے ہین اور پرا اور بہاو کہتے ہین ظاہر ہونے کو اور ظہور اشیاے موجودہی کا ہوتا ہے پس اس شرتی سے یہی یہہ ہی آشکار ہوا کہ پرماتما شروع پیدایش ہین وید موجودہی کو برہما جی پر نازل کرتا ہے یعنی ترتیب قدیم ہی کے ساتہہ اونکے دل مین ڈالتا ہے سوال تم کیونکر وید کو قدیم اور اپورشیہ کہتے ہو بیاس رشی نے تو ویدانت سوتر مین وید کو برہم کا معلول اور کاریہ کہا ہے وہ سوتر یہہ ہے۔

शास्त्रयोनित्वात्

اس سوتر کا ارتہہ یہہ ہے کہ شاستر یعنی وید کا کارن ہونے سے پرماتما دانا ے جز وکل ہے کہ اگر وہ ہمہ دان نہوتا تو ایسا وید کیونکر بناتا پس جبکہ وید پرماتما کا کاریہ ہے اور پرماتما اوسکا کارن ہے تو وید قدیم اور اپورشیہ کہان رہا جواب اس سوتر کے وہ معنی غلط ہین صحیح یہہ ہین کہ اوپنشد ہی ہے یونی یعنی پرمان اسے سند جسمین وہ پرماتما ہے اس سوتر مین شاستر سے مراد اوپنشد ہی غرض کہ پرماتما مین صرف وید ہی پرمان ہے نہ پرتیکش اور انومان کہ پرماتما صورت و رنگ و نشان وغیرہ سے منزہ ہے پس یہہ ظاہر ہے نیایک پرکہ وہ انومان سے پرماتما کو ثابت کرتے ہین ویدانتیون کا تو یہہ ہی قول ہے کہ پرماتما کے ثبوت مین پرتیکش وغیرہ پرمان کو کچہہ دخل نہین ہے صرف اوپنشد ہی سے وہ جانا جاتا ہے اسیواسطے اوپنشد مین وارد ہے۔

तन्त्वौपनिषदं पुरुषं पृच्छामि

یعنی مین اوس پرش اسے محیط کل اشیا کو دریافت کرتا ہون جسکی کہ اوپنشد مین تشریح کیگئی ہے فقط لفظ یونی کے معنی سنسکرت مین ذریعہ اور سبب اور وسیلہ اور کارن ہین اور لغوی معنی لفظ شاستر کے یہہ ہین کہ جو ہدایت کرنے والا ہووے اور وہ وید اور اوپنشد وغیرہ ہے پس چونکہ صرف اوپنشد ہی برہم کے گیان کا ذریعہ اور کارن ہے اسواسطے

پرماتما کو اونپشد پرش کہتے ہین یعنی اونپشد وغیرہ شاستر کو برہم کے گیان کا وسیلہ اور کارن ہونے سے برہم یونی اس سوتر مین کہا گیا ہے حاصل یہہ ہے کہ پرماتما بدرجۂ غایت لطیف اور سوکشم ہونے سے حواس خمسہ سے اور پرتکش پرمان سے دور تر ہے اور بے نشان اور لنگ شونیہ ہونے سے انومان یعنی شکل منطقی کو بھی وہان رسائی نہین ہے لہذا صرف وید اور اونپشد ہی کسیقدر اوسکی تفسیر کر سکتے ہین اسیواسطے تولکار اونپشد مین آیا ہے۔

यद्वाचानभ्युदितं येन वागभ्युद्यते तदेव ब्रह्म त्वं विद्धि

یعنی جسکو کہ کلمہ اور کلام ظاہر نہین کر سکتے اور جس سے سارے کلمہ اور کلام ظاہر ہوتے ہین اوسی کو تو برہم جان فقط یعنی وید اور اونپشد کے سواے پرماتما تک کسی کلمہ اور کلام کی رسائی نہین ہے اسیطرح تیتریہ اونپشد مین آیا ہے۔

यतो वाचो निवर्त्तन्ते अप्राप्य मनसा सह

یعنی من کے ساتھہ کلام جسکو نپاکر واپس آتے ہین وہ برہم ہے فقط یعنی بجز من اور وید اور اونپشد کے کلام کے سواے پرماتما تک کوئی نہین پہنچ سکتا اسلئے صرف وید اور اونپشد ہی اوسکی ذات وصفات کے علم کا وسیلہ اور ذریعہ ہین اس تقریر کا خلاصہ یہہ ہے کہ ویدانت سوتر مین وید کو پورشیہ اور حادث کہین نہین کہا ہے بلکہ بیاس رشی نے ویدانت سوتر کے پہلے ادہیاے کے تیسرے پاد مین صریح نتیہ اور انادی اور قدیم وازلی کہا ہے وہ سوتر یہہ ہے۔

अतः एव च नित्यत्वं

یعنی چونکہ ہر ایک سرشٹی کی آدی مین پرجاپتی یعنی برہما وید کے لفظون کے ارتھہ کو یاد کرکے تمام ذیروح اور غیر ذیروح کی پیدایش کا ذریعہ اور وسیلہ بنتا ہے اس سے وید کی قدامت وازلیت ثابت ہوئی اب چاہیئے جاننا کہ آریون کو دہرم اور ادہرم کی تحقیقات مین وید سند بالذات ہے کہ اوسکو دوسری سند کی ضرورت نہین ہے اور ایسی سند کو

سنسکرت مین سوتہ پرمان کہتے ہین جس سند کو دوسری سند کی احتیاج ہوتی ہے
وہ خود سند نہین ہے بلکہ اوس دوسری سند کے ذریعہ سے سند ہے ایسی سند کو پرتہ پرمان
کہتے ہین جیسے کہ رشیون کے اقوال کہ وید کے موافق ہونے سے سند ہین سوتہ پرمان ہی کو
پرمان اُتم کہتے ہین لہذا وید پرمان اُتم ہے کہ دوسرے پرمان کا محتاج نہین ہے جسکو دوسرے
پرمان کی ضرورت ہوتی ہے وہ پرمان تر کہلاتا ہے جو پرمان تر کا محتاج ہے وہ صرف
پرمان کہلاتا ہے مثلاً سوتہ پرمان وید ہے منو نے کہا ہے۔

धर्मजिज्ञासमानानां प्रमाणं परमं श्रुति:

یعنی جو لوگ کہ دہرم کے جاننے کا ارادہ کرتے ہین اونکو وید پرمان اُتم ہے۔ یعنی دوسرے
پرمان کی حاجت نہین ہے فقط ویدانت سوتر وغیرہ پرمان تر ہین کہ اونکے لیے صرف وید
کی مطابقت درکار ہے ویدانت سوتر پر جو آچاریون نے بہاشیہ بنائے ہین وے پرمان
ہین کہ پرمان اُتم اور پرمان تر کے محتاج ہین اور نیای وغیرہ شاستر کارون کی اصطلاح
مین پرمان کہتے ہین پرما یعنی علم کے آلہ اور ذریعہ کو प्रमाकरणं प्रमाणं
یعنی جس سے کسی چیز کا علم اور گیان ہووے وہ پرمان ہے یہہ بحث دور و دراز ہے بُدھ
کے مذہب مین صرف ایک پرتکش پرمان ہے کنادرشی کے انویائیون نے دو پرمان
مانے ہین پرتکش اور انومان پتنجلی منی نے یوگ شاستر مین تین پرمان تسلیم کیے
ہین پرتکش اور انومان اور شبد گوتم رشی کے مطیعون نے چار پرمان قبول کیے ہین
پرتکش اور انومان اور اُپمان اور شبد میمانسک لوگ چھہ پرمان مانتے ہین
پرتیاکش[1] انومان[2] اُپمان[3] شبد[4] ارتھاپتی[5] انُاوپلبدہی[6] آریون کے
یہان تو پرتکش اور انومان اور شبد تین ہی پرمان ہین دیانند سرسوتی نے
پُران والون کی پیروی کرکے وید بہاشیہ بہومیکا وغیرہ مین تمام شاستر کارون کی خلاف
آٹھہ پرمان لکھے ہین کسی موقع پر اس بارہ مین بخوبی اونکی تکذیب کیجاوے گی

**سوال** جبکہ سوتہ پرمان اپنا ثابت کرنے والا آپ ہے تو آتماشریہ دوش آیا
کہ وہ اپنا محتاج آپ ٹھیرا حالانکہ کوئی اپنا پرمان آپ نہین ہوسکتا **جواب** اگرچہ
آنکھہ کو دوسری روشنی کی ضرورت ہے کہ وہ اپنی روشن اور ظاہر کرنے والی آپہ
نہین ہے ولیکن آفتاب وغیرہ اپنے اور دوسری اشیاکے روشن اور ظاہر
کرنے والے ہین اسواسطے اونکو سوپرکاشک اور پرکاشک کہتے ہین آنکھہ مین
یہہ بات نہین ہے کہ جبتک چراغ وغیرہ کی روشنی نہووے آنکھہ کسی چیز کو نہین
دیکھہ سکتی مثلاً حالت تاریکی مین انسان کو کوئی چیز نظر نہین آتی پس آنکھہ کی روشنی
اشیاکے ظاہر کرنے مین سورج وغیرہ کی روشنی کی محتاج ہے بغیر اوسکے کچھہ نہین کرسکتی
لیکن سورج وغیرہ اپنے تئین بھی اور دوسری اشیاکو بھی پرکاشت کرتے ہین اور
سوائے اپنے کسی روشنی کی ضرورت نہین رکھتے اسیطرح وید بھی سوپرکاشک اور
پرپرکاشک ہے یعنی اپنا پرمان بھی آپ ہی ہے اور دوسرون کا پرمان بھی وہی ہے
لہذا اوسکو دوسری سند کی احتیاج نہین ہے کہ وہ خود سند بالذات ہے اور سورج
وغیرہ کی تشبیہ سے آتماشریہ دوش بھی نہین آتا کہ جیسے کہ سورج وغیرہ
اپنے اور غیر کے ظاہر کرنے والے ہوتے ہین ایسے ہی وید اپنی سند بھی آپ ہے
اور دوسری کتابون کی بھی ہے اسیواسطے جس کتاب مین وید کی سند قایم نہین
ہے وہ کتاب درجہ اعتبار سے خارج ہے اگر کوئی کہے کہ پرمیشور مجسم نہین ہے
اور دست و دہان و کام و زبان وغیرہ اعضا سے بری ہے پس وید اوسکا کلام
کیونکر ہوسکتا ہے تو جواب یہہ ہے کہ ہرچند پرماتما کام و دہان وغیرہ اعضا سے منزہ ہے
مگر تمام اعضاکے کام کرنے پر قادر ہے کہ اوسکی قدرت بے انتہا ہے چنانچہ شویتاشوتر
اونپشد مین آیا ہے۔

पाणिपादोजवनोग्रहीतापश्य त्यचक्षुःसशृणोत्यकर्णः ॥

یعنی پرماتما ہاتھہ اور پانؤن نہین رکھتا مگر ہاتھہ اور پانؤن کا کام کرتا ہے آنکھہ سے منزہ ہے اور دیکھتا ہے وہ کان نہین رکھتا اور سنتا ہے فقط چونکہ پرمیشور قادر مطلق ہے اسواسطے اوسکو کلام کرنے مین زبان کی ضرورت نہین ہے کہ وہ زبان کی زبان ہے چنانچہ تولکار اوپنشد مین ہے۔

श्रोत्रस्य श्रोत्रं मनसो मनो यद् वाचो ह वाचं स उ प्राणस्य प्राणः चक्षुषश्चक्षुः ॥

یعنی پرماتما کان کا کان ہے من کا من ہے زبان کی زبان ہے پران کا پران ہے آنکھہ کی آنکھہ ہے یعنی کل حواس اوسی کی عطا کی ہوئی قوت سے اپنے اپنے کام مین مصروف ہین فقط جبکہ یہہ حال ہے تو وہ کسی چیز کا محتاج نہین ہے بلکہ تمام حواس اپنے اپنے کام مین اوسکی احتیاج رکھتے ہین اور اوسکے بغیر کچھہ نہین کر سکتے فقط علاوہ اسکے انسان بھی بغیر مدد دہان وزبان کے کلام کر سکتا ہے کہ اکثر اوقات ہر شخص بیحرکت کام دہان کے دل ہی مین وظیفہ پڑھتا ہے دل ہی مین حمد وشکر کرتا ہے دل ہی مین کسی کو گالی دیتا ہے جبکہ انسان کی یہہ شان ہے تو پرماتما کا کیا بیان ہے کہ بغیر سعی ہاتھہ پانؤن وغیرہ کے زمین وآسمان کا خالق ہے جو کوئی کہتا ہے کہ پرمیشور دہان وزبان کے بغیر کلام نہین کر سکتا ہم اوس سے دریافت کرتے ہین کہ پرمیشور نے ہاتھہ اور پانؤن وغیرہ اعضا کے بنا جگت کس طرح بنایا غرضکہ جیسے دست وپا وغیرہ عضو کے بغیر پرماتما ساری سنسار کا خالق ہے ویسے ہی منہہ اور زبان کے بنا گفتگو بھی کرتا ہے اور وید اوسکا کلام ہے **سوال** یہہ کسطرح جانا گیا کہ وید پرمیشور کا کلام ہے شاید کہ برہما جی نے اپنی فضیلت ثابت کرنے کے لئے اپنی مصنوعی کتاب پرمیشور کی طرف منسوب کی ہووے۔ **جواب** اپنی فضیلت جتلانے اور شریعت پہیلانے کے لئے اون ہی لوگون کو مکر وفریب کرنے کی ضرورت پڑتی ہے کہ جن کے عہد مین دوسرے لوگ علم وفضل وعزت وآبرو مین اونکی بہ نسبت زیادتی رکھتے ہووین کیونکہ اس صورت

ہین اونکو بہہ ہی خواہش وہوس دامنگیر ہوتی ہے کہ جیسے فلانے اور فلانے کی
بات سب لوگ مانتے ہین اور تعظیم و تکریم کرتے ہین ایسے ہی کسیطرح ہم کو بھی عزت
و ثروت حاصل ہووے کہ ہماری بہی دنیا مین شہرت پہیلے اور نام ورہی باقی رہے
چنانچہ جسوقت موسی وغیرہ نے نبوت کا دعوی کیا تہا ہزارہا اشخاص اونکی بہ نسبت
علم و فضل و دولت و عزت مین برہکر اور بڑہکر تھے اور اطراف و جوانب مین اپنے دعوی
رسالت کے سبب سے نبی و پیغمبر مشہور و مذکور تہے اور لوگ اونکے نام پر اپنا مال و جان
نثار کرتے تہے پس جاے احتمال ہے کہ موسی وغیرہ نے اپنے زمانہ کے اشخاص کی ترقی
جاہ و حشمت پر نظر کرکے خیال کیا ہووے کہ کوئی حیلہ پیش کرنا چاہیے کہ جس سے ہم کو
فلان اور فلان کی برابر مراتب و مناصب حاصل ہووین اور عوام و خواص ہماری طرف
رجوع کرین چنانچہ اب بہی دیکہا جاتا ہے کہ بہت لوگ عزت و امتیاز پانے کے لیے اپنے تئین
اہل کرامت و ولایت ظاہر کرتے ہین علی الخصوص محمد صاحب کے زمانہ مین زرتشت و موسی
و عیسی وغیرہ کی نعت و ستایش گرد نواح کے باشندون کی زبان پر جاری تہی اور ملک ایران و
شام کے لوگ اونکو مقرب جناب کبریا جانکر پرستش کرتے تھے تواریخ سے ثابت ہے کہ محمد صاحب
اکثر ملکون مین چالیس برس کی عمر تک سوداگری کے لئے جاتے رہے اور یہہ سارا حال بنظر
خود ملاحظہ فرماتے رہے پس ظن غالب ہوتا ہے کہ اونکے دل مین یہہ ہی سمایا ہووے کہ جیسی تعظیم و تکریم
زرتشت و موسی و عیسی کی ہو رہی ہے ایسی ہی عزت و عظمت مجکو ملے لہذا اونہون نے اپنی
خواہشات کو رواج دینے کے لئے بدروغ دعوی نبوت کیا ہووے اور اپنی مصنفہ کتاب کو خدا کی
طرف منسوب فرمایا ہووے چالیسہ برس کی عمر مین اپنے لئے رسول ظاہر کرنے سے ہمارا ظن مبدل
بیقین ہوتا ہے ورنہ محمد صاحب مین کیا خصوصیت تہی کہ اوتعالی نے اونکو اپنا رسول قایم کیا کہ اوسوقت
حسب نسب فہم و فراست مین اون سے افضل و اکمل لوگ ملک حجاز مین موجود تہے چنانچہ اس بات کا تذکرہ
اوسوقت کے لوگون نے بہی کیا تھا تفاسیر قرآن مین دیکہہ لو شاید کہ خدا محمدیہ نے ترجیح بلا مرجح پسند کی ہووے

جنکی نبوت و رسالت کے ہم لوگ قائل ہین اونکی طرف اس قسم کا احتمال بہی نہین ہوسکتا کہ
برہماجی کے ظہور کے وقت اونکی برابر مرتبہ و منصب و علم و ادراک مین کوئی نہ تہا کل کی بہ نسبت
فوقیت و برتری ظاہری و باطنی اون مین نمایان و عیان تھی کہ وے تمام دیوتا اور انسان کے
جد بزرگوار تہے سب اون ہی سے پیدا ہوئے تھے اور سب نے اون ہی سے تعلیم پائی
تھی بلکہ جس کسیکو جو کچہہ مرتبہ و منصب حاصل ہوا وہ اون ہی کے ذریعے اور وسیلہ سے
تہا اپنے پسر و نبیرہ و شاگرد و مرید و مطیع و پرستار و خدمتگار پر بزرگی و عزت پانے کی
لئے کوئی متنفس تدبیر نہین کرتا کیونکہ ایسے اشخاص پر خود ہی عزت و عظمت ثابت ہوتی ہے
تحصیل حاصل کی مشقت مین کون پڑتا ہے پس برہماجی کس عزت و شوکت کے حاصل
کرنے کے واسطے جھوٹا دعوی کرتے کہ ساری بزرگیان اون مین روز پیدائش سے
خداداد مہیا تہین کسی عزت و شان کی اونکو پرواہ نہ تھی لہذا ترجیح بلا مرجح کا
بہی امکان نہین ہے کیونکہ اوتعالی نے اونکے اعمال حسنہ کی موافق جو کہ پہلی سرشٹی
سے باقی رہگئے تہے برہماجی کو ساری بزرگیون اور عزتون کے ساتہہ پیدا کیا تہا اور منصب
نبوت و رسالت دیا تہا پس لاجرم اونکے تئین تمام مخلوق پر ترجیح حاصل تھی علاوہ
اس تمام کے وید مقدس مین اونکے مطلب کا کوئی مضمون نہین ہے بخلاف قرآن کے
کہ نصف کے قریب محمد صاحب کی حظ نفس پورا کرنے کی لئے رقم ہوا اس تمہید سے محقق ہے کہ صرف برہماجی پرماتما
کے دوت یعنی پیغمبر ہین اور موسی وغیرہ کی رسالت مخدوش ہے اسیطرح ایک وید
اقدس ہی کتاب آسمانی ہے اور توریت وغیرہ کی سماویت مشکوک ہے اب چاہیے
جاننا کہ سوامی دیانند سرسوتی نے ستیارتھہ پرکاش کے صفحہ ۲۴۴ سو چوالیس وغیرہ مین دربارہ
وید گفتگو سے پریشان کی ہے اب ہم بطور خلاصہ اونکی عبارت نقل کرکے جواب دیتے ہین
ستیارتھہ پرکاش کی عبارت کی شروع مین قلم جلی سے لفظ سوامی جی ہے اور ابتدائی
پاسخ مین کلمہ جواب ہے سوامی جی وید کسی مجسم جیو کا رچا ہوا نہین ہے یہ مشہور ی

نے رچا ہے مگر اپورشیہ ہی اور پورشیہ بہی ہے کیونکہ پورش مجسم جیو کو کہتے ہین اور پورن ہونے سے پرمیشور
کا بہی نام پرش ہے وید اپورشیہ اس سے ہے کہ کسی دیہہ دہاری جیو کا رچا ہوا نہین ہے
اور پورشیہ اس سبب سے ہے کہ پورن پرش پرمیشور نے رچا ہے اور اس کارن سے
بہی وید اپورشیہ ہے کہ پرمیشور کی سناتن ودیا ہے کہ پرمیشور کی ودیا کی نہ کبہی اوتپتی ہوتی
ہے اور نہ ناش **جواب** جبکہ وید پرمیشور نے رچا ہے تو اپورشیہ کہان رہا بلکہ پورشیہ ہی
ٹہیرا کیونکہ پورشیہ اوسکو کہتے ہین کہ جسکو کسی پرش نے بنایا ہووے اور پرش کہتے ہین جیو
آتما اور پرماتما کو تحقیق اسکی اوپر گذری پس وید اپورشیہ کسیطرح پر نہین ہوسکتا کہ بقول سوامی
جی کے پرش کا بنایا ہوا ہے لہذا سوامی جی کا یہہ کہنا کہ وید اپورشیہ بہی ہے محض غلط ہے
شاید کہ وے پورشیہ اور اپورشیہ کے معنی نہین جانتے علاوہ اسکے جبکہ وید پرماتما کا رچا ہوا ہے
تو وہ پرمیشور کی سناتن ودیا کہان سے ہوا بلکہ پرمیشور کا ساختہ اور اسناتن ٹہیرا کیونکہ
جو چیز کسی وقت بنائی جاتی ہے وہ سناتن اور جاودانی ہرگز نہین ہوسکتی شاید کہ سوامی
جی (رچا ہے) اپنے اس لفظ کے معنی نہین جانتے بغیر جانے بوجہے وید کے بارہ مین
اوسکا استعمال کر بیٹہے ہین سوامی جی کی عجب عقل ہے کہ وید کو پرمیشور کا رچا ہوا بھی کہتے
ہین اور پہر اوسی وید کو پرمیشور کی ودیا اور گیان بہی قرار دیتے ہین شاید کہ اونکے عقیدہ
مین اول پرمیشور ودیا اور گیان نرکہتا تہا بلکہ ودیا شونیہ اور مورکہہ یعنی بے علم و جاہل تہا
پس اوسنے اپنے گیان اور ودیا کو خود رچا اور گیان وان اور عالم ہوا اگر یہہ ہی بات
ہے تو ایک دن پہر حالت اصلی پر آجاویگا اور بے علم و بے عقل رہجائیگا کیونکہ جو شئے
حادث ہے وہ بالیقین فانی ہے چنانچہ شاستر کارون کا مشہور مقولہ ہے

यद्यज्जन्यं तदनित्यं

یعنی جو جو حادث ہے وہ وہ فانی ہے پس وید کیونکر اپورشیہ اور پرمیشور کی ودیا ہے
اگر بفرض محال پرمیشور کی ودیا ہی ہے تو بقول سوامی جی کے اسکی اوتپتی اور ناش مین
کیا شک ہے کہ عنقریب سوامی جی زبان مبارک سے فرما چکے ہین کہ وید پرمیشور نے

رچا ہے اگر سوامی جی اپنے اسی قول پر قایم ہین تو لا کلام اونکی راے مین پرمیشور کی
ودیا اور علم کسی روز پیدا ہوتا ہے اور جبکہ اوسکے لیے پیدایش ہے تو ایک دن فنا بھی ضرور
ہوگا کہ حادث کی فنا واجبات سے ہے کہ حادث کو فنا لازم ہے ہر دم ؎ بقا واجب کو
لابد ہے مسلم ؎ اگر کوئی دیانندی کہے کہ سوامی جی نے لفظ (رچا ہے) اور ہی معنی
مین استعمال کیا تو محض غلط ہے کہ اسی بحث مین ستیارتھ پرکاش کے صفحہ دو سو چھیالیس
وغیرہ مین اکثر جگہ خود سوامی جی لفظ رچا بمعنی بنایا لاے ہین پس لاجرم سوامی جی کی عقل
مین فتور ہے کہ جابجا کہتے ہین کہ وید پرمیشور نے رچا ہے اور اکثر جا دعوی کرتے ہین کہ
وید پرمیشور کی ودیا ہے اور اوتپتی اور ناش سے مبرا ہے **سوامی جی** بھاگوت مین جو
لکھا ہے کہ بیاس جی نے وید رچے ہین وہ ویدون کی نندا یعنی مذمت ہے
اور غرض اوس سے یہہ ہے کہ جس نے وید رچے ہین اوسی نے بھاگوت رچا ہے
اور ویدون کے رچنے سے بیاس جی کی شانتی نہوئی مگر بھاگوت کے رچنے سے اونکو
شانتی ہوئی اسواسطے بھاگوت ویدون سے بہتر ہے **جواب** یہان سے سوامی جی
کی پانڈتہ اور علمیت بخوبی ظاہر ہے کہ اونہون نے کبھی بھاگوت بھی نہین دیکھا اگر دیکھا
یا سنا ہوتا تو عبث کاغذ سیاہ نہ کرتے اور غلطی صریح مین نہ پڑتے اسی بیہودہ گوئی پر یہہ
دعوی یکتائی ہے ؎ شیشہ ہی بغل مین پنہان ہے ؎ پھر بھی دعوی ہے پارسائی کا
غرضکہ بھاگوت مین مضمون مذکور کہین نہین ہے البتہ پہلے سکندہ کے تیسرے ادھیاے
مین یہہ لکھا ہے کہ بیاس جی نے کلیگ کے لوگون کی کم استطاعتی پر نظر کرکے ایک
وید کے چار حصے کر دیے ۔

चातुर्होत्रं कर्म शुद्धं प्रजानां वीक्ष्य वैदकं
व्यदधाद्यज्ञसंतत्यै वेदमेकं चतुर्विधं ॥१॥

اسکے بعد بھاگوت مین یہہ مضمون ہے کہ بیاس جی نے بھارت بنایا اور اونکی تسکین
نہوئی اسواسطے اونہون نے بھاگوت تصنیف کیا فقط اتنے پر بھی اگر دیانندی لوگ سوامی

جی کی ہر ایک بات کو سچ مانینگے تو اونکی فہم و فراست پہ افسوس ہے **سوال** پرماتما نے
وید مقدس سنسکرت زبان مین کسواسطے نازل فرمایا تھا یا یہ کہ پرمیشور کی زبان سنسکرت
ہی ہے اگر دیش بھاشا مین ہوتا تو آسانی لوگون کی سمجھ مین آتا **جواب** بلاشبہ
سنسکرت دیوتاؤن اور پرمیشور کی زبان ہے لہذا اوسکو دیوبانی اور سربانی کہتے ہین کہ
لفظ دیو اور سر سنسکرت مین بمعنی پرمیشور اور دیوتا کے مستعمل ہے اسوجہہ سے وید کا
نزول سنسکرت ہی مین مناسب ہے اگر دیش بھاشا یعنی زبان ملک مین وید نازل ہوتا
تو پرمیشور پر ترجیح بلا مرجح لازم آتی کہ دیش بھاشا سیکڑون ہین جس دیش کی زبان مین
کتاب نازل ہووے اوسمین دوسری زبان کی بہ نسبت کوئی خصوصیت ہونی چاہیے
اگر کسی زبان مین بہ نسبت کل زبانون کے تخصیص نہین ہے تو ہر ایک ملک کی زبان
مین جداگانہ کتاب کا نزول ضروریات سے ہے پس پرمیشور کی صدہا کتابین ہونی چاہئین
حالانکہ تین چار ملک والون ہی کو دعوی ہے کہ ہمارے دیش کی زبان مین پرمیشور
نے کتاب بھیجی ہے مثلاً باشندگان عرب کہتے ہین کہ عربی زبان مین خدانے محمد صاحب
پر قران نازل کیا اب جو لوگ کہ قران کو کلام الہی جانتے ہین اونپر واجب ہے کہ زبان
عربی مین بہ نسبت دوسری زبانون کے کسی طرح کی خصوصیت ثابت کرین ورنہ جناب
الہی پر ترجیح بلا مرجح سے بری نہین ہے گویا خدا کو عربون کی رعایت منظور تھی کہ
اونپر تعلیم و تعلم قران آسان کیا مگر یہہ بات غلط محض ہے کہ پرمیشور کا دامن عاطفت و محبت
غبار تعصب سے منزہ ہے اسواسطے اوسنے وید اقدس اپنی ہی زبان مین برہماجی پر نازل
فرمایا غرض یہ ہے کہ سنسکرت کو کل زبانون پر ترجیح حاصل ہے کہ پرمیشور کی زبان ہے
لہذا اوسی مین نزول وید مناسب ہے جو کچھہ کہ سوامی دیانند سرسوتی نے اس سوال کا
جواب دیا ہے اوسکو بجنسہ نقل کر کے نظر انصاف سے دیکھتے ہین **سوامی جی** سنسکرت
مین اس سبب سے وید چھپے گئے ہین کہ چھوٹی کتاب مین سارے علم آجاوین اگر بھاشا

مین رچے جاتے تو بڑی بڑی کتابین ہوجاتین اور ایک ہی ملک کا اوپکار ہوتا اگر جتنی
دیش بہاشا مین اون مین رچے تو کتابون کی انتہا ہی نہوتی اسواسطے پرمیشور نے
یہہ دان بہاشا مین وید رچے ہین جواب (رچے گئے ہین۔ رچے جاتے۔
رچتے۔ رچے ہین) سوامی جی کے ان چارون لفظ سے اونکا عقیدہ ظاہر ہے
کہ وہ وید کی اوتپتی کے قایل ہین اور ظاہر ہے کہ جو کوئی کسی چیز کی اوتپتی کا قایل
ہوگا تو وہ اوسکے ناش پر بہی اقرار کریگا پس سوامی جی کے عقیدہ کا خلاصہ یہہ ہوا
کہ اونکے نزدیک وید حادث و فانی ہے پس وہ کس منہہ سے جابجا کہتے ہین کہ وید
پرمیشور کی ودیا ہے اور اوتپتی اور ناش سے منزہ ہے پہر سوامی جی جو کہتے ہین کہ اگر
بہاشا مین وید رچے جاتے تو بڑی بڑی کتابین ہوجاتین وہ محض غلط ہے کیونکہ جسقدر
عبارت سنسکرت کی جتنی جگہہ پر سماتی ہے وتنی ہی جگہہ پر اوسیقدر عبارت بہاشا
کی لکہی جاتی ہے مثلاً

देवदत्तस्यपुत्रः

یہہ عبارت سنسکرت کی ہے اور اسمین مفرد اور مرکب آٹہہ حرف ہین اگر اسکی بہاشا
کیجاوے تو اوسمین بہی آٹہہ ہی حرف ہووینگے چنانچہ

देवदत्त का बेटा

اگر بالفرض سنسکرت کی بہ نسبت بہاشا مین ایک دو حرف کی کمی وبیشی بہی ہووے تو وہ
قابل لحاظ نہین ہے کہ اسقدر تفاوت سے ضخامت کتاب اندک و بسیار نہین ہوسکتی
البتہ سنسکرت اور بہاشا کی بہ نسبت اردو مین کم جگہہ گہرتی ہے یعنی اگر یہہ ہی عبارت
سنسکرت اور بہاشا کی اردو مین تحریر کیجاوے تو کم جگہہ گہیریگی اور کاغذ تہوڑا خرچ
ہوگا یہہ ہی حال فارسی کا ہے ان زبانون مین جگہہ تہوڑی گہرنے اور کاغذ کم لگنے
کا سبب یہ ہے کہ اعراب نفس حروف مین داخل نہین ہوتے اسیواسطے انکے پڑہنے مین
دقت پڑتی ہے تفصیل اسکی اوپر ہوچکی پس سوامی جی کی جواب کی بنیاد پر وید اردو
یا فارسی مین نازل ہونا چاہتا تہا کہ وہان عبارت طویل اندک کاغذ مین سماتی ہے

مگر یہہ سوامی جی کا خیال خام ہے کہ کاغذ کا کم خرچ ہونا اور تہوڑی جگہہ مین
بہت عبارت کا آجانا اعجوبگی اور عمدگی نہین ہے بلکہ ندرت وغرابت اوسمین ہے کہ
جیسا کا تیسا پڑہا جاوے لہذا نزول وید سنسکرت ہی مین مناسب ہوا گو کاغذ زیادہ خرچ
ہوتا ہے پہر سوامی جی جو کہتے ہین کہ اگرچہ جتنے دیش بہاشا ہین اونمین رچتے تو کتابون کی
انتہا ہی نہوتی وہ محض غلط ہے کہ تمام دیش بہاشا محدود و معدود ہین بے انتہا
ہرگز نہین ہین جس صورت مین کل دیش بلکہ کل انسان معلوم و معدود ہین تو اونکی بہاشا
اور بولی کے معدود و محدود ہونے مین کیا کلام ہے سوامی جی کی عقل و دانش پر
افسوس ہے کہ اتنا بہی نہین جانتے کہ دنیا مین انسانون کی بولی اور زبان محدود
مین یا بے انتہا مین بڑے افسوس کی بات یہہ ہے کہ دیانند سرسوتی کی راے مین
انسانون کی بولیان بہی بے انتہا ہین مگر انس و جان و دد و دام و حشم و طیر وغیرہ کی
ارواح کے بے انتہا ہونے مین قباحت ہے پہر سوامی جی کی یہہ گفتگو کہ (اسواسطے
پرمیشور نے ہمہ دان بہاشا مین وید رچے) سراسر لغو ہے کہ کوئی زبان اور بہاشا ہمہ
دان اور ہیچدان نہین ہوسکتی کیونکہ ہمہ دانی اور ہیچدانی خاصہ جاندار ہے کہ گیان
اور علم چیتن ہی کا دہرم ہے بولی اور بہاشا جاندار و چیتن نہین ہوسکتی بلکہ غیر
ذیروح اور جڑ ہے پس یہہ سوامی جی کی دانائی اور پانڈتہ کا ثمرہ ہے کہ جڑ اور چیتن
مین امتیاز نہین دیسکتے اب مخفی نرہے کہ جیسے دیانند سرسوتی نے ستیارتھ پرکاش مین
وید کے حادث و قدامت کے بارہ مین گفتگو سے پریشانی لی ہے ویسے ہی بہومیکا مین
بہی اکثر جگہہ سے لکہتے مین کہ وید پرمیشور نے رچے ہین اور اوسمین سے ہین باوصف اسکے
پہر کہتے ہین کہ وید انادی اور قدیم ہین ہم سوامی جی کے اقوال اول کو بسبب
کثرت کے قلم انداز کرکے اقوال دوم پر نظر غور ڈالتے ہین سوامی جی پتنجلی
رشی وغیرہ کہتے ہین کہ سارے شبد ازلی و قدیم ہین کہ اونکے جتنے حروف وغیرہ

اجزا ہین وے سب جاویدانی وغیرہ فانی ہین اور شبد اونکو کہتے ہین کہ جنکا کان سے
گرہن ہوتا ہے اور جو عقل سے جانے جاتے ہین اور جو زبان سے نکلنے کے سبب ظاہر ہوتے
ہین اور جنکی رہنے کی جگہہ آکاش ہے **جواب** پتنجلی وغیرہ نے جو کچہہ کہا ہے اوسکے
سمجہنے کے لئے مغز چاہیے آپ کہتے کہ شبد ازلی و قدیم کیونکر ہین جبکہ تم خود کہتے ہو
کہ شبد ذی اجزا ہین اور اجزا اونکے حروف وغیرہ ہین تو اونکا ازلی و قدیم ہونا غیر ممکن
و محال ہے کیونکہ جو جو اشیا سادی یعنی ذی اجزا ہین وہ وہ حادث و فانی ہین جیسی قلم
و دوات وغیرہ ذی اجزا بہی ہین اور حدوث و فنا بہی رکہتے ہین سوامی جی کی عقل پر
افسوس ہے کہ اجزا کے قدیم ہونے کو ذی اجزا کے قدیم ہونے کی دلیل ٹہیرائی ہین اور کہتے ہین کہ تمام
شبد قدیم ہین کہ اونکے حروف وغیرہ اجزا جاویدانی ہین اے مہاراج اگر آپ کی دلیل کافی ہووے
اور تمہارے مطلب کو مدلل کرے تو تمام اشیا خشت و سنگ وغیرہ غیر حادث و قدیم ثابت
ہونگی کہ آپ کے عقیدہ مین انکے اجزا بہی جنکو سنسکرت مین پرمانو اور عربی مین جزو لایتجزی
اور جوہر فرد کہتے ہین قدیم وغیر حادث ہین پہر سوامی جی نے اسکے بعد جو شبد کی تعریف
لکہی ہے وہ بہی محض غلط ہے کہ (جو عقل سے جانے جاتے ہین اور جو زبان سے نکلتے ہین
اور جنکے رہنے کی جگہہ آکاش ہے) یہہ تینون قیدین فضول ہین کسواسطے کہ عقل سے
ساری چیزین جانی جاتی ہین شبد کی کچہہ خصوصیت نہین ہے اگر یہہ قید بہی شبد کی
تعریف مین شامل کیجاوے تو ساری چیزین شبد مین داخل ہوونگی کہ عقل سے جانی
جاتی ہین حالانکہ اونکو کوئی دانا شبد نہین جانتا اسیطرح آکاش مین کل اشیا
رہتی ہین پس اگر آکاش مین رہنا شبد ہونے کا سبب ہووے تو تمام اشیا کو شبد
کہنا چاہیے کہ سب کے رہنے کی جگہہ آکاش ہے پس یہہ تعریف مانع نہین ہے یعنی
شبد سے غیر مین بہی صادق آتی ہے اسکا نام سنسکرت مین اتی ویاپتی ہے پہر شبد کے
بارے مین زبان سے نکلنے کی قید بہی غلط ہے کیونکہ اکثر شبد ایسے ہین کہ زبان سے

برآمد نہین ہوتے مثلاً ہاتھہ پر ہاتھہ مارنے سے جو آواز نکلتی ہے وہ بہی شبد ہے
مگر زبان سے اوسکا کچھہ تعلق نہین ہے لہذا سوامی جی نے جو شبد کی تعریف لکھی ہے
وہ جامع بھی نہین ہے یعنے کل شبدون پر صادق نہین آتی اسکا نام سنسکرت مین
ابیاپتی ہے تعریف ایسی چاہیئے کہ جامع اور مانع ہووے یعنی ابیاپتی اور اتی بیاپتی سے
بری ہووے پس شبد کی تعریف یہہ ہی مناسب ہے کہ جسکا کان سے گرہن ہووے
یعنی قوت سامعہ سے جسکا علم ہووے اسیواسطے نیاے شاستر کی کتابون مین
کہا ہے

॥ श्रोत्रग्राह्यो गुणः शब्दः ॥

یعنی شبد وآواز اوسکو کہتے ہین کہ جو قوت سامعہ سے مدرک ہووے اگر فرض کیاجائے
کہ سوامی جی کا مصطلحہ شبد قدیم ہووے تو ویداقدس مین کوئی خصوصیت ثابت نہین
ہوتی کیونکہ جس صورت مین سارے شبد قدیم وازلی ہین تو وید وانجیل وقرآن و
آلہا وطوطی نامہ وغیرہ سب برابر ہین بلکہ خرس وخنزیر وخر وغیرہ کی آواز بہی کم
نہین کہ وہ بہی زبان سے نکلتی ہے عقل سے جانی جاتی ہے آکاش مین رہتی ہے
اسی عقل وادراک پر سوامی جی دید کے حامی بنے مین زیادہ تر افسوس ہے ویانند
پنتہیون کی عقل پر کہ ایسے ایسے مسایل واہیہ پر دل ودین نثار کرتے ہین جنکا
انجام یہہ ہے کہ کوتے اور گدہے کی آواز بہی وید کی برابر ہے کہ قدامت مین یہہ
کل مساوی ہین جیسے وید قدیم ہے اسیطرح وہ بہی قدامت سے خالی نہین ہین
حقیقی آریون کے مذہب مین تو وید ادسی طور پر قدیم وازلی ہے کہ پرماتما انادی
کال سے ہر ایک سرشٹی کے شروع مین اسی ترتیب کے ساتھہ برہماجی پر وید نازل
کرتا ہے جو کہ فی زمانہ موجود ہے پس قدامت وید کا حاصل یہہ ہوا کہ کل سرشٹیون
کی ادی اور شروع مین ایک ہی آنوپوربی اور ترتیب کے ساتھہ وید کا نازل ہونا
اوسکی ہمیشگی اور ازلیت ہے فی الحقیقت تو کوئی کلام قدیم وازلی نہین ہے کہ مرکب

ہوتا ہے الفاظ سے اور الفاظ مرکب مین حروف سے مرکب کے حدوث مین کسی دانا
وعاقل کو کلام نہین ہے سنی مسلمانون نے جو کلام الہی کو دو طور پر بیان کیا ہے ایک
لفظی دوسرا نفسی وہ بھی عقلمندی کی بات نہین ہے اور صورت مندین اوسکی بخوبی تکذیب
کی گئی ہے زیادہ تر کسی رسالہ مین پھر بھی کیجاوے گی **سوامی جی** شبد آکاش کی مانند
سب جگہ پر پور رہے ہین مگر جبتک تلفظ عمل مین نہین آتا ظاہر اسنائی نہین دیتے جیسے
(گو) اسکے تلفظ مین جبتک تلفظ گاف مین رہتا ہے واو مین نہین ہے اور جب واو
مین ہے تب گاف مین نہین اسی قیاس پر تلفظ کی اوتپتی اور ناش ہوتا ہے شبد ونکا نہین
آکاش مین شبد کے حاصل ہونے سے شبد اکھنڈ ایک رس سب جگہہ بھرے ہین مگر جبتک
زبان اور ہوا کی حرکت نہین ہوتی تب تک شبدون کا تلفظ وتسمع نہین ہوتا اس سے
یہہ ثابت ہوا کہ شبد آکاش کی مانند قدیم ہین **جواب** (شبد آکاش کی مانند سب جگہہ
پرپور رہے ہین) یہہ فقرہ غلط محض ہے کہ اس سے لازم آتا ہے کہ آکاش مظروف ہے
اور سب جگہہ ظرف ہے کیونکہ جو چیز کہین پر ہوتی ہے وہ پر ہونے والی چیز مظروف ہے
اور جسمین پر ہوتی ہے اوسکا نام ظرف ہے جبکہ شبد آکاش کی طرح سب جگہہ بھرے
ہین تو اس سے واضح ہوا کہ آکاش بھی جا بجا بھرا ہوا ہے حالانکہ یہہ سراسر غلط ہے
کیونکہ آکاش نہ کسی جگہہ بھرا ہے اور نہ کسی کا مظروف ہے بلکہ کل اشیا آکاش مین بھری
ہین اور آکاش کل اشیا کا ظرف ہے حقیقت اشیا کو اوسکے برعکس سمجھنا سوامی جی کی
علمیت کا نتیجہ ہے یہہ سوامی جی کا مطلب اصلی کہ (شبد سب جگہہ پرپور رہے ہین) بالکل
خبط ہے کیونکہ اگر شبد سب جگہہ پر ہوتے تو ہر وقت کل اشخاص کو مسموع ہوتے کہ قوت سامعہ
کا استماع ہی کام ہے عجیب بات ہے کہ شبد جا بجا پر ہین اور قوت سامعہ اپنے کام مین مصروف
ہے پھر بھی شبد سنائی نہین دیتے مگر اوسیوقت کہ فعل تلفظ عمل مین آتا ہے پس معلوم
ہوا کہ شبد وقت تلفظ خلق کئے جاتے ہین اور جبکہ فعل تلفظ کا خاتمہ ہوتا ہے فی الفور شبد بھی

راہ فنا لیتے ہین مثلاً لفظ گو ہین جو کہ تلفظ گاف کا ہے وہی اوسکی پیدائیش ہے کہ
تلفظ کے ساتھہ ہی گاف پیدا ہوتا ہے اور جو کہ تلفظ گاف کا نیست و نابود ہونا ہے وہی
اوسکا مفقود ہونا ہے کہ جسوقت تلفظ گاف کنارہ گیر ہوتا ہے فوراً گاف بھی فنا پذیر ہوتا ہے
پس گویا تلفظ گاف کی اوتپتی اور ناش ہی گاف کا وجود اور عدم ہے دوسری بات
ہرگز نہین ہے پہر سوامی جی جو کہتے ہین کہ (آکاش مین شبد کے حاصل ہونے سے شبد
سب جگہہ بہرے ہین) وہ بھی غلط ہے کہ آکاش مین شبد کا حاصل ہونا اوسکی سب جگہہ
بہرے ہوے ہونے کی دلیل ہرگز نہین ہوسکتی بلکہ اسبات کی دلیل ہے کہ شبد
اور آکاش کے درمیان کچھہ تعلق ہے اور وہ سواے اسکے نہین ہے کہ شبد آکاش
کا گن ہے اور دونون کے تعلق کو سنسکرت مین گن گنی بہاو کہتے ہین پہر سوامی جی کا
یہہ قول کہ (اس سے یہ ثابت ہوا کہ شبد آکاش کی مانند قدیم ہین) محض غلط ہے کہ
اس سے قدامت شبد ہرگز ثابت نہین ہوتی بلکہ یہہ ثابت ہوتا ہے کہ شبد حادث ہین کہ جبتک
کام و زبان متحرک نہین ہوتے شبدون کا تلفظ و سمع وقوع مین نہین آتا اس سے
معلوم ہوا کہ حرکت کام و زبان ہی سے شبد حادث ہوتے ہین و اگر نہ حرکت مذکور کے
بغیر شبد کے ظہور کا کون مانع ہے قطع نظر ان تمام دلایل سے اگر شبد آکاش کی مانند قدیم
بھی ہووین تو وید اقدس مین کسطرح کی خصوصیت ثابت نہین ہوتی بلکہ توریت انجیل قران
وغیرہ بھی قدامت مین وید کی برابر ہین کہ وے بھی شبد روپ ہین حتی کہ سوامی جی کے عقیدہ
کے موافق سگ و خر کی آواز بھی قدامت کے بارہ مین وید سے کم نہین ہے ان ہی
عقاید فاسدہ کی اشاعت کے لئے سوامی جی حامی وید بنے ہین جس طور پر کہ آریون کے
یہان وید قدیم ہے وہ طرق انیق اوپر مفصل مرقوم ہوا دوبارہ کی ضرورت نہین ہے اسکے
بعد سوامی جی نے بحوالہ جیمنی منی کے شبد کی قدامت مین جوکچھہ گفتگو کی ہے اوسکا جواب
یہہ ہے کہ جیمنی منی کے مطلب و معنی کے سمجھنے کے لئے عقل و ادراک چاہئے اگر سوامی جی

سو جنم تک بھی وست دیا ماریگے جیمنی کی بات سمجھنے کا سلیقہ و شعور خواب مین بھی دستیاب
نہوگا پس ازین سوامی جی نے کنادمنی کے سوتر کا ارتھہ غلط کیا ہے تفصیل اسکی اسطرح
پر ہے سوامی جی اسیطرح بیشیشک شاستر مین کنادمنی نے بھی کہا ہے۔

तद्वचनादाम्नायस्य प्रामाण्यं

ارتھہ یہہ ہے کہ وید پرمیشور کے کہے ہوے ہین ان مین ستہ ودیا اور دہرم کا پرتی
پادن یعنی بیان ہے اس سے چارون وید قدیم ہین ایسا ہی سب لوگون کو ماننا مناسب
ہے کیونکہ پرمیشور قدیم ہے اس سے اوسکی ودیا بھی قدیم ہے جواب البتہ بیشیشک
شاستر کے پہلے ادہیاے کا یہہ تیسرا سوتر ہے لیکن اسمین قدیم ہونے وید کی بحث
نہین اسیواسطے معنی قدامت سے خالی ہے یعنی اس سوتر مین ایسا کوئی لفظ مندرج
نہین ہے کہ جو معنی قدامت پر دال ہووے دیانند سرسوتی نے بیوقوفون کو دہوکہا
دینے کے لیے سوتر مذکور کی تفسیر مین (چارون اور قدیم) یہہ دونون لفظ اپنی طرف سے
بڑہائے ہین اور بجاے مفرد کے صیغہ جمع بھی اون ہی کا تصرف ہے سوتر مذکور کا اصلی
ترجمہ اسطرح پر ہے کہ پرمیشور کا بچن ہونے سے وید پران یعنی سند ہے کناد سوتر
کی بہاشیہ کار نے بھی اسیطرح پر سوتر مذکور کی تفسیر کی ہے اصل عبارت وہانکی یہ ہے

तदित्यनुपक्रान्तमपि प्रसिद्धिसिद्धतयेश्वरं परामृशति यथा
तदप्रामाण्यमनृतव्याघातपुनरुक्तदोषेभ्य इति गौत
मीयसूत्रे च्छन्द वेदानुपक्रान्तोऽपि वेदः परामृश्यते तथा
च तद्वचनात्तेनेश्वरेण प्रणयनादाम्नायस्य वेदस्य
प्रामाण्यमिति

یعنی اگرچہ اوپر پرمیشور کا ذکر نہین ہے مگر چونکہ پرمیشور مشہور و معروف ہے اسواسطے
بغیر مرجع کے بھی ضمیر اوسکی طرف راجع ہے جیسے کہ گوتم رشی کے سوترین بغیر مرجع
کے ضمیر وید کی طرف ابسبب اوسکی شہرت کے راجع ہے معنی آنکہ اوسکا یعنی پرماتما کا

کہا ہوا ہونے سے وید پرمان ہے فقط غرضکہ بیشیشک شاستر کے سوتر مین
نہ وید کی قدامت کا ذکر ہے نہ وید کے بارہ مین جمع کا صیغہ ہے بلکہ (آمنا یسیہ) صاف
صیغہ واحد ہے جوکہ وید کی وحدت کا شاہد ہے پس دیانند سرسوتی جو کہتے ہین کہ
(ویدون مین ستہ وویا اور دہرم کا بیان ہے اس سبب سے چارون وید قدیم ہین)
وہ محض غلط ہے کیونکہ کسی کتاب مین ستہ وویا اور دہرم کا ہونا اوسکی قدامت کا سبب
ہرگز نہین ہوسکتا کہ وید اقدس کے سواے اور بہی اکثر کتابون مین ستہ وویا اور دہرم
کا بیان بخوبی ہے حالانکہ اونکو سوامی جی بہی قدیم نہین مانتے جیسے کنادمنی کے سوتر جنکو
بیشیشک شاستر کہتے ہین ہرجت ستہ وویا اور دہرم کے بیان کہیان اور بیان پر مبنی
ہین چنانچہ کنادمنی نے پہلے ہی سوتر مین دہرم کے پرتی پادن کا عہد کیا ہے
لیکن بیشیشک شاستر کو دیانند سرسوتی ہرگز قدیم نہین مانتے بلکہ کناد رشی کا
ساختہ وپرداختہ قرار دیتے ہین اور حق بہی یہ ہی ہے بیشیشک شاستر کا پہلا سوتر
یہہ ہے

अथातो धर्म्मं व्याख्यास्यामः १

یہان (اتہہ) شبد کا ارتہہ منگل ہے جسکو عربی دان و فارسی خوان لوگ ثنا وستایش
کہتے ہین یعنی کنادمنی عہد کرتے ہین کہ ہم پرماتما کی ثنا وستایش کرکے اس کتاب مین
دہرم کا اوپدیش کرینگے فقط اب چاہیے جاننا کہ ستہ وویا ارتہات تتوگیان یعنی
حقیقت اشیا کا علم دہرم کا نتیجہ وثمرہ ہے چنانچہ دوسرے سوتر مین خود کنادمنی
نے دہرم کی تعریف کے طریق پر اس مطلب کی بخوبی تفسیر کی ہے۔

यतोऽभ्युदयनिःश्रेयससिद्धिः सधर्म्मः २

یعنی جس سے تتوگیان حاصل ہووے اور بالتمام رنج والم زایل وہ دہرم ہے فقط
حاصل آنکہ بتعمیل دہرم سے تتوگیان ہوتا ہے اور تتوگیان سے نجات ابدی ملتی ہے
جوکچہہ تعریف دہرم کی دیانند سرسوتی نے ستیارتہہ پرکاش مین کی ہے وہ کناد وغیرہ

تمام رشی منی کے خلاف ہے کسی رسالہ مین اوسکی کیفیت تماماً و کاملاً لکھی جاوے گی
قطع نظر اس تمام سے سوامی جی کی تصنیف وید بھومیکا وغیرہ کتابون مین ستہ ودیا اور دہرم
کا بیان اور برہما کا بیان ہے یا نہین ہے برتقدیر اول وے کتابین بھی قدیم ہونی چاہئین
کیونکہ علت قدامت کہ ستہ ودیا اور دہرم کا بیان ہے اون مین موجود اور مہیا ہے پس
سوامی جی کو لازم ہے کہ اونکو اپنی طرف منسوب نہ کرین بلکہ پرمیشور کا کلام کہین برتقدیر
دوم سوامی جی کی کتابین تقویم پارینہ ہین اور جعفر زٹلی کا سفینہ کہ ستہ ودیا اور دہرم کے
بیان سے خالی ہین اور اونکے وید بھومیکا وغیرہ اسمار جھوٹے وجعلی ہین پھر سوامی
جی کا یہ کلیہ کہ (پرمیشور قدیم ہے اس سے اوسکی ودیا بھی قدیم ہے) علاوہ مخدوش ہے
کیونکہ اگرچہ پرماتما کی ودیا اور گیان وغیرہ صفات قدیم ہین مگر یہہ قید نہین ہے کہ
قدیم کی صفت قدیم ہی ہووے کسواسطے کہ ہرچند آکاش قدیم ہے مگر اوسکی صفت شبد
قدیم نہین اسیطرح اگرچہ پرماتما صانع عالم ہے اور عالم اوسکی صنعت ہے ولیکن عالم
قدیم نہین ہے بلکہ حادث و فانی ہے اس تمام تقریر کا خلاصہ یہہ ہے کہ سوامی جی کا
مستندہ کناد منی کے سوتر مین قدامت وید پر دلالت کرنے والا کوئی لفظ نہین ہے
کہ تمام سوتر مین تین پد مین پہلا (تدبچنات) ہے یعنی اوسکا بچن ہونے سے سنسکرت
مین قاعدہ ہے کہ شئی معروف و مشہور کی طرف بغیر تذکرہ مرجع کے ضمیر غائب راجع
کرتے ہین لہذا ہرچند سوتر مذکور سے پہلے پرماتما کا ذکر نہین تہا مگر چونکہ وہ معروف
ومشہور ہے بغیر تذکرہ اوسکے بہی ضمیر ایراد کی گئی کناد سوترون کے بہاشیہ کے
ٹیکے مین لکہا ہے کہ (تت) پرماتما کے خاص نامون مین سے ایک نام ہے جیسا کہ
سمرتی مین آیا ہے۔

ओम् तत्सदिति निर्देशो ब्रह्मणस्त्रिविधः स्मृतः ॥

یعنی یہہ تین ۳ پرماتما کے نردیش ہین اول - اوم - دوم - تت - سوم - ست - مقصود

آنکہ یہ تینون الفاظ خاص پرماتما کے نام ہین دوسرا (آمنا لیسیہ) یعنی وید قیسرا (پراماہم)
یعنی لائق سند ماننے کے ہے پس لفظ بلفظ سوتر کا ترجمہ یہ ہوا کہ پرمشور کا بچن ہونے سے وید
سند ماننے کے لایق ہے فقط یہان سے ظاہر ہے کہ دیانند سرسوتی نے سوتر کا ارتہہ بیجا کیا اور
لوگون کو دہوکا دیا جیسے دیانند سرسوتی نے کنادمنی کے سوتر کا ارتہہ غلط کیا اسیطرح اب
گوتم رشی کے سوتر کا جہوٹا ارتہہ کرتے ہین سوامی جی ویسی ہی نیاے شاستر مین
گوتم منی بہی شبد کو قدیم کہتے ہین۔

मंत्रायुर्वेदप्रामाण्यवच्चतत्प्रामाण्यमाप्तप्रामाण्यात्

ارتہات ویدون کو قدیم ہی ماننا چاہیے کیونکہ سرشٹی کے شروع سے لیکر آجتک برہمادی
جتنے آپت ہوے ہین وہ سب ویدون کو قدیم مانتے آے ہین اور ان آپتون کا ضرور پرمان
کرنا چاہیے کیونکہ آپت لوگ وے ہوتے ہین کہ جو مکر و فریب نہین کرتے اور جہوٹ نہین
بولتے جواب اس سوتر کے ارتہہ مین بہی سوامی جی نے لوگون کو دہوکہا دینے کے
لیے اپنی طرف سے الفاظ زیادہ کیے ہین گوتم رشی نے شبد کو ہرگز قدیم نہین مانا اور
نہ وے وید کی قدامت کے قائل ہین سوامی جی کے مستندہ گوتم سوتر مین بہی نہ شبد کی
قدامت کا ذکر ہے نہ وید کی ازلیت مذکور ہے اگر سوتر مذکور کا کوئی لفظ سوامی جی کے دعوے
کی تصدیق کرتا ہووے تو بیان کرین سوتر کا لفظی ترجمہ یہ ہے وید کا پرمان ہونا سب کو
ماننا چاہیے کہ برہمادی ساری آپت لوگون نے پرمان مانا ہے منتر اور طب کی طرح
یعنی جسطرح منترون اور طب کے احکامات کا نتیجہ و ثمرہ دیکہکر اہل دنیا اونکو سند مانتے ہین
اسی طرح برہمادی آپتون نے وید مین کہے ہوے عملون کا پہل دیکہہ کر اوسکو سند
مانا ہے لہذا سب کو لازم ہے کہ وید کو سند مانین یہان سے دیانند سرسوتی کی بناوٹ
اور جعل سازی ظاہر ہے کہ گوتم کے سوتر مین جن باتون کا نشان ہی نہین ہے سوامی جی
اونکو گوتم سوتر سے منسوب کرتے ہین سوامی جی لوگ شاستر کے ایجاد کرنے والے

پتنجلی منی بہی وید کو قدیم مانتے ہین چنانچہ اونہون نے یوگ شاستر کے پہلے ادہیای
کے پرتہم پاد مین کہا ہے ۔

**सएष : पूर्वेषामपि गुरु:कालेनानवच्छेदात् ॥**

یعنی جو کہ پراچین اگنی اور بایو اور سورج اور انگرا اور برہمادی پرش سرشٹی کی ابتدا
مین پیدا ہوئے تہے اون سے لیکر ہم لوگون تک اور ہم لوگون سے آگے جو ہونیوالے
ہین ان سب کا گرو یہ پرمیشور ہی ہے کیونکہ وید کے ذریعے سے سچی باتون کی ہدایت کرنے
سے پرمیشور کا نام گرو ہے وہ پرمیشور واجب بالذات ہے کہ اوسمین زمانہ کا تصرف اصلا نہین
ہے اوسی پرمیشور کے رچے ویدون کی سچائی اور قدامت بہی متحقق ہے اسیطرح سب
لوگون کو جاننا چاہیے **جواب** جو کوئی کہ زبان سنسکرت سے کچہ بہی واقف ہے وہ
بخوبی معلوم کر سکتا ہے کہ جو کچہ سوامی جی نے پتنجلی رشی کے سوتر کی شرح کے بہانہ سے
لکہا ہے اوسکا پتنجلی رشی کے سوتر سے کچہ تعلق نہین ہے سوتر مین نہ وید کی قدامت کا ذکر ہے
اور نہ وید کی سچائی کی بحث ہے سوتر کے الفاظ کا ترجمہ یہ ہے کہ پرمیشور پہلون کا بہی گرو ہے
کہ زمانہ کا اوسمین تصرف نہین ہے اور لفظ بہی سے یہ برآمد ہوا کہ جیسے پرماتما پہلے لوگون کا
گرو ہے اسیطرح زمانہ حال کے اور زمانہ استقبال کے لوگون کا بہی پرمیشور گرو ہے ہم اس
بات کی کہ پرمیشور سب لوگون کا گرو کس طرح ہے اور گرو کے معنی کیا ہین آگے تشریح
کرینگے اب اول دیانند سرسوتی کی کی ہوئی سوتر کی شرح کے نکات بیان کرتے ہین ۔
سوامی جی فرماتے ہین کہ پراچین اگنی و بایو و سورج وغیرہ کونسے ہین پراچین کہنا تو اوس صورت
مین بن سکتا تہا کہ ایک اگنی اور بایو اور سورج وغیرہ نوین یعنی نئے ہوتے اور وہ بہت سے
پراچین یعنی پرانے حالانکہ ایک ہی اگنی ہے اور ایک ہی بایو ہے اور علی ہذا القیاس
سورج وغیرہ بہی ایک ہی ایک ہین ان مین نئے اور پرانے اور جدید و قدیم کی تقسیم
ہرگز نہین پس لفظ پراچین کے ایراد کرنے سے سوامی جی کی ناواقفی ظاہر ہے پہر اگنی

اور بایو اور سورج وغیرہ الفاظ کے معنی کئے گئے ہین ایک آتش دہوا و آفتاب کو
کہتے ہین دوسرے انکے موکل دیوتا کا نام بہی یہہ ہی ہے تیسرے یہ تینون لفظ پرماتما
کے معنی مین بہی استعمال کیے جاتے ہین کسی رسالہ مین اسکی تشریح مفصلاً کیجاویگی
مگر دیانند سرسوتی جو کہتے ہین کہ اگنی اور بایو اور سورج رشی اور منی ہین وہ محض غلط
ہے کسی کوش یعنی لغت سے اوسکا ثبوت نہین ہے پہر سوامی جی جو کہتے ہین کہ
(اگنی اور بایو اور سورج اور انگرا سرشٹی کی ابتدا مین پیدا ہوئے تہے) وہ غلط محض ہے
کہ اگنی وغیرہ سرشٹی کے شروع مین ہرگز پیدا نہین ہوئے بلکہ مہتتو وغیرہ اچیتن
اور مہابہوت اچیتن کی پیدایش کے بعد پیدا ہوئے تہے چیتنون یعنی ذی روحون
مین سب سے پہلے برہما جی پیدا ہوے ہین چنانچہ منڈک اوپنشد کے شروع مین ہے

ब्रह्मा देवानां प्रथमः संबभूव विश्वस्य कर्त्ता

یعنی برہما جی جنکے طفیل سارا جگت پیدا ہوا ہے سب دیوتون سے پہلے پیدا ہوئے
ہین فقط یہہ شویتا شوترا وپنشد مین ہے۔

यो ब्रह्माणं विदधाति पूर्वं

یعنی پرماتما نے برہما جی کو کل ذی روح سے پہلے پیدا کیا فقط یہہ اوسی اوپنشد
کے دوسرے مقام پر بہی آیا ہے۔

हिरण्य गर्भं जनयामास पूर्वं

یعنی پرماتما نے سب کے اول برہما جی کو پیدا کیا فقط دیکہو جیسے کہ ہم نے برہما
جی کے کل مخلوق سے پہلے پیدا ہوئے مین اوپنشدون سے پرمان دیا آیا دیانند
سرسوتی نے اگنی وغیرہ کے سرشٹی کی آدی مین پیدا ہونے کا کوئی بچن بہی سند
دیا یعنی پران کا شلوک تک بہی سند دیا وید اور اوپنشد کا تو کیا ذکر ہے سوامی جی
کے تمام عقاید اسیطرح از خود ایجاد کئے ہوئے ہین وید اور اوپنشد وغیرہ سے

اونکو کچھ تعلق نہین ہے غرضکہ نہ وہ اگنی اور بایو وغیرہ جوکہ عناصر مین شامل ہین سرشٹی کی
ابتدا مین پیدا ہوے ہین اور نہ انکے موکل دیوتا سب سے پہلے خلق کیے گئے بلکہ
اگنی وغیرہ عناصر مہتتو اور اہنکار وغیرہ کی پیدایش کے بعد ایجاد کیے گئے ہین اور
اونکے موکل دیوتا برہما دی کی اوتپتی کے بعد پیدا ہوی ہین اور انگرا رشی تو برہما
جی سے بلکہ منو سے بھی کئی درجہ کے بعد موجود ہوے ہین دیکھو منڈک اونپشد مین اور
نیز منوسمرتی کے پہلے اودھیاے کے ۳۴ اور ۳۵ شلوک کو ملاحظہ کرو وہ اسطرح پر ہے

अहं प्रजाः सिसृक्षुस्तु तपस्तप्त्वासुदुश्चरम् पतीन् प्रजानामसृ
जं महर्षीनादितोदश ३४ मरीचिमत्र्यंगिरसौ पुलस्त्यं पुल
हं क्रतुम प्रचेतसंवशिष्ठंच भृगु नारद मेवच ॥ ३५ ॥

یعنی اولاد کے خواہشمند منو نے تپ کرکے اول دس مہرشی پرجاپتی پیدا کیے
جنکے نام یہ ہین (۱) مریچی (۲) اتری (۳) انگرا (۴) پلستیہ (۵) پلہہ
(۶) کرتو (۷) پرچیتا (۸) بششٹہہ (۹) بھرگو (۱۰) نارد فقط غرضکہ ذی روح
مین سب سے اول برہما جی پیدا ہوے ہین اور غیر ذی روحون مین مہتتو پیدا ہوا ہے
لہذا سوامی جی کا قول کسی طرح پر لایق التفات نہین ہے پہر سوامی جی جو بحوالہ
یوگ سوتر کے لکھتے ہین کہ اوسی پرمیشور کے رچے ہوے ویدون کی قدامت متحقق ہے
وہ محض اتہام ہے پتنجلی رشی پر کہ سوتر مذکور مین وید کا اصلا ذکر نہین ہے نہ قدامت
اور رچنے کے معنی کا کوی لفظ ہے سوامی جی کا قاعدہ ہے کہ اپنی جانب سے الفاظ بڑہا کر
رشیون اور منیون سے منسوب کرتے ہین پہر سوامی جی کو اتنا سلیقہ بھی نہین ہے کہ رچنا
کیا چیز ہے اور قدیم کسکو کہتے ہین ورنہ زمین و آسمان وغیرہ بہی قدیم ہو دین کہ وے بھی
پرمیشور کے رچے ہوے ہین ویدون کی کیا تخصیص ہے اب چاہیے جاننا کہ پرمیشور زمانہ
ماضی و حال و استقبال کے لوگون کا گرو اسطرح پر ہے کہ اوسکی ذات و صفات مین

زمانہ کا دخل نہین ہے وہ تینون زمانہ مین حاضر و ناظر ہے پس پرمیشور ہر وقت اپنے کلام
اقدس یعنی وید مقدس کے ذریعے سے زمانہ ثلاثہ کے لوگون کو ہدایت کرتا ہے اور
ہادی ہی کو گورو کہتے ہین کسواسطے کہ سنسکرت مین لفظ گورو گری نگرنے دہاتو سے

بنتا ہے جیسے गिरत्य ज्ञानं यः सः गुरुः
یعنی اگیان اور جہل کے دور کرنے والے کو گورو کہتے ہین اور گری شبدی دہاتو سے

بھی بنتا ہے جیسے गृणाति उपदिशति धर्मं यः सः गुरुः
یعنی دہرم کے اوپدیش کرنے والے کا نام گورو ہے چونکہ پرماتمانے وید مقدس
کی بدولت دہرم اور ادہرم کی تمیز بخشی ہے لہذا فی الواقع گورو وہی ہے یہہ بہی ممکن
ہے کہ لفظ گورو دو لفظون سے مرکب ہووے یعنی (گو) اور (رو) سے کیونکہ سنسکرت
مین گو بمعنی چرک مستعمل ہے اور یہان اوس سے مراد تارکی و اگیان ہے اور رو کہتے
ہین دور کرنے والے کو چنانچہ مشہور ہے۔

गुशब्दस्त्वन्धकारः स्याद्रुशब्दस्तन्निरोधकः। अन्धकार
निरोधित्वाद्गुरुरित्यभिधीयते

یعنی لفظ گو بمعنی تارکی ہے اور لفظ رو بمعنی دور کنندہ) تارکی جہل کے دفع کرنے کے
بسبب اوپدیش کرنے والے کو گرو کہتے ہین فقط اب جاننا چاہیے کہ یہہ تارکی
جہل وہ اگیان ہے کہ جو جیو اور پرماتما کے درمیان ہے یعنی جس اگیان و جہل کے
بسبب انسان اپنے خالق و مالک سے واقف نہین ہے اوس اگیان اور نادانی کو
جو کوئی اپنے سچے اوپدیش سے دور کرے وہ گورو ہے فی الحقیقت ایسا پرماتما
ہی ہے کہ اوسنے وید کے ذریعے سے انسان کو اپنی ذات و صفات سے آگاہ کیا ہی
اگر اوسی وید کا اوپدیش سنا کر کوئی انسان بہی لوگون کا اگیان دور کرے اور اونکو پرمیشور
کی طرف راہ دکہلاوے تو وہ بہی گرو ہی ہے یہان سے ظاہر ہے کہ اکثر لوگ جو عوام

کے گلے مین کنٹھی باندھ کر اور کان پھونک کر گورو ہونے کا دعویٰ کرتے ہین اور اپنی تعریف
مین اس مضمون کے شلوک پڑھتے ہین کہ گورو ہی پرمیشور ہے اور گورو ہی برہم ہے اور
مانند اسکی وہ اونکی بے ایمانی ہے کیونکہ گورو وہی ہوتا ہے کہ جو اگیان کا ناش
کرتا ہے اور پرمیشور کی راہ دکھلاتا ہے اور وہ شلوک ان ہی لوگون کے ساخت
اور مصنفہ ہین وید اور شاستر کے مخالف ہین مخفی نہ رہے کہ جیسے سوامی جی نے یوگ سوتر
کے معنی مین اپنا تصرف کیا ہے اسیطرح اب سانکھیہ سوتر کے ارتھہ مین اپنی جانب سے
الفاظ زیادہ کر کے ناواقف لوگون کو دھوکھا دیتے ہین **سوامی جی** اسی پرکار سے
سانکھیہ شاستر مین کپلاچاریہ بھی کہتے ہین —

निजशक्त्यभिव्यक्तेः स्वतः प्रामाण्यम ॥५१॥

ارتھہ بات پرمیشور کی سوابھاوک جو بدیا شکتی ہے اوس سے ظاہر ہونے سے ویدون
کی قدامت اور سوتہ پرمان سب لوگون کو تسلیم کرنا چاہیے **جواب** سوامی جی کی
عبارت کا حاصل یہ ہے کہ سانکھیہ شاستر مین کپل رشی نے کہا ہے کہ وید قدیم اور سوتہ پرمان
ہے کہ پرمیشور کی قدرت علمی سے ظاہر ہوا ہے فقط مگر یہ غلط محض ہے اور غلطی کی دو وجہ
ہین اول آنکہ کپل رشی کے سوتر کا یہ مطلب نہین ہے اور نہ سوتر مذکور مین قدامت وید کی
بحث ہے بلکہ سوتہ پرمان اور پرتہ پرمان کا مباحثہ ہے دیانند سرسوتی نے جاہلون کو
فریب دینے کے لیے قدامت وید کا تذکرہ اپنی جانب سے زیادہ کیا ہے کپل منی کے سوتر
مرقوم کے معنی حقیقی یہ ہین کہ وید سوتہ پرمان ہے کہ اوسمین ٹھیک ٹھیک گیان پیدا کرنے
کی شکتی پائی جاتی ہے یعنی جو کوئی وید کو صدق دل سے پڑھتا ہے اور اوسکے مضمون
اور مطلب کو کماحقہ پہنچتا ہے اوسکو خالق و مخلوق وغیرہ کا ٹھیک ٹھیک گیان حاصل
ہوتا ہے چونکہ وید مین اسطرح کی شکتی موجود ہے اسواسطے وہ سوتہ پرمان ہے یعنی
خود بخود سند ہے اوسکو دوسری سند کی احتیاج نہین ہے دوسری وجہ غلطی کی یہ ہے

که اگر دیانند سرسوتی کے غلط معنی سوتر کے قبول کیے جاوین تو لازم آتا ہے که زمین و درخت و انسان و حیوان وغیرہ کل چیزین قدیم ہو دین که جملہ اشیا پرمیشور کی قدرت علمی سے ظاہر ہوتی ہین کیونکه خالق اوسی صورت مین خلق اشیا کریگا که اول اوسکو اون اشیاے مخلوقه کا کماحقه علم ہوگا مثلاً کلال خم و کوزہ وغیرہ مین سے جسکو بناتا ہے اول اوسکا کلال کو علم ہوتا ہے پس اگر پرمیشور کی قدرت علمی سے ظاہر ہونا ہی قدامت کا باعث ہے تو ساری مخلوق قدیم ہونی چاہیے مگر یہ خیال باطل ہے اب پوشیدہ نرہے که جو ارتھ کپل رشی کے سوتر کا ہم نے لکھا ہے وہی بگیان بھکشو بھاشیه کار نے حواله قلم کیا ہے اصل عبارت ان کی یه ہے۔

निजशक्त्यभिव्यक्तेः स्वतः प्रामाण्यं ५२

वेदानां निजा स्वाभाविकी या यथार्थज्ञानजननशक्तिस्तस्या मन्त्रायुर्वेदादावभिव्यक्तेरुपलंभादखिलवेदानामेव स्वत एव प्रामाण्यं सिद्ध्यति न वक्तृयथार्थज्ञानमूलकत्वादिनेत्यर्थः ॥

یعنی ویدون کی اپنی ذاتی جو ٹھیک ٹھیک گیان پیدا کرنے والی شکتی یعنی قدرت ہے اوسکے منتر اور آیوروید مین حاصل ہونے سے سارے ویدون کا سوتہ پرمانیه ثابت ہوتا ہے نه ویدون کے مصنف پرمیشور کے یتھارتھ گیانا ہونے کی جہت سے فقط حاصل آنکه وید کا سوتہ پرمانیه خود وید ہی کی ذاتی شکتی کی جہت سے ہے اوسکے مصنف پرمیشور کی راستگوئی کی جہت سے نہین ہے پس یه ویشیشک شاستر کے موجد کناد رشی پر طنز ہے که وے وید کا سوتہ پرمانیه پرمیشور کا کہا ہوا ہونے کی جہت سے مانتے ہین اور کہتے ہین که وید پرمیشور کا کہا ہوا ہونے کی جہت سے سوتہ پرمان ہے دونون رشیون کے مذہب مین فرق باریک ہے یہان سے ثابت ہے که سوامی دیانند سرسوتی کی مصنوعی تقریر قابل التفات نہین ہے که دلیل عقلی اور نه بچن بگیان بھکشو کے مخالف ہے پوشیدہ نرہے که جیسے دیانند سرسوتی نے کناد رشی اور

کپل منی وغیرہ پر اتہام کیا اور اونکے سوترون کی تشریح مین خیال خام کیا ویسے ہی اب بیاس رشی پر بہتان کرتے ہین اور اونکے سوتر کا غلط بیا کہیان سوامی جی اسیطرح ویدون کے قدیم ہونے کے بارہ مین بیاس جی نے بہی لکہا ہے۔

शास्त्रयोनित्वात्

اس سوتر کے معنی مین شنکر اچاریہ نے بہی ویدون کو قدیم مانکر بیا کہیان کیا ہے کہ رگ وغیرہ چارون وید جیسے ارتہون کے پرکاش کرنے والے ہین اونکا بنانے والا ہمہ دانی وغیرہ صفتون کے ساتہہ موصوف پربرہم ہے کیونکہ ہمہ دان برہم کے سواے ان ویدون کو کوئی جیو نہین بنا سکتا البتہ وید کے ارتہہ پہیلانے کے لئے کسی جیو نے اور شاستر کا بنانا ممکن ہے جیسے پانی نی وغیرہ منیون نے بیاکرن وغیرہ شاستر بناے ہین علاوہ اسکے پرمیشور کے بناے ویدون کو پڑہکر انسان جی او علم حاصل کرتے ہین ایسا شنکر اچاریہ نے بہی کہا ہے اس سے لازم آیا کہ ویدون کے قدیم ہونے مین سب آچاریون کی شہادت ہے پہر جونکہ پرمیشور قدیم اور ہمہ دان ہے اوسکے بناے وید بہی قدیم اور ہمہ دان ہونے کے لایق ہین اور کا بنایا ایسا گرنتہہ کبہی نہین ہو سکتا دیکہو بہومیکا صفحہ ۳۵ **جواب** ہرچند بیاس رشی وید کو نتیہ اور قدیم مانتے ہین جیسے کہ ہم نے اوپر تشریح کی ہے مگر اس سوتر کو قدامت وید سے کچہہ تعلق نہین ہے یہ سوامی جی کی دہوکہہ بازی ہے اسیواسطے سوتر کے مین قدامت کے معنی کا کوئی کلمہ نہین ہے یہ بہی محض بے اصل ہے کہ شنکر اچاریہ نے اس سوتر کے معنی مین قدامت وید کا بیا کہیان دیا ہے وگرنہ شنکر بہاشیہ قلمی و مطبوعہ کے ہزارون نسخے موجود مین شاید کہ سوامی جی نے یہ ہی خیال کیا ہووے کہ شنکر اچاریہ کی تصنیف بیاس کے سوترون کا بہاشیہ کسی نے نہین دیکہا ہے البتہ ہم اس بنا پر کہہ سکتے ہین کہ سوامی جی کو آجتک شنکر بہاشیہ کے مطالعہ

کی شکتی نہوئی ورنہ اسقدر خلاف واقع تحریر نہ کرتے بلکہ ہم کہہ سکتے ہین کہ اگرچہ
سوامی جی شنکراچاریہ کے مذہب کے کسی سیناسی کے چیلے بھی ہوے اور اونکے مت
کی دو چار کتابین بھی پڑہین مگر اونکے مذہب سے محض ناواقف ہین کیونکہ شنکراچاریہ
کے مذہب مین ایک برہم کے سواے کوئی چیز نتیہ اور قدیم نہین ہے البتہ وید وغیرہ
چند چیز اونکے مذہب مین انادی اور ازلی ہین مگر آخر کار وے بھی فنا ہونے والی
ہین کسواسطے کہ اگر شنکراچاریہ برہم کے سواے کسی چیز کو نتیہ اور قدیم مانین تو اونکا
یہ مقولہ کہ انجام کار ایک برہم حق ہے اور باقی کل باطل ہین ہرگز پایہ ثبوت کو
نہ پہونچے کیونکہ نتیہ اور قدیم کی صفت یہ ہے۔

## त्रिकालाबाध्यंनित्यं

یعنی جو کہ تینون زمانہ مین معدوم نہووے اوسکو نتیہ اور قدیم کہتے ہین اسصورت
ہین اگر شنکراچاریہ وید کو نتیہ مانینگے تو اونکا مت ہی زمین کا پیوند ہوجاویگا لہذا
جو کچہ دیانند سرستی نے شنکراچاریہ کے حوالے سے لکھا ہے وہ بالکل افترا ہے اور اونکی
افترا بندی پر اون ہی کی تحریر گواہ ہے کہ آپ ہی سوامی جی ایک جگہ شنکراچاریہ
کی زبانی نقل کرتے ہین کہ چارون وید سچے ارتہون کے پرکاش کرنے والے
ہین اونکا بنانے والا ہمہ دانی وغیرہ صفتون کے ساتہ موصوف پربرہم ہے)
دوسری جگہہ لکہتے ہین کہ (پرمیشور کے بناے ویدون کو پڑہکر انسان حتی الوسع
علم حاصل کرتے ہین) دیکہو جس صورت مین بقول سوامی جی کے شنکراچاریہ کا عقیدہ
ہے کہ وید پرمیشور کے بناے ہوے ہین تو قدیم کہان رہے کیونکہ جو چیز بنائی جاتی
ہے تو اوسکا قدیم ہونا تو ایک طرف رہا وہ تو انادی وازلی بھی نہین ہوسکتے سوامی
جی کی یہی پانڈتہ ہے اسی علم وفضل کے بہروسے دہونون سے دگ بجی کیا ہے پہر سوامی
جی کے اس فقرہ سے (چونکہ پرمیشور قدیم اور ہمہ دان ہے اوسکے بنائے وید بھی قدیم اور ہمہ دان ہونے کے

ہین ) لازم آتا ہے کہ زمین و آسمان وغیرہ عناصر بھی قدیم اور ہمہ دان ہونیکے
لایق ہووین کہ یہ بھی پرمیشور ہی کے بنائے ہوئے ہین اسی قیاس پر نور و گس وغیرہ
کیڑے مکوڑے بھی قدیم ہونے اور ہمہ دان ہونے کے لایق ہووین مگر یہہ محض غلط ہے
کہ جو چیز بنائی جاتی ہے وہ قدیم ہرگز نہین ہوتی اسیطرح ہمہ دان ہونا خاصہ ذیروح
ہے اور وید وغیرہ ذیروح نہین ہین علاوہ اسکے ویدتو پرماتما کی بدیا اور گیان ہے
اور گیان کے لیئے گیان والا قرار دینا سوامی جی کی دانائی کا ثمرہ ہے کیونکہ ہمہ دان
کہتے ہین سب کے جاننے والے کو جبکہ وید ہمہ دان ہوگا تو اوسکے نے سب کا گیان
ہوگا پس دیانند سرسوتی کا مت سب سے نرالا ہے کہ اونکے نزدیک گیان بھی گیان
والا ہے ساری تقریر کا خلاصہ یہ ہے کہ بیاس رشی نے سوتر مذکور مین قدامت وید کی
بحث لکھی ہے اور شنکر اچاریہ نے اوسکے بھاشیہ مین وید کے قدیم ہونے کا بیا کھیان
دیا ہے یہ تمام سوامی جی کی غلط بیانی ہے اسلیئے اب ہم سوتر مذکور کے شنکر بھاشیہ کا خلاصہ
درج پرچہ کرتے ہین پوشیدہ نہ رہے کہ ویدانت شاستر کا پہلا سوتر یہ ہے۔

अथातो ब्रह्म जिज्ञासा

اس سوتر کا حاصل شنکر بھاشیہ کے موافق اسطرح پر ہے کہ چار سادھن کے حاصل ہونے
کے بعد برہم کے جاننے کا ارادہ کرنا چاہیئے کسواسطے کہ اگنی ہوتر وغیرہ کرمون
کا پھل فانی ہے اور برہم گیان کا نتیجہ جاودانی ہے خلاصہ معنی یہ ہین کہ سب لوگون
کو لازم ہے کہ برہم کے جاننے کا ارادہ کرین کہ اوسکا ثمرہ نجات ابدی ہے جسکو اصلا
تنزل نہین ہے اب بیاس جی کو برہم کے لکشن لکھنے کی ضرورت پڑی کہ برہم کیا شئی
ہے اور اوسکا لکشن یعنی تعریف کیا ہے لہذا بیاس جی نے دوسرا سوتر بنایا اور وہ یہ ہے

जन्माद्यस्य यतः २

یعنی جو کوئی اس جگت کو پیدا کرتا ہے اور اوسکی حفاظت کرتا ہے اور آخر کار اسکو فنا کرتا ہے

وہ برہم ہے اوسکو پرماتما اور پرمیشور و نارائن و ایشور اور مانند اسکے کہتے ہین
اب چاہیے جاننا کہ جس صورت مین برہم عالم کا خالق و رازق و مالک ہے تو لابد عالم الغیب
و ہمہ دان بھی ہوگا کہ بغیر ہمہ دانی و عالم الغیبی کے خلق جہان ممکن نہین ہے اسی عالم الغیبی
و ہمہ دانی کے دوبارہ ثابت کرنے کے لئے بیاس جی نے تیسرا سوتر بنایا اور وہ یہ ہے

शास्त्रयोनित्वात् ३

یعنی انکے شاستر یعنی وید کا کارن ہونے سے بھی برہم عالم الغیب و دانائے کل ہے
اگر ایسا نہوتا تو وید کو کیونکر بناتا وید کے بنانے پر عالم الغیب و دانائے کل کے سوائے
کوئی قادر نہین ہو سکتا کہ وید ساری ودیاؤن کی اصل ہے برین تقدیر اس سوتر
مین لفظ شاستر سے وید مراد لیا جاویگا اور یہ ممکن ہے کیونکہ شاستر کہتے ہین ہت
یعنی فائدہ دنیا و آخرت کے جتلانے والی کتاب کو سو وید ایسا ہی ہے لہذا اوسکو
شاستر کہنا مناسب ہے بیاکرن والے لفظ شاستر سے معنی مذکور اسطرح پر نکالتے ہین

शिष्यते ऽनेन हितं तच्छास्त्रं

یعنی جس کتاب کے ذریعے سے فائدہ دنیا و آخرت کی ہدایت کیجاوے وہ شاستر ہے
اسیواسطے کسی نے کہا ہے۔

प्रवृत्तिश्च निवृत्तिश्च पुंसां येनोपदिश्यते तद्धर्मास्योपदिश्य
ते शास्त्रं शास्त्रविदो विदु:

یعنی جس سے لوگون کو امر و نہی کی ہدایت کیجاتی ہے اور اونکے دہرم کی تعلیم کیجاتی ہے
اوسکو شاستر کے جاننے والے شاستر کہتے ہین فقط اب مخفی نرہے کہ دیانند سرسوتی کا مستند
بیاس جی کا سوتر اسبارہ مین ٹہیرا کہ پرماتما عالم الغیب و دانائے آغاز و انجام ہے
اور وید اوسکا کلام ہے پس سوتر مذکور مین قدامت وید کا کچہ ذکر نہین ہے بلکہ اوسکے
خلاف حدوث وید مذکور ہے کیونکہ جس صورت مین بقول شنکراچاریہ اور دیانند سرسوتی

کے وہ کسی وقت بنایا گیا ہے تو اوسکے حادث ہونے مین کیا شک ہے اور حادث کے لیے فنا لازمی و ضروری ہے لہذا شنکر اچاریہ اور دیانند سرسوتی کے عقیدہ کی مطابق کسی روز وید فنا ہی قبول کریگا چونکہ حدوث وید شنکر اچاریہ کے مذہب کے مخالف تھا کہ اونکے عقیدہ مین وید انادی اور ازلی ہے اسواسطے شنکر اچاریہ نے سوتر مذکور کے بہاشیہ مین دیانند سرسوتی کے مستندہ معنی و مطلب سے قطع نظر کرکے سوتر مذکور کے دوسرے معنی لکھے ہین اور وہ یہہ ہین کہ اس سے پہلے سوتر مین کہا گیا کہ برہم اوسکو کہتے ہین کہ جو کوئی جگت کی سرشٹی اور پالن و سنہار کرتا ہے اب اگر کہا جاوے کہ اوس برہم کے ہونے مین کیا پرمان ہے اسواسطے بیاس جی نے تیسرا سوتر اس مضمون کا بنایا کہ برہم کی ہستی و وجود مین صرف شاستر ہی پرمان ہے اور شاستر سے مراد وید اور اوپنشد ہین اور یہہ طعنہ ہے نیائے شاستر کے کرتا گوتم رشی وغیرہ پر کہ وہ پرمیشور کا ہونا انومان یعنی شکل منطق سے ثابت کرتے ہین اب خیال کرنا چاہیے کہ بیاس جی کے سوتر مذکور کا سچا ارتھہ یہی ہے وید کی قدامت و حدوث سے اوسکو کچہہ تعلق نہین ہے پس ہماری راے مین تینون سوتر کا آپسمین ربط و ضبط اسطرح پر ہونا چاہیے کہ ویدک کرم کرنے کے بعد اس سبب سے کہ کرمون کا پہل محدود اور فانی ہے برہم کے جاننے کی فکر کرنی چاہیے کہ برہم کے گیان کا پہل غیر محدود اور جاودانی ہے جو لوگ کہ اس سوتر کے معنی مین کہتے ہین کہ چار سادہن کے حاصل ہونے کے بعد ایسا اور ویسا کرنا چاہیے اونکے مطلب کو وہی جانتے ہونگے ہمارے نزدیک تو اوسکی صحت مین تامل ہے کہ اون چار سادہن مین پہلا سادہن ستیا ستیہ بیبیک ہے یعنی ستیہ اور استیہ کے درمیان تمیز حاصل کرنا ستیہ سے مراد برہم ہے اور استیہ سے مراد ماسواے برہم اسیکا نام برہم گیان ہے جبکہ یہہ گیان حاصل ہو گیا کہ برہم حق ہے اور ماسواے باطل پس اسکے بعد انسان کس برہم کے جاننے کا ارادہ کرے شاید کہ اون لوگون کی راے مین کوئی دوسرا برہم ہے لہذا

پہلے سوتر کے معنی ٹھیک نہین ہوتے کیونکہ اس صورت مین حاصل یہہ ہی ہوگا کہ برہم کے
جاننے کے بعد برہم کے جاننے کا ارادہ کرنا چاہیے اور یہہ مہمل ہے کہ جب ایک چیز کو جان
لیا اور کماحقہ اوسکا علم ہوگیا پس اوسکے جاننے کا ارادہ کرنا بیمعنی و تحصیل حاصل ہے
اسواسطے پہلے سوتر مین جو لفظ اتہہ ہے اوسکے معنی یہ نہین کہ (چار سادہن کے حاصل
ہونے کے بعد) بلکہ یہہ معنی ہین کہ (ویدوکت کرم کرنیکے بعد) اور یہہ ہی معنی مقتضی مقام ہین
کہ یگ وغیرہ کرم کرنیکے بعد ہی پرماتما کے گیان کی شائستگی پیدا ہوتی ہے فقط اب جاننا چاہیے
جاننا کہ پہلے سوتر کے معنی سمجھنے کے بعد انسان اس کشمکش مین پڑتا ہے کہ برہم کیسا ہے
اور اوسکی تعریف کیا ہے لہذا بیاس جی نے ویدانت کا دوسرا سوتر بنایا کہ برہم اوسکو
کہتے ہین کہ جو جگت کا خالق اور حافظ اور مالک ہے یعنی اول جگت کو پیدا کرتا ہے پھر قایم
رکھتا ہے آخر کار فنا کرتا ہے دوسرے سوتر کے معنی سمجھنے کے بعد انسان کو یہ تلاش ہوتی
ہے کہ برہم کی ہستی مین ثبوت کیا ہے آیا شکل منطقی ہے یا اوسکے سوائے کوئی دوسرا ثبوت
ہے اسواسطے بیاس جی نے تیسرا سوتر بنایا کہ برہم کے ہونے مین وید اور اوپنشد ہی سند
ہے انومان اوسکو جیسا کہ چاہیے ثابت نہین کرسکتا ساری تقریر کا حاصل وہی ہے کہ دیانند
سرسوتی کی منشاء بیاس جی کے سوتر کو قدامت و حدوث وید سے ہرگز تعلق نہین ہے
اس سے ہماری یہ غرض نہین ہے کہ بیاس جی کو قدامت وید سے انکار ہے لاریب وے وید کو
قدیم مانتے ہین چنانچہ اونہون نے ویدانت سوتر کے پہلے ادہیاے کے تیسرے پاد مین
علانیہ وید کے قدیم ہونے کے ثبوت مین سوتر بنایا ہے جسکی ہم اوپر تفصیل کرچکے مگر قدامت
وید کی کیفیت وہی ہے کہ پرماتما انادی کال سے ہر ایک سرشٹی کی ابتدا مین ایک ہی
آن پوربی یعنی ترتیب کے ساتھہ وید کو برہما جی کے لئے اوپدیش کرتا چلا آتا ہے اور
اسیطرح اننت کال تک اوسی ترتیب کے ساتھہ اوپدیش کرتا رہیگا غرضکہ وید کی
شرتیون کی جو ترتیب کہ اب موجود ہے یہہ ہی ازل سے ابد تک رہیگی ایک لفظ کی

بہی تقدیم وتاخیر نہوگی جملون اور فقرون کی تقدیم وتاخیر کا توکیا ذکر ہے جس قسم کی قدامت کہ آریہ لوگ وید مین تسلیم کرتے ہین وہ خود وید سے ثابت ہے یجروید کا چالیسوان ادہیاے دیکہو۔

स्वयंभूर्याथातथ्यतोऽर्थान्व्यदधाच्छाश्वतीभ्यः समाभ्यः

یعنی پرماتما ہر ایک سرشٹی کی شروع مین اپنی برابر چلی آنیوالی دیوتا وغیرہ مخلوق کے لئے وید کے ذریعہ سے ایک ہی انداز پر ارتہون کا اوپدیش کرتا ہے فقط اب مخفی نرہے کہ یہانتک ہمنے اون شرتی اور سوترون کے معنی اصلی لکہے جنکو دیانند سرسوتی نے اپنی خواہش کی موافق درہم برہم کیا تہا اسکے بعد سوامی جی نے دو تین دلیل عقلی بہی وید کی قدامت مین تحریر کی ہین حالانکہ اونکو وید کے قدیم ہونے سے اصلا علاقہ نہین ہے بلکہ دیانند سرسوتی کے مدعا کے برعکس وے حدوث وید پر قایم ہین یہہ ساری سوامی جی کی دانائی اور پانڈتہ کی خوبی ہے اب ہم اون مین سے ایک دلیل نقل کرکے حوالہ قلم حق رقم کرتے ہین سوامی جی جیسے شاستر کے پرمانون سے وید نتیہ ہین ویسے ہی یکتی یعنی دلیل عقلی سے بہی اونکا نتیہ ہونا ثابت ہوتا ہے کیونکہ عدم سے وجود کا ہونا ہرگز نہین ہوسکتا ایسے ہی وجود کا عدم بہی اصلا نہین ہوسکتا جو ستیہ ہے اوسی سے آگے پرورتی بہی ہوسکتی ہے اور جو چیز ہی نہین اوس سے دوسری چیز کسیطرح نہین ہوسکتی اس قاعدہ سے بہی ویدون کو قدیم ہی ماننا ٹہیک ہے کیونکہ جسکی اصل ہی نہین ہوتی اوس کی شاخ و برگ و شگوفہ وغیرہ کبہی نہین ہوسکتی اسیطرح جب پرمیشور مین بے انتہا ودیا ہے تب ہی لوگون کو ودیا کا اوپدیش بہی کیا ہے اور جو پرمیشور مین بے انتہا ودیا نہو تو وہ اوپدیش کسطرح کر سکتا اور جگت کو بہی کسطرح بنا سکتا کیونکہ دنیا مین بے اصل کا ہونا اور بڑہنا غیر ممکن ہے اس سے یہ جانا گیا کہ پرمیشور سے وید ودیا کی اصل ہے جواب اگر یہہ ہی قدامت وید کی سوامی جی کے پاس دلیل عقلی ہے تو اونکی راے

مین خس و خاشاک و زمین و افلاک و انسان و جان سب ہی قدیم ہین کہ کل کی اصل پرمیشور
سے ہے پرماتما کے بغیر کوئی چیز نہین ہے ہر ایک شے و مبدء پرماتما کی محتاج ہے کہ وہ
مبداے کل اشیا ہے پس وید کی کیا خصوصیت ثابت ہوئی کہ جسطرح تمام چیز کی اصل
پرمیشور سے ہے اسیطرح بقول دیانند سرسوتی کے وید کی اصل پرمیشور ہی سے قرار پائی
لہذا وید بھی دیانند سرسوتی کے نزدیک خس و خاشاک وغیرہ کی مانند ناچیز ٹھہرا قدامت
اور ازلیت وید کا تو کیا ذکر ہے سوامی جی نے خوب وید کی حمایت کی کہ جس سے علانیہ اہانت
نکلی اسی قسم کی سوامی جی نے دو تین یکتی اور وید کی قدامت مین لکھی ہین جن سے
مذمت وید برآمد ہوتی ہے اسواسطے طبیعت حق طویت اونکی نقل اور تکذیب سے کشیدہ
ہے کہ خاطر سامعین اونکے استماع سے رنجیدہ ہے اب ہم وہ فقرہ نقل کرکے رد کرتے ہین
جسکو دیانند سرسوتی نے سب دلائل کے آخر مین لکھا ہے اور کل لب لباب سمجھا ہے۔
سوامی جی پرمیشور کے گیان مین ویدون کو سدا موجود رہنے سے سچے ارتھ والا
اور نتیہ سب لوگون کو ماننا مناسب ہے صفحہ ۳۹ اور ام بھومیکا کے آخر مین دیکھو
جواب اگر پرمیشور کے علم مین ہمیشہ موجود رہنا ہی قدامت اور سچائی کا سبب ہے تو تمام
اشیا اچھی اور بری قدیم و سچی ہوئین کہ وہ سب پرماتما کے گیان مین موجود و مہیا ہین
یعنی جو کچھ ازل سے ابد تک وجود پکڑے گا وہ ابتدا پرمیشور کے علم مین موجود ہے یعنی
اوسکا علم ہمیشہ کل ذرات پر حاوی ہے ایسا ایک ذرہ بھی نہین ہے جسپر ہر وقت
پرماتما کا گیان محیط نہووے ؎ ذرہ نیست در زمین و زمان ٭ کہ نہ علمش بود محیط
بآن ٭ اس صورت مین اگر پرمیشور کے علم مین سدا موجود رہنا ہی قدامت کا باعث
ہے تو کوئی چیز حادث نہین ہے سب قدیم ہین پس وید کی کیا خصوصیت ہے اسیطرح
اگر پرمیشور کے گیان مین ہمیشہ مہیا رہنا ہی سچائی کا کارن ہے تو جھوٹون کا جھوٹ
بھی سچ ہی ہووے کہ اوسپر پرماتما کا گیان سدا احاطہ کر رہا ہے بلکہ سوامی جی کو اس

کلیہ سے لازم آتا ہے کہ حادث اور جھوٹ کا وجود ہی نہین ہے بلکہ کل کے بے قدامت اور یہ استی لازم ہے پس ویدکے واسطے کسیطرح کی تخصیص ثابت نہوئی اگر اس صورت مین سوامی جی کہین کہ ویدکے سوا کوئی چیز پرمیشور کے گیان مین سدا نہین رہتی تو محض غلط ہے کہ پرماتما کی عالم الغیبی و ہمہ دانی مین نقصان آتا ہے کہ وہ خس و خاشاک اور جھوٹ دروغ وغیرہ اشیار کو ہر وقت نہین جانتا بلکہ کسی وقت جانتا ہی اور کسی وقت نہین جانتا کیونکہ اشیاے مذکورہ ہر وقت اوسکے گیان مین نہین رہتی ہین پس وہ نہ عالم الغیب ہے اور نہ ہمہ دان غرضکہ سوامی جی نے جسقدر دلایل وید کی قدامت اور سچائی مین لکھے ہین اون تمام سے وید کی حقارت ثابت ہے اب مخفی نہر ہے کہ جس صورت مین ہم وید کو بدلائل عقلی پرمیشور کا کلام ثابت کر چکے اور مخالفین کو از آغاز تا انجام ساکت تو ویدکے قدیم اور برحق ہونے مین کیا شک ہے کیونکہ کلام صفات مین داخل ہے اور یہہ بات عقلاے زمان کی مسلمہ ہے کہ قدیم کی صفتین قدیم ہوتی ہین اور حادث کی صفات حادث جبکہ پرماتما کی کل صفات برحق و قدیم ہین تو بالضرور اوسکا کلام بھی برحق و قدیم ہی ہوگا ویدکے قدیم و برحق ہونے مین یہ ہی دلیل کافی ہے کہ جسکی ذات قدیم ہے اوسکی صفات بھی قدیم ہین اور جسکی ذات حادث ہے اوسکی صفات بھی حادث ہین اگر کوئی قدیم کی صفات کو حادث قرار دے تو غلط ہے کہ قدیم محل حوادثات نہین ہوسکتا اسیطرح حادث کے محل کا قدیم ہونا ناممکن و محال ہے اب آریہ بھائیون کی رائے بیضا ضیاے پر واضح ہووے کہ قدیم اوسکو کہتے ہین کہ حدوث و فنا سے مبرا ہووے یعنی نہ پیدا ہووے اور نہ فنا قبول کرے بلکہ دایم قایم رہے پیدا ہونے سے ہماری غرض حالت کثافت و سطبری کو پہنچنا ہے مثلاً پیپل کا درخت اپنے تخم مین مع شاخ و برگ و پھول و پھل کے اول ہی موجود و مہیا ہوتا ہے پس اوسکی پیدایش و فطرت یہ ہی ہے کہ حالت لطافت کو چھوڑ کر حالت کثافت اختیار کرے چنانچہ پراشر رشی نے پرماتما

کی ستایش وثنا مین کہا ہے -

**न्यग्रोधः सुमहानल्पे यथा वीजे व्यवस्थितः संयमे विश्व मखिलं वीज भूते तथा त्वयि १**

یعنی جیسے پیپل کا درخت بلند اپنے خرد بیج مین موجود رہتا ہے ایسے ہی پرلے کال مین سارا جگت بیج کے قایم مقام پر ماتما مین مہیا ہوتا ہے فقط مقصود یہ ہے کہ جتنی چیزین پیدا ہوئی ہین اون مین سے معدوم محض کوئی نہ تہی بلکہ کل کی اول مین حالت لطیف تہی وہی حالت لطافت ساتہ عدم کے تعبیر کیجاتی تہی معدوم محض کا وجود پکڑنا اور ظہور کرنا تو ناممکن ومحال ہے چنانچہ کسی بزرگ نے کہا ہے -

**यथोदपान खनन्नात् नीयते न जलान्तरं सदेव नीयते व्यक्ति मसतः संभवः कुतः १**

یعنی جیسے کنوان کہودنے سے وہی پانی برآمد ہوتا ہے کہ جو موجود تہا دوسرا نہین نکلتا کیونکہ جو معدوم محض ہے اوسکا توکسیطرح پر موجود ہونا ممکن ہی نہین ہے فقط گیتا کی دوسرے اوہیاے مین ہے -

**नासतो विद्यते भावो नाभावो विद्यते सतः**

یعنی معدوم محض کا موجود ہونا نہین ہوسکتا اور موجود کا معدوم مطلق ہونا بہی محال ہے فقط پس کسی چیز کا پیدا ہونا یہہ ہی ہے کہ بہت سے اجزا ر ملکر ایک صورت کثیف پکڑ لیتے ہین مثلاً کپڑا کیا چیز ہے سواے اسکے کچہ نہین ہے کہ بہت سے تارون نے ملکر ایک صورت کثیف اختیار کی ہے یہہ ہی کپڑے کی پیدایش ہے اور بس یہ ہرگز نہین ہے کہ اول مین کپڑا معدوم مطلق تہا اور مابعد موجود ہوگیا بلکہ اوسکے مادہ یعنی تارون مین یہ ہیئت مجموعی صورت لطیف اور باریک کے ساتہہ اول ہی موجود تہی تارون کے ملتے ہی ظاہر ہوگئی اسیطرح سے عناصر کی فطرت اور آفرینش ہے مثلاً زمین کیا چیز ہے بہت سے اجزاے لاتیجزی نے ملکر ایک صورت پکڑ لی ہے اسی قیاس پر پانی وغیرہ کی

پیدایش ہے یہ ہرگز نہیں ہے کہ عناصر اول مین معدوم محض تھے عدم سے وجود
مین آئے ہین اگر اوس حالت لطافت کا نام جو کہ اول مین ہر ایک چیز کی ہوتی ہے عدم
رکھا جاوے تو ہم کو اوس سے کچھ انکار نہیں ہے غرضکہ تبدیل صورت و ہیئت ہی کو
اوتپتی اور آفرینش کہتے ہین جو چیز کہ بالکل معدوم ہے اوسکا ظہور پکڑنا تو خلاف دانشمندی
ہے جیسے انسان کے سینگ اور عقیمہ کا بیٹا اور ناند انکی کیونکہ انسان کے سینگ محض
باطل ہین کسی وقت نہین ہوئے نہ ہونگے عقیمہ کے بیٹے کا بھی یہہ ہی حال ہے کہ معدوم
محض ہے کسواسطے کہ اگر اوسکے بیٹا ہوتا تو عقیمہ کیونکر ہوتی اسی قسم کی اور بھی اکثر اشیا
ہین کہ باطل مطلق ہین جیسے رسی کا سانپ اور ہرن ترشنا کا پانی حاصل اس تمہید کا
یہ ہے کہ آفرینش و فطرت کسی چیز کی اسکے سوائے نہیں ہے کہ اجزائے لایتجزی حالت
کثیف حاصل کرتے ہین اب چاہیے جاننا کہ فنا اور ناش ہونا اشیا کا کیا ہے بالضرور اور
بالیقین حالت کثافت و سطبری کو چھوڑکر حالت لطیف و باریک کو پہنچنا ہے جیسے کپڑے
کا تھان اگر جلایا جاوے تو لاجرم اوسکے اجزا باقی رہینگے گو نظر نہ آوین نظر نہ آنے ہی کو
سنسکرت مین ناش کہتے ہین اور یہ لفظ (نش اورشنی دہاتو) یعنی مصادر سے مشتق
ہوتا ہے غرض اس سے یہ ہے کہ معدوم محض کوئی چیز نہین ہوتی صرف حالت لطیف کو
پہونچنے کا نام ناش و فنا ہے جسوقت مٹی کے پیالہ کو توڑکر اوسکے ٹکڑون کو باریک
پیسکر اڑادوگے تو وے کہین نہ کہین رہینگے یہ ہرگز نہین ہے کہ معدوم محض ہوجاوین
جو لوگ کہ اوتپتی اور ناش کی کیفیت سے واقف ہین وے بخوبی جانتے ہین کہ پیدا ہونے
والی اور ناش ہونے والی چیزون مین سے نہ کوئی اول مین معدوم محض تھی اور نہ
کوئی آخر مین معدوم محض ہوگی بلکہ حالت کثیف اور لطیف کو پہنچنا ہی اوتپتی اور ناش
کے ساتھ تعبیر کیا جاتا ہے اب پوشیدہ نہ ہے کہ جس وقت اجزائے لایتجزی کی ترکیب
سے کوئی چیز حادث ہوتی ہے تو نظر آتی ہے کہ سطبری و غلاظت سے اوسکو چارہ نہین ہے

اور جبکہ کسی چیز کے اجزا الگ الگ ہوتے ہین تو وہ نظر سے غائب ہوتی ہے کہ اوسکی
کثافت وسطبری یا یہ لطافت و باریکی کو پہونچ جاتی ہے اس سے معلوم ہوا کہ حالت
سطبری و غلاظت کا نام اوتپتی اور آفرینش ہے اور حالت لطافت و باریکی کو فنا اور ناش کہتے ہین جو
چیز کہ پیدا ہو کر غائب ہو جاتی ہے اوسی کو غیر قدیم کہتے ہین جو کوئی اس پیدایش
اور فنا سے بری ہے وہ قدیم اور نتیہ ہے از روے دلائل عقلی و نقلی کے اکثر پدارتھہ
نتیہ اور قدیم ہین جیسے پرماتما اور جیو اور پرکرتی وغیرہ کسی جگہہ یہ مطلب تفصیلوار
مرقوم ہوگا اب چاہیے جاننا کہ جو پدارتھہ اجزاے کے ملنے سے وجود پکڑتا ہے اوسکو
سنسکرت مین کاریہ کہتے ہین اور جتنے کاریہ ہین اونکا کرتا یعنی فاعل ضرور ہوتا ہے
اجزاے لایتجزی کے ملانے اور اونکے الگ کرنے پر ایک پرماتما ہی قادر ہے دوسرا
کوئی نہین ہے کیونکہ جو شے انکے ملنے سے پیدا ہوتی ہے وہ اونکے ملانے کی اور
جدا کرنے کی اصلا طاقت نہین رکھتی لہذا انسان و جن وغیرہ کو پرکرتی اور پرمانو
کے سنیوگ اور بیوگ کرنے کی ہرگز تاب و توان نہین ہے کیونکہ جن و انسان خود
پرمانو کے سنیوگ سے موجود ہوے ہین اور اجزاے لایتجزی و جوہر فرد کے درمیان
ترکیب دینے والا اور پراگندگی لانے والا اونکی بہ نسبت لطیف تر ہونا چاہیے
مثلاً چونکہ پانی مٹی کی بہ نسبت لطیف تر ہے اسواسطے اوسکے اجزا مین داخل ہو کر
اونکا سنیوگ اور بیوگ کر سکتا ہے اسیطرح آگ چونکہ بہ نسبت آہن وغیرہ کے
سوکشم ہے اونکے اندر دخول کرکے آہنی سختگی اور پراگندگی اجزا پر قادر ہے چونکہ
پرماتما پرکرتی اور پرمانو کی بہ نسبت سوکشم تر اور لطیف تر ہے لہذا اونکے سنیوگ
اور بیوگ پر وہی قدرت رکھتا ہے دوسرے کی مجال نہین ہے کہ ایسا کر سکے
اسواسطے پرماتما کو کل مخلوق کا خالق اور کرتا کہتے ہین معدوم محض کو وجود مین
لانا اور موجود کو معدوم مطلق کرنا محالات سے ہے اور جو کچھ محال ہے وہ باطل

محض ہے اگر کوئی کہے کہ پرماتما بیکنٹھ مین بیٹھا ہے یا آسمانون کے درمیان عرش
پر جلوہ گر ہے مگر اوسکی شکتی اور قدرت کل جگہہ موجود ومہیا ہے اپنے ید قدرت سے
سارے کام کرتا ہے اسکی کیا ضرورت ہے کہ خود پرماتما بذات خود کامون مین پرورت
اور مشغول ہووے ایسا کونسا کام ہے کہ جسکو پرماتما اپنی جگہہ بیٹھا ہوا اپنے دست قدرت سے
نہین کرسکتا تو جواب یہہ ہے کہ قدرت گن اور عرض ہے اور پرماتما درویہ اور
جوہر ہے یعنی پرماتما بذات خود قایم ہے اور قدرت قایم بالغیر ہے پس فقط قدرت ہر مقام
پر حاوی نہین ہوسکتی کہ بغیر ذات کے اوسکا انتقال ممتنع ومحال ہے کسواسطے کہ عرض
اور گن اپنے جوہر اور درویہ سے علیحدگی ہرگز نہین اختیار کرسکتا پس ممکن نہین
ہے کہ قدرت بدون صاحب قدرت کے آمد وشد کرسکے جبکہ تنہا قدرت کا انتقال
عقل کے خلاف ہے تو پرماتما بیکنٹھہ وغیرہ مین بیٹھا ہوا اپنے دست قدرت سے سب
جگہہ سارے کام نہین کرسکتا بلکہ بیکنٹھہ وغیرہ ہی کا انتظام اوس سے ممکن ہے اگر
کوئی پیرو پران یا تابع موسیٰ وسلیمان یا کرشٹان یا مسلمان کہے کہ بعضے گن اور عرض
ایسے بھی ہین کہ بغیر جوہر کے انتقال کرسکتے ہین جیسے ہرچند چراغ وآفتاب وماہ وغیرہ ایک
جگہہ قایم رہتے ہین ولیکن انکی روشنی دور تک پہیلتی ہے تو جواب یہہ ہے کہ روشنی اور
پرتہا عرض وگن نہین ہے بلکہ جوہر اور درویہ ہے اسی لیے چراغ وآفتاب کی روشنی مین
گرمی محسوس ہوتی ہے اور ماہ وغیرہ کی چاندنی مین خنکی پائی جاتی ہے کیونکہ گن مین گن نہین
رہتا اور عرض مین عرض نہین ورنہ تسلسل اور الوستہا تسلیم کرنی پڑے گی اور یہہ جملہ عقلا کے
خلاف ہے یہان تک قدامت وید مین گفتگو ہوئی اور دیانند سرسوتی کی جہوٹی تفسیر کی تکذیب
کو بخوبی ہوئی اب اسبات کا بیان ہے کہ وید کی تعلیم کس کے لیے جایز ہے ہم کو ثابت ہوا ہے کہ کل
مرد وزن و دیوتا اور دیتہ وغیرہ کے واسطے وید پڑہنا چاہیے البتہ شدر وہا اور اعتقاد شدرہا ہے
غرض آنکہ جو کوئی معتقد وید ہووے اوسکو وید کا پڑہنا روا ہے کسی قوم کے لیے وید خوانی

کی تخصیص و ترجیح نہین ہے کیونکہ وید پرمیشور کی ستایش و گیان ہے اور پرمیشور کے گیان
و تمنا مین سب کو اوہکار ہے کہ کل لوگ دنیا و عقبی مین بہلائی حاصل کرنے کے لئے کوشش کرین
اور پرمیشور کو جانکر اپنے دہرم و کرم مین مشغول رہین چنانچہ یجروید کے چہبیسوین[٢٦] ادہیاے
کی دوسری شرتی ہے۔

यथेमां वाचं कल्याणीमावदानि जनेभ्यः ब्रह्मराज न्याभ्यां
शूद्राय चार्याय च स्वाय चारणाय प्रियो देवानां दक्षिणा
यै दातुरिह भूयासमयं मे कामः समृध्यतामुपमादो नमतु
॥२॥

یعنی پرماتما کہتا ہے کہ جیسے یہہ کلیان کرنے والی بانی یعنی وید اقدس سب لوگون کے
لیے مین کہتا ہون براہمن اور کشتریون کے لئے اور شودر کے لئے اور بیشیہ کے لئے
اور اپنے کے لیے یعنی جو لوگ کہ پرمیشور کو دوست رکہتے ہین اونکے لیے اور دشمن کے
لئے یعنی جو لوگ کہ پرمیشور کے احکام کی مخالفت پر آمادہ ہین اونکے لیے ویسے ہی یہان
یعنی دنیا کے درمیان دیوتون یعنی وید کے پڑہانے والون کا مین عزیز ہوتا ہون اور
وکشنا دینیوالون کا یعنی جو لوگ کہ وید پڑہتے ہین اور دہن اور دولت سے گورو کی خدمت
کرتے ہین اونکا بہی مین پیارا ہوتا ہون یعنی وید پڑہانے والے اور پڑہنے والے دونون
مجہہ سے محبت کرتے ہین اسبارہ مین کوشش کرو کہ میرا یہ مطلب ترقی پکڑے اور سارا
جگت مجہسے محبت کرے فقط اب مخفی نرہے کہ اس شرتی مین لفظ (چارناے) مین چکار
عطف کے لیے یعنی اور کے معنی مین ہے اور لفظ (آرن) بمعنی دشمن ہے کہ اسمین
الف واسطے نفی کے ہے اور (رن) بمعنی آواز ہے اور مراد اوس سے گفتگو ہے یعنی
ایسا شخص کہ جسکے ساتہہ گفتگو ترک کی گئی ہو دوسرے مراد اوس سے دشمن ہے پس دیانند
سرسوتی نے جو (چارن) بمعنی اتی شودر ایک لفظ قرار دیا ہے وہ اونکی غلطی ہے کہ
یہان چارن ایک لفظ نہین ہے بلکہ مرکب ہے جیم فارسی اور (ارن) سے اور جو

لفظ (بھارن) کہ سنسکرت مین غیر مرکب مستعمل ہے اوسکے معنی اتی شور کے نہین
ہین بلکہ لوگون کی صفت ثنا بیان کرکے اوقات بسر کرنیوالے کو کہتے ہین جیسے
بھاٹ وغیرہ دیانند سرسوتی نے اس شرتی کی معنی ہین اور بھی چند غلطیان سرزد
ہوئی ہین تفصیل اونکی کسی مقام پر کیجاویگی اب چاہیے جاننا کہ لفظ (ارنامی)
کے بعد کلمہ (تتھا) محذوف ہے کہ زبان سنسکرت مین قاعدہ ہے کہ اگر کہین لفظ
(یتھا) واقع ہووے تو اوسکے مقابلہ مین (تتھا) بھی بالضرور آتا ہے خواہ لفظاً ہووے
خواہ معنیً یہان لفظاً نہین ہے مگر معنیً مین ملحوظ ہے لفظ (دکشنا) مین جتنی بھی شستی کے
ارتھہ ہین ہے اور لفظ (داتو) اگرچہ مفرد ہے مگر اوس سے دینیوالون کی جماعت مراد ہے
یہ ساری باتین ہمنے متقدمین کی تحقیقات سے نقل کی ہین دیانند سرسوتی کو کچھہ
بھی معلوم نہین کہ معاملہ کیا ہے اور کونسا لفظ کس معنی مین مستعمل کیا گیا ہے اب ہم شرتی
مذکورہ کی تفسیر کا خلاصہ از سر نو پیش کرتے ہین پرماتما کہتا ہے کہ اے لوگو جسطرح
مینے وید کا اپدیش کیا ہے اوسیطرح تم بھی وید کو پڑھکر براہمن کشتریہ ویشیہ
شودر دوست دشمن وغیرہ کل انسان کو پڑھاؤ اور سناؤ کہ وید ایسی بانی ہے کہ
سب کے واسطے کلیان کرنیوالی ہے کسی کے لیے ترجیح وتخصیص نہین ہے پس جو
لوگ کہ کہتے ہین کہ تعلیم وید صرف دو تین جاتیون یعنی براہمن کشتریہ ویشیہ کے لیے
ہے دوسرے کیواسطے نہین ہے وے اہل تعصب ہین باقی شرتی کی تفسیر اسطرح
پر ہے کہ پرمیشور کہتا ہے کہ جیسے مین وید کو اپدیش کرکے وید پڑھانیوالون اور وید
پڑھنیوالون کا پیارا ہورہا ہون ایسے ہی تم لوگ بھی طرفداری چھوڑکر درس و تدریس
وید کے ذریعہ سے سب لوگون کے عزیز ہو تاکہ دنیا مین وید رواج پائے اور سب لوگون
کو وید کی ودیا آجائے اس مسئلہ مین ہمارا اور دیانند سرسوتی کا اتفاق ہے مگر اونھون نے
بھومیکا کے صفحہ تین سو دس (٣١٠) اور گیارہ مین اسی مسئلہ کے بارہ مین جو کچھہ لکھا ہے

ٹھہرایا ہے کہ جو جو پدارتھہ پرمیشور سے پرکاشت ہوئے ہیں سو سو سبکے اوپکار
کے لیئے ہیں ) وہ محض غلط ہے کہ بہت سی مخلوق ایسی ہین کہ اون سے کسی کا
فایدہ متصور نہین ہے بلکہ اکثر جاندار کے حق مین باعث نقصان و زیان ہین جیسے شیر
و گرگ وغیرہ اب سوامی جی اور اونکے پیرو لوگ جواب دیوین کہ شیر کس کے لئے
فایدہ مند ہے اور گرگ سے کون خرسند ہے چونکہ ہمارا اعتقاد یہہ ہے کہ وید کا سب
کے لیئے اوپکار ہے لہذا و یا نند سرسوتی کے رد مین زیادہ گفتگو نہین کرتے مطلب
اصلی کی طرف متوجہ ہوتے ہین منوسمرتی کے دوسرے ادھیائے مین ہے ۔

...न्त्यादपि परं धर्मं

یعنی پرم دہرم کو چانڈال سے بھی سیکھہ لے فقط پرم دہرم سے مراد مکتی کا اوپای
آتم گیان ہے اور آتم گیان وید اور اوپنشد سے ہی ہوسکتا ہے دوسری کتاب سے
نہین پس جبتک کہ چانڈال وید اور اوپنشد کو نہ پڑہیگا تو آتم گیان سے کسطرح بہرہ ور
ہوگا اور براہمن وغیرہ دوسرا شخص اوس سے کیونکر آتم گیان کا اوپدیش لے سکیگا
اس سے جانا گیا کہ چانڈال تک کو بھی وید اور اوپنشد کا ادہکار ہے شودر وغیرہ کا
کیا ذکر ہے یہہ ہی مطلب شانتی پرب کے ادھیائے ایکسو چوالیس مین ہے ۔

...प्यं ज्ञानं ब्राह्मणात् क्षत्रियात् वा वैश्याच्छूद्रादपि
...नीचाद् भीक्ष्णं श्रद्धातव्यं श्रद्दधानेन नित्यं न श्रद्धि नं
...जन्ममृत्यू विशेतां ॥ ८८ ॥

یعنی براہمن و کشتریہ و بیشیہ و شودر اور نیچ سے بھی گیان یا کر شردہا ان کو
گیان مین شردہا کرنی چاہیئے کہ شردہا کرنے والے پر جنم لینا اور مرنا تصرف نہین
یعنی جو کوئی گیان مین شردہا کرتا ہے وہ نہ جنم لیتا ہے نہ مرتا ہے یعنی وہ اجر امر
ایسا گیان سواے آتم گیان کے نہین ہوسکتا لہذا یہان گیان سے آتم گیان مراد
کیونکہ شانتی پرب مین جہان یہہ شلوک واقع ہے وہان اوپر سے موکش کے ذریعہ

گیان ہی کا ذکر چلا آتا ہے چنانچہ اس سے پہلا یہہ شلوک ہے۔

ज्ञानान्मोक्षो जायते राजसिंह नास्त्यज्ञानादेव नाहुर्नरेन्द्र तस्मा
ज्ज्ञानं तत्त्वतोऽन्वेषितव्यं येनात्मानं मोक्षयेज्जन्म मृत्योः ८७

یعنی اے راجون مین جوانمرد اور انسانون مین سردار گیان سے موکش ہوتی ہے اگیان سے نہین اسیطرح رشی اور منی کہتے ہین لہذا اصلیت کے ساتھہ گیان کو تلاش کرنا مناسب ہے جسکو وسیلہ سے آتما یعنی جیو جنم لینے اور مرنے سے رہائی پاوے فقط مخفی نرہے کہ شلوک مذکورۂ بالا مین لفظ نیچ سے مراد چانڈال ہے پس جبکہ چانڈال سے بہی گیان لینے کا حکم ہے تو خود ثابت ہوگیا کہ سب کو وید پڑہنے بلکہ پڑہانے کا بہی اوہکار ہے اگر چانڈال وغیرہ وید اور اپنشد نہ پڑہینگے تو وے دوسرون کو کیونکر آتم گیان کا اپدیش کرین گے اور آتم گیان وید اور اپنشد کے سواے دوسری جگہہ سے اصلا حاصل نہین ہوسکتا پس اکثر لوگ جو کہتے ہین کہ عورت اور شودر وغیرہ کو وید منع ہے وہ محض غلط ہے کیونکہ نشاد کے لئے کہ چانڈال کی قسم سے ہے رگ وید کے براہمن کی شرتی مین وید کا اوہکار لکہا ہے وہ شرتی یہہ ہے۔

॥ निषादस्थपतिं याजयेत् ॥

یعنی اوس نشاد کو کہ جو اپنی قوم کا مکہیا و سردار ہووے یگیہ کرانا چاہئے فقط اور یگیہ وہی کرسکتا ہے کہ جو وید پڑہا ہووے کیونکہ یگیہ کرنے کے وقت وید کی بعضی شرتیون کی تلاوت واجبات سے ہے لہذا بدون وید پاٹہہ کے یگیہ کرنا ناممکن ہے اگرچہ شرتی مذکورہ کے یہہ معنی بہی ہوسکتے ہین کہ نشادون کے سردار و مکہیا کو کہ وہ جاتیون مین سے ہے یگیہ کرانا چاہئے اور یہہ معنی اوس صورت مین ہین کہ لفظ نشاد ستہپتی (مین) تتپورش سماس تسلیم کیا جاے مگر نیاے شاستر کے بڑے بڑے آچاریون نے تتپورش سماس کو رد کرکے (کرم دہاریہ) سماس ہی اختیار کیا ہے اور (کرم دہاریہ) سماس

کی صورت مین لفظ (تت وستہمتی) کے وہی معنی ہین کہ جو نتا دامی قوم کا سردار
ورئیس ہووے اور اوسکو اوتنے وید کی کہ جسقدر گیہ ہین پڑہایا جاوے اجازت
دیگئی ہے پس یہہ قول کہ شودر اور عورت کو وید پڑہنے کا ادہکار نہین ہے لایق اعتماد
واعتبار نہین ہے سبہا پرب کے ادہیاے پچاس مین ہے کہ جو کچہ اندر دیوتا نے
اپنے گورو سے پڑہا تہا بدر اوس سب کو جانتا ہے چنانچہ

देवर्षिर्वासवगुरुर्देवराजाय धीमते यत् प्राह प्राहं भगवान्
रहस्यानि हृदन्धीः न हेदविदुः सर्वे सरहस्यं महाकवि: ६

یعنی بڑے عقلمند اندر کے گورو دیوتون کے رشی برہسپتی نے جو کچہ شاستر دیوتون
کے راجا اندر کو پڑہایا اوس سب کو مہا پوشیدہ باتون کے بڑے پنڈت بدر جی جانتے
ہین فقط غرضکہ جو کچہ اندر دیوتا نے اپنے گورو برہسپتی سے پڑہا تہا اوس تمام سے بدر جی
بہی خبردار تہے حالانکہ بدر جی شودر تہے اگر اندر دیوتا وید اور شاستر پڑہا ہے تو بیشک
بدر بہی پڑہا تہا حالانکہ شودر تہا پس جو کوئی کہتا ہے کہ شودر کے لیئے وید کا ادہکار
نہین ہے وہ حقیقت حال سے خبردار نہین ہے اسیطرح بن پرب کے ادہیاے
دوسو پانچ سے لیکر دوسو پندرہ تک مذکور ہے کہ کوشک رشی دہرم بیادہ کے پاس
گیان لینے گیا جو کہ شودر سے بہی نیچ تہا اور دہرم بیادہ نے اوسکو گیان اوپدیش
کیا اور درمیان اوپدیش کے دہرم بیادہ نے جا بجا ویدکی شرتیون کے حوالے دیئے
کہ وید مین ایسا لکہا ہے آخرکار کوشک رشی نے کہا کہ شودر سناتن دہرم سے
واقف ہووے یہہ بات دشوار ہے اسواسطے مین تجہکو براہمن جانتا ہون فقط
ہم کہتے ہین کہ اگر دہرم بیادہ وید نہ پڑہا تہا تو کیونکر وید کے دہرم کا آچاریہ بن بیٹہا
اور کس طرح اوس نے کوشک رشی کو سارے وید کا خلاصہ تعلیم کیا اور کسواسطے کوشک
نے اوس کو اپنا گورو تسلیم کیا اس سے یہی لازم آیا کہ وید ودیا کے سب مستحق ہین

پھر دیکھو یجروید کے سوتر مین جسکو شردہ سوتر کہتے ہین لکہا ہے کہ یگیہ کرنیوالا اپنی عورت کو وید کی پت تک ویکرپڑہوائے جب تک کہ ایسا نہ کریگا اوسکا یگیہ تکمیل کو نہ پہونچیگا وہ سوتر یہ ہے

वेदं पत्न्यै प्रदाय वाचयेत्

یعنی وید اپنی عورت کو دیکر پڑہوادے فقط اب مقام غور ہے کہ اگر عورت کو وید کا ادہیکار نہین ہے تو اس حکم کی تعمیل کیونکر ہوگی اس سے جانا گیا کہ وید مرد و زن و براہمن و شودر وغیرہ سب کے لئے ہے اگر مرد کی تخصیص ہوگی تو تکمیل یگیہ تا ابد الاباد دشوار ہوگی کیونکہ جب تک یگیہ کرنے والا اپنی زوجہ سے وید نہ پڑہوائیگا اوسکا یگیہ کامل نہ ہوگا پس جس نے کہ عورت کے لئے وید پڑہنے کی ممانعت کی وہ یگیہ مین کہ عبادت خاص ہے خلل انداز ہوا برہدارنہ اوپنشد مین ہے کہ ایک عورت گارگی نام بچکنو کی بیٹی نے یاگیولکیہ رشی سے سوال کئے اور یاگیولکیہ نے اوسکے سوالون کے برابر جواب دئے اور وے سوال و جواب خود برہدارنہ اوپنشد مین منقول ہین اور برہدارنہ اوپنشد یجروید کے شت پتھہ براہمن مین داخل ہے اور جو لوگ کہ عورت کے لئے وید پڑہنے کی ممانعت کرتے ہین اونکی رائے مین شت پتھہ براہمن عین وید ہے چنانچہ اون لوگون کا قول ہے کہ

मन्त्रब्राह्मणात्मकत्वं वेदत्वं

یعنی سنہتا اور براہمن دونون کا نام وید ہے فقط افسوس ہے ان لوگون کے تعصب اور بے انصافی پر کہ جس صورت مین انکے عقیدہ کی موافق عورت کے سوالات اور اونکے جواب خود وید مین نقل ہین تو کیونکر کہتے ہین کہ عورت کے واسطے وید پڑہنا جایز نہین ہے جبکہ گارگی نے یاگیولکیہ رشی سے سوال کئے تو اونہون نے عین وید اور براہمن اور اوپنشد کے مضمون و مفہوم اوسکو تعلیم دئے اگر عورت کے لئے وید کی ممانعت ہوتی یاگیولکیہ ایسا ہرگز نہ کرتے پس معلوم ہوا کہ عورت کے واسطے بھی وید منع نہین ہے مگر لیاقت و اعتقاد شرط ہے یعنی جو عورت کہ معتقد وید اور اوسکے اوپدیش کی لایق سمجھی جاوے لا کلام اوسکو وید کی

تعلیم کرنا ضروریات و واجبات سے ہے اور جو عورت بلکہ مرد بھی ایسا نہین ہے اوسکے لیے اوپدیش وید اور اونیشد کا ممنوع ہے اس قسم کے مرد اور عورتون کے لیے رشی اور منیون کی بنائی سمرتی اور اتیہاس وغیرہ پڑہانے مناسب ہین جب تک کہ اونکو اعتقاد ولیاقت سے بہرہ وری نہووے اسیواسطے منڈک اونیشد مین لکہا ہے کہ برہم گیان کے اوپدیش کی لایق وہ شخص ہے کہ جسنے چت کو قابو مین کیا ہووے اور شم رکہتا ہووے وہ شرتی یہ ہے۔

तद्विज्ञानार्थं स गुरुमेवाभिगच्छेत् समित्पाणिः श्रोत्रियं ब्रह्मनिष्ठं ॥१२॥

तस्मै स विद्वानुपसन्नाय सम्यक् प्रशान्तचित्ताय शमान्विताय येनाक्षरं पुरुषं वेद सत्यं प्रोवाच तां तत्त्वतो ब्रह्मविद्यां ॥१३॥

یعنی برہم گیان کا طالب اپنی حیثیت کی موافق ہاتہہ مین پیشکش و نذر لیکر گورو کے پاس جاے کہ وید اور ویدانت پڑہا ہووے اور پرماتما پر پورا اعتقاد رکہتا ہووے وہ برہم کا جاننے والا گورو نزدیک آے ہوے اور پرشانت چت اور شم والے شاگرد کے لیے کماحقہ برہم ودیا اور برہم کا گیان اوپدیش کرے جس ودیا اور گیان سے وہ لازوال برحق پرش جانا جاے فقط (پرشانت چت) اوسکو کہتے ہین کہ جس نے انتہ کرن یعنی حواس باطنی کو قابو مین کیا ہووے (شم والا) وہ شخص ہے کہ جسکے حواس ظاہری بش مین ہوین غرضکہ واسطے تعلیم برہم ودیا اور برہم گیان کے کہ عین وید اور اونیشد ہین وہ انسان لایق وسزاوار ہے کہ جس نے حواس باطنی اور ظاہری کو قابو مین کیا ہووے شنکر اچاریہ نے اس شرتی کے بہاشیہ مین لکہا ہے کہ پرشانت چت وہ شخص ہے کہ جو غرور و تکبر و غصہ وغیرہ صفات ذمیمہ سے منزہ ہووے پرماتما کو پورن ہونے اور پوری یعنی کل موجودات مین شمین

کرنے یعنی بیاپک ہونے سے پرش کہتے ہین اور جیوآتما کا نام پرش اس سبب سے ہے
کہ پوری یعنی جسم مین شین کرتا ہے یعنی بود و باش رکھتا ہے دیکھو وید اور اونپشد کی آیات
و تمیت اور تذکیر و تانیث پر موقوف نہین ہے بلکہ چیت کی شانتی اور شم وغیرہ صفات
پر محصور ہے پس جو کوئی کہتا ہے کہ عورت کے لئے وید منع ہے اوسکا کلام تعصب سے
خالی نہین ہے اب ہم برہدارنیہ اونپشد کی وے شرتیان نقل کرتے ہین جن کو یاگو
لکیہ رشی نے گارگی عورت کے واسطے تعلیم کیا تہا۔

एतस्य वाक्षरस्य प्रशासने गार्गि सूर्य्याचन्द्रमसौ विधृतौ तिष्ठतः ॥

یعنی اے گارگی اس لازوال پرمیشور کے حکم مین آفتاب و ماہ رکے ہوئے موجود ہین فقط

एतस्य वाक्षरस्य प्रशासने गार्गि द्यावापृथिव्यौ विधृते तिष्ठतः ॥

یعنی اے گارگی اس لازوال پرماتما کے حکم مین زمین و آسمان رکے ہوئے موجود ہین فقط

एतस्य वाक्षरस्य प्रशासने गार्गि निमेषा मुहूर्त्ता अहोरात्राण्यर्द्धमासा मासा ऋतवः संवत्सरा इति विधृतास्तिष्ठन्ति ॥

یعنی اے گارگی اس لازوال پرمیشور کے حکم مین پل مہورت یعنی دو گھڑی رات دن
آدہا مہینہ مہینا رتو سال یہ کل رکے ہوئے موجود ہین فقط اس قسم کی بہت شرتیان
یاگیولکیہ رشی نے (بچکنو) کی بیٹی گارگی کو اوپدیش کین ہین ہمنے بطور نمونہ کے تین
ہی شرتیون پر اکتفا کیا اگر عورت کے لئے وید منع ہوتا تو کیونکر یاگیولکیہ رشی گارگی
کو عین وید اور اونپشد کے مضامین تعلیم کرتے اس سے معلوم ہوا کہ وید کی تعلیم کے سب
مستحق ہین بشرطیکہ شانتی وغیرہ رکہتے ہووین پہر برہدارنیہ اونپشد مین ہے۔

अथ ह याज्ञवल्क्यस्य द्वे भार्य्ये बभूवतुर्मैत्रेयी च कात्यायनी च तयोर्ह मैत्रेयी ब्रह्मवादिनी बभूव ॥

یعنی یاگیولکیہ رشی کے دو زوجہ تہین ایک کا نام میتری ہے اور دوسرے کا نام کاتیاینی

ان دونون مین سے میتری برہم بادنی تہی فقط اب غور کرو کہ لغت سنسکرت مین لفظ
برہم کے دو معنی ہین ایک وید دوسرے پرماتما پس برہم بادنی کے معنی ہوے ویدکی
کہنے والی یا پرماتما کی کہنے والی برتقدیر اول ہمارا مطلب بخوبی حاصل ہے کہ یاگیو
لکیہ کی ایک زوجہ جسکا نام میتری ہے وید کا بیاکہیان دینے والی اور اوپدیش کرنے
والی تہی غرض یہہ ہے کہ وید کا پڑہنا تو ایک جانب رہا وہ وید کی پڑہانے والی اور
سنانے والی تہی اگر پڑہنے ہی پر منحصر ہے تو پڑہانا بدون پڑہنے کے ناممکن ہے
کیونکہ جو کوئی پڑہیگا وہی پڑہائیگا پس پڑہنا خود ثابت ہوگیا حاصل تقریر یہہ ہے
کہ برہدارنیہ اوپنشد سے جو کہ یجروید کے براہمن شت پہتہ کا ایک پارہ ہے واضح و آشکارہ
ہے کہ یاگیولکیہ رشی کی عورت خود وید پڑہی تہی اور دوسرون کو پڑہاتی تہی برتقدیر
دوم بہی ہمارا مقصود کہین نہین گیا ہے کہ پرماتما کی ذات و صفات کا بیان کرنا اور
بیاکہیان دینا بغیر علم وید کے ممتنع و محال ہے کیونکہ وید اور اوپنشدہی مین کماحقہ پرماتما
کی تفسیر و تشریح ہے دوسری کتاب مین ہرگز نہین اگر کسی کتاب مین کوئی بات آگئی
ہے تو وہ وید سے ماخوذ ہے جیسے قران کے اول مین الم ہے اگرچہ اسوقت کے مسلمانون
کو مطلق خبر نہین ہے کہ ان حروف سے کیا غرض ہے اسواسطے اون کو متشابہات
مین داخل کرکے کہتے ہین کہ انکے معنی خدا ہی جانتا ہے ولیکن ہماری دانست مین
ان حروف سے اوم مراد ہے کیونکہ اوم (الف و میم و واو) ان تین حروف سے
مرکب ہے الف سے مراد پرماتما ہے اور میم سے مقصود جیو ہے اور واو بمعنی واسطے
کے ہے کہ پرماتما اور جیو کے درمیان جو تعلق ہے اوسکو ظاہر کرتا ہے یعنی جیو واسطے
پرماتما کے ہے یعنی اوسکی اوپاسنا اور عبادت کے لئے ہے یہہ ہی اوم کے معنی ہین
اور بس کسی رسالہ مین اس مضمون کی تشریح کیجاوے گی پس صاحب قران نے الف
و میم کو بجنسہ قایم رکہا مگر واؤ کا ترجمہ لام کر دیا کیونکہ سنسکرت مین پورب بیمان کے

ستہان پرمان سے ثابت ہے کہ واو بمعنی واسطے کے ہے اور عربی مین واسطے
کے لئے لام مستعمل ہے لہذا ہم کہہ سکتے ہین کہ قرآن کے اول مین الم ترجمہ
اوم ہے - مہابھارت کے موکش دہرم کے ادہیاے ۱۴۵ مین ہے کہ ایک
عورت سلبہا نام سنیاسنی جو کہ پردہان نام راج رشی کے خاندان مین تہی موکش
کے دہرمون مین راجا جنک کا امتحان کرنے کے لئے اوسکے پاس گئی برہم ودیا
کے مباحثہ مین راجا پر غالب آئی اور آخرکار اوسکو تتو کا اوپدیش کیا مہابہارت مین
اس مضمون کا شروع شلوک ہذا سے ہے -

अत्राप्युदाहरंतीममितिहासं पुरातनं जनकस्य च संवादं सुलभायाश्च भारत ॥२॥

غرض یہ ہے کہ راجا یدہشٹہر نے بہشم پتامہ سے سوال کیا تہا کہ گرہستہا شرم کے
بغیر ترک کیے ہوئے بہی کسی نے موکش حاصل کی ہے اس مطلب کی تشریح کیجئے
اسواسطے بہیشم نے راجا جنک اور سلبہا عورت کے مباحثہ کی تفسیر کی بیہان سے
ثابت ہے کہ وہ وید اور اونشد سے بخوبی واقف تہی ورنہ اوسنے برہم ودیا مین
راجا سے کسطرح بحث کی اور کیونکر اوسکو تتو کا اوپدیش کیا یہہ کام ویدخوان اور اونشد
دان کا ہے دوسرے کا ہرگز نہین اور سلبہا کی کتہا سے یہ بہی ثابت ہے کہ عورت کو سنیاس
کا بہی ادہکار ہے کہ وہ سنیاسنی تہی اگر عورت کے لئے سنیاس کا حکم نہین ہے تو
اوسوقت کے سنیاسیون نے اوسکو کسواسطے سنیاس دیا تہا پہر شانتی پرب کے
راج دہرم کے ادہیاے اٹہارویں مین ہے کہ جسوقت راجا جنک سنیاسی ہونے
پر آمادہ ہوا تو اوسکی عورت نے راجا سے موکش دہرمون مین مباحثہ کر کے اوس ارادہ
سے راجا کو باز رکہا اگر وہ عورت وید اور اونشد نہ پڑہی تہی تو اوس نے موکش

دہرمون مین راجاسے کسطرح بحث کی کہ یہہ بحث وید اور اوپنشدہی کے
گیان پر موقوف ومنحصر ہے اسیطرح راج دہرم کے چودہوین ادہیاے مین ہے
کہ دروپدی نے راجا یدہشٹہر کو دہرم کا اوپدیش کیا اوسی جسگہہ دروپدی کی صفت
وثنا مین یہہ الفاظ واقع ہین۔

## धर्मज्ञा धर्मदर्शिनी

یعنی دروپدی دہرم کی جاننے والی بلکہ دہرم کی دیکھنے والی ہے یعنی گویا دروپدی
نے دہرم کو بچشم سر دیکہہ لیا غرض یہ ہے کہ حقیقت دہرم سے کما حقہ واقف ہے
اور یہ وید کے جاننے پر موقوف ہے کہ سارے دہرمون کی مول وید ہے اور بس
اسیطرح ادیوگ پرب کے ایک سو تینتیسوین ادہیاے مین ہے کہ ایک عورت بدولا
نام نے اپنے بیٹے کو راج دہرمون کا اوپدیش کیا اور یہہ کام پڑہی لکھی شاستر جاننے والی
کا ہے کپل رشی نے جو کہ سانکہہ شاستر کے کرتا ہین اپنی ماں دیوہوتی کو برہم ودیا اوپدیش
کی اور برہم ودیا عین وید اور اوپنشد ہی اگر عورت کیلئے وید وغیرہ کی ممانعت ہوتی تو کپل رشی کسواسطے
دیدہ ودانستہ مخالف حق ہین ہوتے پس معلوم ہوا کہ اس قسم کی اکثر باتین متعصب
لوگون کی تراشی ہوئی ہین **سوال** جبکہ عورت کے لئے وید کا پڑہنا روا ہے تو چاہئے
کہ یگیوپویت یعنی زنار بندی بہی عورت کے واسطے جایز ہووے حالانکہ گیتا کی ادہیاے
نہم مین عورت اور ویشیہ اور شودر کو پاپ یونی کہا ہے **جواب** بلاشبہ عورت کے لئے
یگیوپویت جایز ہے اور بھارت ورش تک اوسپہ عمل رہا ہے من بعد غفلت وناواقفی سے متروک
کر بیٹھے ہین آجتک اوسی مدہوشی مین پڑے ہین چنانچہ ہاریت رشی کی سمرتی ہیت ہے۔

द्विविधा स्त्रियो ब्रह्मवादिन्यो सद्योवध्वश्च तत्र ब्रह्मवादिनी
नामुपनयनम ग्नीन्धनं वेदाध्ययनं स्वगृहे भैक्ष्य चर्य्येति स
द्योवधूनामुपनयनं कृत्वा विवाह:कार्य्य इति ॥

ترجمہ عورتین دو طرح کی ہین ایک (برہم بادنی) دوسری (استدیو دہو) اون دونون قسم
کی عورتون مین سے برہم بادنیون کو اوپنین یعنی زنار بندی اور اگنی ہوتر اور وید پڑہنا
وغیرہ چاہئے اور دوسری قسم کی عورتون کا اوپنین کرکے بیاہ کرنا مناسب ہے فقط یم رشی
نے بہی خبر دی ہے کہ ایام سابق مین اس حکم پر عملدرآمد ہوتا رہا یم رشی کا وہ قول یہ ہے

**पुराकल्पेषुनारीणां मौंजी वंधन मिष्यते ऽध्यापनं च वेदानां सावित्री वचनं तथा ॥ ६॥**

ترجمہ پہلے زمانہ مین عورتون کا یگیوپویت کرتے تہے اور اونکو وید پڑہاتے تہے اور
گایتری منتر سکہاتے تہے فقط آجکل کے مصنف جیسے دہرم سندہو وغیرہ کی کرتا جو ہوگئے
ہین کہ اس قسم کے قولون کا منشا یہ ہے کہ ادہ یگ مین عورتون کے لئے یگیوپویت وغیرہ جائز
تہا کلی یگ مین روا نہین ہے وہ محض غلط ہے کیونکہ ان اقوال مین کسی یگ کی خصوصیت
کے معنی کا کوئی لفظ نہین پایا جاتا بلکہ ابتداءً عورات کے واسطے یگیوپویت کی اجازت دی
گئی ہے پس کلی یگ کی عورتون نے کیا خطا کی کہ اس نعمت سے محروم رہین لاکلام
اسیطرح کے جملہ مسائل بے اصل متعصبین نے ایجاد کئے ہین اسیطرح جو کوئی ویشیہ
وغیرہ کو پاپ یونی کہتا ہے وہ جہوٹون کا جہوٹا ہے کہ اوسکی گفتگو چہاندوگیہ اپنشد کے
خلاف ہے چہاندوگیہ اپنشد کی وہ شرتی یہ ہے

**तद्य इह रमणीय चरणा अभ्याशो ह यत्ते रमणीयां योनिमापद्येरन् ब्राह्मण योनिं वा क्षत्रिय योनिं वा वैश्य योनिं वा अथ य इह कपूय चरणा अभ्याशो ह यत्ते कपूयां योनिमापद्येरन् श्वयोनिं वा शूकर योनिं वा चंडाल योनिं वा ॥ ७ ॥**

ترجمہ نیک کام کرنیوالون کو اچہی یونی ملتی ہے جیسے براہمن کی یونی یا کشتری کی یونی
یا ویشیہ کی یونی اور بد کام کرنیوالون کو بری یونی ملجاتی ہے جیسے کتے کی یونی یا

سور کی یونی یا چنڈال کی یونی فقط دیکھو اس شرتی مین بیشیہ کو پوتر یونی شمار کیا ہے
اور پاپ یونی صرف چنڈال کو قرار دیا ہے اس سے جانا گیا کہ شودر اور براہمن وغیرہ
کی عورتین بہی پوتر یونی ہی ہین پاپ یونی فقط چنڈال ہین یا اونکی بابت جس کسی کے
اعمال ہین پس گیتا کے شلوک کا ارتہہ اونپشد کی موافق کرنا چاہیے یہان سے واضح
ہے کہ جو لوگ تعلیم نسوان پر اعتراض کرتے ہین وے حق سے اعراض کرتے ہین لہذا
اب ہم اونکے بعض اعتراض نقل کرکے جواب دیتے ہین پہلا **اعتراض** عورتون کو پڑہنا نچاہیے
کہ وید اور اتہاس و پران وغیرہ مین کوئی عورت پڑہی ہوئی نہین سنی جاتی **جواب** بہت
عورتین پڑہی لکہی گذری ہین جنکا وید کے براہمنون اور اتہاس وغیرہ مین ذکر ہے جیسے
گارگی اور میتریی اور ساوتری اور دیوہوتی اور سرسوتی اور ارندہتی اور سیتا اور سلبہا
اور الپیا اور انوسویا اور دیوکی اور مدالسا اور دروپدی اور کنتی اور ارندہتی اور
سوبہدرا وغیرہ دوسرا **اعتراض** پڑہنا لکہنا واسطے روزگار کرنے کے ہے لڑکیون
کو پڑہا کر کیا اون سے روزگار کرانا اور اونکی کمائی کہانی ہے **جواب** پڑہنا لکہنا
صرف روزگار ہی کے لئے نہین ہے بلکہ دہرم اور برہم کے گیان کے واسطے ہے کیونکہ
حق شناسی فقط علم پر منحصر ہے اگر تحصیل علم روزگار ہی کے لئے ہوتی تو امیر و زمیندار
حتی کہ راجا اور بادشاہ کس واسطے نوشت و خواند کی مشقت مین پڑتے علاوہ اسکے
دنیا کے کامون کی درستی بہی علم ہی سے ہے خواندہ لوگ دستکاریون مین علم کے
زور سے طرح طرح کی ترقی کرتے ہین سواے اسکے کتنے ہی لوڑہے اور لڑکے اور
اندہے وغیرہ بہی پڑہتے ہین جنکو روزگار کرنے کی خواب مین بہی امید نہین ہے اسیطرح
اکثر سپاہی اور اہل حرفہ و پیشہ جیسے آہنگر و درزی وغیرہ نوشت و خواند مین طبیعت
آزماتے ہین کہ فوائد دنیا و آخرت سے بہرہ ور ہوویں قطع نظر اس سے کتابین بہی طرح طرح
کی ہین لڑکیون کو وہی کتابین پڑہاؤ جنسے دہرم کا گیان ہووے اور پرماتما کی طرف

دل لگے اور برے کاموں سے بچینگی تیسرا اعتراض لڑکیوں کو گھر کا کام سیکھنا ہی مناسب ہے اگر وے پڑہنے لکھنے مین مشغول رہینگی تو گھر کے کاروبار مین ہرج واقع ہوگا لہذا تعلیم نسوان ضروری نہین ہے جواب پڑہنا گھر کے کام سیکھنے کا ہارج نہین ہے لڑکیون کو چاہیئے کہ پڑہین بھی اور گھر کا کام بھی سیکھین پڑہنے سے گھر کے کام مین بھی ترقی ہوسکتی ہے کیونکہ علم سے ہرایک کام کو مدد پہونچتی ہے مثلا خواندہ اور ناخواندہ دو آدمی ایک ہی کام کو کرین تو بہر کیف خواندہ آدمی کا کام ناخواندہ کے کام سے عمدہ ہوگا۔

چوتھا اعتراض اگر لڑکیان علم پڑہینگی تو اونکو غرور ہوجاویگا گھر کے کام سے ہزار کوس بھاگینگی پس نرباہ مشکل ہوگا۔ جواب ودیا پڑہنے سے تو غرور دور ہوجاتا ہے اور گیان حقہ تہذیب کا ظہور ہوتا ہے علاوہ اسکے تحصیل علم کرنے والے لوگ بڑے محنتی اور جفاکش ہوتے ہین اگر لڑکیان علم پڑہینگی تو غرور کو ترک کرکے اپنے گھر کا کام محنت کے ساتھہ کرینگی اگر علم پڑہنے کا نتیجہ تکبر وغرور ہی ہے تو مردون کو بھی علم سے دور ہی رہنا چاہیے اور لڑکون کی تعلیم بھی مناسب نہین ہے کہ علم پڑہکر مغرور و متکبر ہوجاینگے فقط غرض تعلیم نسوان کے بارہ مین لوگ اسی قسم کے اعتراض کیا کرتے ہین چونکہ وے رسائل مندرجہ اولہ مین بالکل مندرج ہین لہذا یہان اونکی تشریح کی چندان ضرورت نہین ہے۔ ✣

حصہ دوم آریتوپرکاش تمام ہوا اور اہل انصاف کی رائے مین

منتہی الکلام ہوا

فقط

## مشتی نمونہ خروارے

دیانند سرسوتی نے جو رگ وید وغیرہ کی بہاشیہ بہومیکا مین لکہا ہے کہ ۱۹۶۰۸۵۲۹۷۶ سال اس سرشٹی اور ویدون کی اپتی کو گذرے ہین اور ۲۳۳۳۲۲۷۰۲۴ سال اس سرشٹی کے باقی رہے ہین اونکا یہ لکہنا محض غلط ہے دیکہو اونہون نے لکہا ہے کہ چارون یوگون کے ۴۳۲۰۰۰۰ سال ہوتے ہین اور ایک ہزار چتریوگیون کا برہم دن ہوتا ہے ایک سرشٹی کو ہزار چتریوگی تک پرمیشور قایم رکہتا ہے تو خیال کرو کہ ہزار چتریوگی کے ۴۳۲۰۰۰۰۰۰۰ سال ہوے یعنی ایک سرشٹی کا ۴۳۲۰۰۰۰۰۰۰ سال تک قایم رہنا ثابت ہوا - اب دیکہو کہ سوامی جی نے ۱۹۶۰۸۵۲۹۷۶ سال سرشٹی کی اپتی کو گذرے لکہے اور ۲۳۳۳۲۲۷۰۲۴ سال سرشٹی کے باقی رہے بیان کئے دونون کی میزان کی تو ۴۲۹۴۰۸۰۰۰۰ ہوے بدین حساب ۴۳۲۰۰۰۰۰۰۰ زمانہ مذکورہ سرشٹی مین ۲۵۹۲۰۰۰۰ سال کی کمی رہی اس غلطی کی تحقیقات اسطرح بہی ہوسکتی ہے کہ جب ایک سرشٹی ہزار چتریوگی تک قایم رہتی ہے اور بقول سوامی جی کے ایک منونتر اے چتریوگی کا ہوتا ہے تو ۱۴ منونتر کی ۹۹۴ چتریوگی ہوین چہہ چتریوگی کا حساب کہ جسکے ۲۵۹۲۰۰۰۰ سال ہوتے ہین سوامی جی سراسر بہول گئے سوامی جی کی اس تحریر پر اور بہی چند اعتراض عاید ہوتے ہین اہل انصاف بغور ملاحظہ فرماین

—

| संस्कृत शब्द | फारसी शब्द | अर्थ | معنی | الفاظ عربی و فارسی | الفاظ سنسکرت |
|---|---|---|---|---|---|
| मुष्टि | मुश्त | मुट्ठी | مٹھی | مشت | مشٹی |
| महिष | मेश | भैंस | چارپایہ معروف | میش | مہش |
| माष | माश | प्रसिद्ध अन्न | غلۂ معروف | ماش | ماش |
| मास | माह | महीना | مہینہ | ماہ | ماس |
| मूषक | मूश | चूहा | چوہا | موش | موشک |
| महत्तर | मिहतर | सरदार | سردار | مہتر | مہت تر |
| मातृ | मादर | मां | ماں | مادر | ماتری |
| नाद | नार: | आवाज़ | آواز | نعرہ | ناد |
| नाभि | नाफ़ | प्रसिद्ध अवयव | ٹونڈی | ناف | نابھی |
| नील | नील | रंगविशेष | رنگ مشہور | نیل | نیل |
| नास्ति | नेस्त | नहीं है | نہیں ہے | نیست | ناستی |
| नाम | नाम | प्रसिद्ध | معروف | نام | نام |
| नर | नर | पुरुष | مذکر | نر | نر |
| नख | नाख़ुन | नुंह | نہہ | ناخن | نکھہ |
| नारिकेल | नारजील | नारयल | ناریل | نارجیل | نارکیل |
| नव | नोह | नौ | عدد معروف | نہ | نو |
| नव | नौ | नया | نیا | نو | نو |
| सप्त | हफ्त | सात | سات | ہفت | سپت |
| हस्त | दस्त | हाथ | ہاتھ | دست | ہست |
| सुमनस् | यासुमन | फूल | پھول | یاسمن | سمنس |
| एक | यक | एक | عدد معروف | یک | ایک |
| एकादश | याज़दह | ग्यारः | گیارہ | یازدہ | ایکادش |

आर्यत्व प्रकाश का प्रथम भाग समाप्त हुआ दूसरा भाग नागरी और उर्दू में पृथक् २ छपैगा ॥

تمت

آریتو پرکاش کا حصہ اول تمام ہوا حصہ دوم ناگری میں علیحدہ اور اردو میں علیحدہ مطبوع ہوگا

کرتاہے اوسکی جگہہ لکھی جاتین مناسب نہ معلوم ہوتا ہے مگر چونکہ بحث لفظی ایک
امر فضول وعبث ہے لہذا اصل مطلب عرض کرتاہون کہ آپ کی یہہ عبارت مہمل بھی
ہمارے ہی اعتراض کی تائید کرتی ہے کیونکہ آپ کی عبارت مذکورہ کا مطلب یہ ہے
کہ حرکات کا حروف کے ساتھہ لکھا جانا دقت سے خالی نہین ہے پس فی الحقیقت
یہہ ایک اعتراض ہے عربی وغیرہ کے حروف اور حرکات کے واضعین پر کہ اونہون نے
کار بیفائدہ کیا کہ حروف اور حرکات مین مغایرت وتفرقہ قایم رکہا اونکو یہہ ہی لازم
تہا کہ حرکات کو ذات حروف مین داخل کرلیتے کہ ایک لفظ دوسرے لفظ کے ساتھہ مشتبہ
نہوتا اب ہمارا اور میان محمد علی کا اتفاق ہوا بلکہ وے عربی وغیرہ کے واضعین پر
اعتراض کرنے مین ہم سے بھی گوے سبقت لیکر کہتے ہین کہ جن خطوط مین حرکات کو
حروف کی ساتھہ لکھا جاتا ہی الخ دیکھو یہان میان محمد علی نے واضع حروف وحرکات عربی کی
غلطی پر خود گواہی دی کہ جن خطون مین اوسکی وضع پر عمل کرکے حروف کے ساتھہ حرکات
کو لکھتے ہین اونکے پڑہنے مین ہمیشہ دقت رہتی ہے فقط صد آفرین میان محمد علی کی راست
گوئی پر کہ رسم خط قران کی ابتری کی خود مقر ہوئے کہ کتابت قران مین لابد حرکات حروف
کے ساتھہ لکھی جاتی ہین پس لاجرم قران کے پڑہنے والون کو مدام دقت پیش آتی
ہوگی اس دقت کا علاج وہی ہے کہ کل اہل عرب متفق ہوکر حروف وحرکات
مروجہ کو نسیامنسیا کروادین اور کسی سنسکرت خوان کے مشورہ سے ایسے حروف
ایجاد کرین کہ حرکات اونکی ذات مین داخل ہودین۔ **محمد علی** علاوہ بران حرکات
اور چیز ہین اور حروف اور چیز دونون کو ملا دینا ہرآئینہ خلاف اصل وضع کے
ہے اور سراسر کجروی اور گمراہی ہے **جواب** بلاشک حرکات غیر ہین اور حروف
غیر اور دو مغایر چیزون کو مخلوط کرنا خلاف عقل ہرگز نہین ہے اکثر دو چیزین ملکر
نیا رنگ پیدا کرتی ہین جیسے شیر وشکر کہ دونون کی آمیزش سے لذت دوبالا

جو حق مارتی ہے پس جو کوئی دو شئے مغایر کے خلط سے انکار کرے اوسکی برابر بیوقوف کون ہے البتہ عربی وغیرہ کے حروف اور حرکات اب مخلوط نہین ہوسکتے اگر انکا واضع اول ہی اخلاط کی رعایت کرتا تو ممکن تہا اسواسطے اوسکی وضع ہی پر ہمارا اعتراض ہے کہ اوسنے حروف وحرکات ایسے بنائے کہ جو لوگون کو وقت مین ڈالنے والے ہین۔

**محمد علی** اور تغیر وتبدیل ہوائے نفسانی کے موافق ہر ایک خط مین ہوسکتی ہے جیل سازبنئے اپنی بہیون مین ہمیشہ اس قسم کی کاٹ پہانٹ کرکے بے ایمانی کرتے رہتے ہین **جواب** جیسے کہ عربی وفارسی وغیرہ کے حروف تردد مین ڈالنے والے مین اسی قسم کے بنیون کی بہیون کے خطوط مین ہم عربی وغیرہ کے خطوط پر بنیون کی بہیون کے خط کو ترجیح نہین دیتے دونون برابر ہین بلکہ بنیون کی بہیون کے حروف حرکات ہی نہین رکہتے حرکات کا حروف سے مغایر اور مخلوط ہونا تو دوسری بات ہے علاوہ اسکے تغیر وتبدیل الفاظ وحروف وحرکات سے تو ہر ایک خط کچہہ کا کچہہ ہوسکتا ہے لاکن عربی وغیرہ کے خطوط سب سے مرجح ومخصص ہین کہ اون مین بغیر تبدیل وتغیر کے کچہہ کا کچہہ پڑہا جاتا ہے بلکہ اکثر الفاظ کو صدہا طرح پڑہ سکتے ہین ثبوت اسکا اوپر گذرا۔

**محمد علی** اشومیدہ پرب مہابہارت مین لکہا ہے کہ کسی امیر نے اپنے بیٹے کی نام اس مضمون کی چٹہی لکہکر ایک شخص کے حوالہ کی کہ حامل خط ہذا ہمارا (اہت) ہے اسکو بش دیدیجیو یعنی حامل خط ہذا ہمارا دشمن ہے اسکو زہر دیدیجیو (اہت) زبان سنسکرت مین دشمن کو کہتے ہین اور (بش) زہر کو جبکہ حامل خط شہر کے قریب پہونچا تو کسل راہ سے ایک درخت کے نیچے سو گیا اتفاقیہ بش نامی دختر اوس امیر کی باغ مین سیر کرتے کرتے حامل خط کے نزدیک پہونچی چونکہ وہ جوان خوبصورت تہا اوسپر مائل ہوگئی اور اوسکی جیب سے وہ نامہ نکالکر دیکہا تو مضمون مذکور پایا پس حرف اول (اہت) کا محو کیا اور بش کے آخر مین الف بڑہا دیا غرضکہ اس محو اور اثبات کے

بعد عبارت اسطرح ہوگئی کہ یہہ نامہ بر ہمارا اہت ہے اسکو بشا دیجیو یعنی جال خطہا ہمارا دوست ہے اسکے ساتھہ بشا کا بیاہ کر دیجیو پس اوس امیر کے بیٹے نے نامہ بر کے ساتھہ اپنی بہن کا بیاہ کر دیا چنانچہ اس مضمون کی طرف ایک شاعر نے اشارہ کیا ہے ۔ جن پاین پنہین نہین اونہین دیت گجراج ہا بش دیتے بشا ملی ہر بہے گریب نواج ہا ۔ یعنے جنکے پانون مین جوتا نہین اونکو ہاتھی ملتا ہے اور زہر دیتے ہوئے بشا ملی پر ماتما بڑا غریب نواز ہے دیکھو جس زبان کو آپ بڑی مصئون اور محفوظ سمجھتے ہین یہہ تبدیل و تغیر اوسی مین ہوئے **جواب** میان محمد علی کی سعی کئی وجہہ سے مردود ہے وجہہ اول آنکہ قصہ مذکور مہابہارت مین کہین نہین ہے اشومیدہ پرب کا تو کیا ذکر ہے البتہ آپ کی متندہ بیت دہاقین ہند مین مشہور ہے وجہہ دوم آنکہ کمی و بیشی حروف و الفاظ کی جہت سے تو ہر ایک خطوط مین کچھہ کا کچھہ ہوجاتا ہے عربی مین مثلاً جسوقت غلام کے اول الف زیادہ کرین اغلام پڑہا جاے اور جب اغلام کے اول کا الف محو کیا جاے غلام رہجاے اس بارہ مین کسی زبان کی خصوصیت نہین ہے ہان عربی و فارسی وغیرہ مین بغیر کمی و بیشی و تبدیل و تغیر حروف کے ہر ایک لفظ متعدد طرح پڑہا جاتا ہے بلکہ اکثر الفاظ کو صدہا طور پر پڑہ سکتے ہین یہہ ہی ہمارا عربی وغیرہ پر اعتراض ہے اور یہہ ہی بے ایمانی و جعلسازی کی بنیاد ہے پس قصہ مذکورہ ہمارے اعتراض کا جواب نہین ہوسکتا وجہہ سوم آنکہ آپ کی متندہ بیت کا مصرع دوم موزون نہین ہے شاید کہ بشا کی جگہہ بش ہا ہووے پس بش کے آخر ہا زیادہ کیا گیا اور بش ہا کہتے ہین زہر کی دور کرنیوالی کو اور عورت کا یہہ ہی نام مناسب ہے یہانتک ہم نے عربی وغیرہ زبانون کے نقصانات کی تشریح کی اور سنسکرت کو سب پر ترجیح دی اب ہم آریون کے مذہب کے اصول بیان کرینگے اور اصول جمع ہے اصل کی اور اصل کے معنی ہین بنیاد و جڑ

پس آریون کے مذہب کے اصول سے مراد وہ باتین ہین کہ جنکے اقرار کرنے سے انسان آریون مین داخل ہوتا ہے اور جن سے انکار کرنے کے بسبب آریون کے گروہ سے خارج ہوکر دسیو ہوجاتا ہے پرماتما بچاوے اس آفت سے اور وہ اصول چار ہین پہلے یہہ ہے کہ ایک پربرہم + پرماتما - قادر مطلق - عادل رحیم ابتدا و انتہا سے منزہ - سب کا مالک - ذات وصفات سے محیط کل اشیا سب مخلوق کا خالق - صفات حمیدہ کے ساتھہ موصوف اور صفات ذمیمہ سے پاک وہی اوپاسنا کی لایق ہے اور ارتھہ دہرم کام موکش کا دینے والا ہے ۔ دوسری یہہ ہے کہ روح و پرکرتی وغیرہ بھی انادی اور انست یعنی حبیب وقدیم ہین - تیسری یہہ ہے کہ روح یعنی جیو آتما ایک قالب سے دوسرے قالب مین جاتا ہے - اور ہر ایک جیو کے قالب یعنی شریر بیشمار گذرے ہین ابتدا و انتہا نہین رکھتے اس سے سلسلۂ دنیا کی قدامت بھی برآمد ہوتی ہے - چوتھی یہہ ہے کہ نجات ابدی یعنی مکتی پرماتما کی ذات وصفات کے گیان سے ہمیشہ کے لئے ہوتی ہے اور اپنی روح کا گیان اوسکا ذریعہ و وسیلہ ہے اسکے سوا مکتی کی دوسری تدبیر نہین ہے کرم اور اوپاسنا وغیرہ جیو اور پرمیشور کے گیان کے کارن ہین پس یہہ سب بواسطہ و بلاواسطہ مکتی کے سادہن ہین آریون کے مذہب کی اصل الاصول یعنی بنیادون کی بنیاد اور جڑون کی جڑ جسکو سنسکرت مین مہامول کہتے ہین ایک ہے اور وہ وید مقدس کو کہ کلام یزدانی اور صحیفہ نورانی ہے باقرار دل وزبان صحیح جاننا ہے اب چاہیے جاننا کہ دیانند سرسوتی نے جو اپنے رسایل مین آریون کے مت کے دس اصول قایم کئے ہین وہ بالکل بے بنیاد ہین اون مین سے پہلی اور دوسری اصل ہے اور تیسری اصل الاصول ہے باقی فروع ہین فروع جمع فرع کی ہے فرع کہتے ہین

شاخ کو جتنی باتین کہ اصل کے سواے ہین اونکو فرع کہتے ہین مت باونیون کی
اصطلاح مین اصل وہ ہے کہ جسکے اقرار سے اوس مذہب مین داخل ہوتا ہے اور جسکے
انکار سے اوس مذہب سے خارج ہوتا ہے اور فرع وہ ہے کہ جسکی تعمیل سے ثواب ہووے
اور جسکو ترک کرنے سے گناہ جیسے راست گفتاری وغیرہ کیونکہ جو کوئی سچ بولیگا اوسکو
ثواب ہوگا اور جو کوئی دروغگوئی اختیار کریگا وہ گنہگار ہوگا آریہ پن اوسکا نہین جائیگا
پس راست گوئی وغیرہ آریون کے مذہب کے فروع ہین بعض فروع ایسی ہین کہ اونکے
کرنے مین ثواب ہے اور نہ کرنے مین گناہ نہین ہے جیسے سنسار کا اوپکار کرنا یعنی
رفاہ عام مین مشغول ہونا مثمر ثواب ہے اور اوس سے یکطرف رہنا گناہ نہین ہے پس
راستگاری ورفاہ عام وغیرہ کو جو دیانندیون نے اصول مین داخل کیا ہے وہ اونکی
بیخبری ہے کیونکہ ہر ایک مذہب کی اصول وہ ہی باتین ہین کہ جن پر اعتقاد کرنے
سے انسان اوس مذہب مین داخل ہوتا ہے اور جن سے منکر ہونے کی بجہت اوس
مذہب سے برگشتہ شمار کیا جاتا ہے مثلاً جسوقت کوئی شخص اصول چہارگانہ اور ایک اصل الاصول
مذکورہ بالا پر ایمان لائیگا اوسکے آریہ ہونے مین کچھہ شک نہین ہے اور جبکہ ان
پانچون باتون سے انکار کریگا اوسکی دسیو ہونے مین کیا تامل ہے جو کوئی ان
پانچون باتون مین سے کسی کا مقر ہوگا اور کسی سے منکر تو اوسکا آریہ پن کامل نہین ہے
اور وہ بالکل دسیو بھی نہین ہے بلکہ آریون اور دسیون کے درمیان ہے کہ دونون
کی صفت کے ساتھہ موصوف ہے دیانندیون نے جو دس اصول لکھے ہین
اونکا ان چار ہی مین انتہاد ہے اونکو الگ الگ دس شمار کرنا ہو و نصاریٰ کی پیروی
ہے کہ جیسے اونکے یہان دس حکم ہین ایسے ہی دیانند جی بھی دس اصول کے تابع
ہین آریون کو چاہیئے کہ طرفداری چھوڑ کر فکر کرین کہ جیسے وے بشر ہین ایسے ہی
دیانند سرسوتی بھی انسان ہین جب تک کہ سوامی جی کی بات دلیل کے ساتھہ نہو یگی

کیونکر لایق تسلیم ہوسکتی ہے کہ رشیون اور منیون کے نزدیک جو کچھہ با دلیل ہے وہی

معتبر ہے چنانچہ بششٹ رشی نے کہا ہے۔

युक्तियुक्तमुपादेयं वचनं बालकादपि ॥ अन्यत्तृणमिवत्याज्यं अयुक्तं पंडितैरपि ॥१॥

یعنی جو بات کہ دلیل کے ساتھہ ہووے وہ لیسر نا بالغ کی بہی مقبول ہے اور بغیر دلیل

کے پنڈتون کی بات بھی شایان اعتبار نہین ہے منو نے بہی کہا ہے۔

आर्षं धर्मोपदेशं च वेदशास्त्राविरोधिना ॥ यस्तर्केणानुसंधत्ते स धर्मं वेद नेतरः ॥

یعنی جو کوئی وید کے ارتھہ اور دہرم کے اوپدیش کو وید نامی شاستر کے موافق دلیل

کے ساتھہ تحقیق کرتا ہے وہی دہرم کو جانتا ہے دوسرا نہین فقط یہان سے واضح

ہوتا ہے کہ جو یکتی اور ترک یعنے دلیل کہ وید کے موافق ومطابق نہین ہے وہ ممنوع

ونامشروع ہے اسیواسطے ویدانت سوتر کے دوسرے ادہیاے کے پہلے پاد کے

گیارہوین سوتر مین جو ترک کی تکذیب کی ہے اوس سے وہی ترک مراد ہے جو کہ

وید کے مخالف ہے وید کے انوکول ترک کی کہین ممانعت نہین ہے شرتی اور

سمرتی مین وید کے برعکس ترک کی مذمت کی ہے وہ شرتی کٹھوتی اوپنشد کے پہلے

ادہیاے مین ہے۔

नैषा मतिस्तर्केणापनेया

یعنی پرمیشور کی دی ہوئی اس عقل کو وید کے مخالف دلیل سے آلودہ نہ کرنا چاہیے

فقط وہ سمرتی یہہ ہے۔

अचिंत्याः खलु ये भावा न तांस्तर्केण योजयेत्

یعنی اکثر باتین ایسی ہین کہ عقل سے برتر ہین اونکو وید پر و وہی دلائل سے متعلق

نہ کرے فقط دید انوکول ترک اور یکتی کی ہمیشہ ضرورت پڑتی ہے چنانچہ

आत्मावारे द्रष्टव्यो मंतव्यो निदिध्यासितव्यः

یعنی آتما کا درشن اور منن اور دہیان کرنا واجب ہے فقط منن بہ وزن چمن کہتے ہین دلائل عقلی کے ساتہہ غور کرنے کو مطلب یہ ہے کہ وید کی موافق قلبنی یکتیان کہ کہتا ہووے کل کو آتما کے حصول مین صرف کرے یہان لفظ آتما جیو آتما اور پرماتما دونون کا دال ہے برہسپتی رشی نے تو یکتی کی اشد ضرورت سمجہی ہے کہ یکتی کے بغیر کسی بات کی تحقیق نہین ہوتی ہے وہ برہسپتی کا بچن یہہ ہے۔

केवलं शास्त्रमाश्रित्य न कर्तव्यो हि निर्णयः॥ युक्तिहीन
विचारेतु धर्महानिः प्रजायते॥

یعنی یکتی سے قطع نظر کرکے صرف شاستر سے کسی بات کی تحقیق نہ کرنی چاہیے کیونکہ یکتی سے خالی گفتگو مین دہرم کی ہانی ہوتی ہے فقط اسواسطے کل آریہ بہائیون کو مناسب ہے کہ جو بات دیانند سرسوتی کی بہی یکتی اور شرتی کے خلاف ہووے اوس سے دستبردار ہووین اب ہم دیانند سرسوتی کے دسون اصول کو میرٹہہ سماچار پتر سے بجنسہ نقل کرکے میزان انصاف مین تولتے ہین اور ایک ایک کا حسن و قبح علانیہ کہولتے ہین وے اصول یہہ ہین۔ سب ستیہ ودیا اور ودیا سے جو پدارتہہ جانے جاتے ہین اون سب کا آدی مول پرمیشور ہے ۱ ایشور ست چت آنند سروپ۔ نراکار۔ انوپم۔ سروادہار۔ سروایشور۔ سرو بیاپک۔ سروانترجامی۔ اجر۔ امر۔ ابہی۔ نتہ۔ پوتر۔ سرشٹی کرتا ہے اوسیکی اوپاسنا کرنی یوگیہ ہے۔ ۲ وید ستیہ ودیاؤن کی پستک ہے وید کا پڑہنا اور پڑہانا اور سننا اور سنانا آریون کا پرم دہرم ہے ۳۔ ستیہ کے اختیار کرنے اور استیہ کے چہوڑنے مین ہمیشہ کمربستہ رہنا چاہیے ۴۔ سب کام دہرم کے موافق یعنے ستیہ اور استیہ کو خیال کرکے کرنے چاہین۔

۵ سنسار کا اوپکار کرنا اس سماج کا خاص منشا ہے ارتہات شاریرک اور آتمک اور سماجک اونتی کرنا ۶ سب سے محبت کے ساتہہ دہرم کے موافق علی قدر حیثیت برتنا چاہیے ۷ اودیا کا ناش اور ودیا کی ترقی کرنی چاہیے ۸ ہر ایک کو اپنی ہی ترقی پر قانع رہنا چاہیے بلکہ سب کی ترقی مین اپنی ترقی سمجھنی چاہیے ۹ سب لوگون کو سماجک سروہتکاری نیم پالنے مین خود مختار رہنا نہ چاہیے اور ہر ہتکاری نیم مین سب خود مختار رہین - ۱۰ اب ہم سرسری طور پر ان اصول دہ گانہ پر نظر کرتی ہین پہلی اصل ویدک آریون کے خلاف ہے کہ جسصورت مین ودیا یعنی علم سے جانے گئی پدارتہہ یعنی اشیا کی مول یعنی علت پرمیشور ہے تو جیو آتما اور پرکرتی اور پرمانو وغیرہ اناد اور ازلی نہ ہے بلکہ دوسری مخلوق کی مانند حادث اور سادی ٹھہرے حالانکہ یہہ کبہی آریہ کا مذہب نہین ہے چنانچہ خود سوامی جی نے جیو آتما اور پرکرتی وغیرہ کو وید پہوپکا وغیرہ کتابون مین قدیم مانا ہے علاوہ اسکے جبکہ پرماتما کل اشیا کی آدی مول ہے تو مخلوق اور پرمیشور مین فرق اتنا ہی ہے جتنا کہ درخت کی بنیاد اور شاخ مین فاصلہ ہے پس لازم آیا کہ جیو اور پرکرتی وغیرہ کی پرمیشور علت مادی ہے اور پرمیشور متغیر و متبدل ہے کیونکہ بنیاد ہی تغیر و تبدیل قبول کر کے ہمورت فروع پکڑتی ہے اور سب طرف کو بڑہتی ہے پہلی اور دوسری اصل مین کچہہ فرق نہین ہے دونون کا مفہوم واحد ہے کیونکہ پرمیشور موصوف ہے اور ست چت وغیرہ اسکی صفات مین صفت اور موصوف کی علیحدگی کسیوقت ممکن نہین ہے پس انکو دو شمار کرنا دیانند سرسوتی کے علم و فضل کا نتیجہ ہے شاید کہ سوامی جی یہہ ہی سمجہے ہین کہ پرمیشور کی ذات و صفات مین گاہے گاہے جدائی بہی ہوتی ہے مگر یہہ محض غلط ہے کیونکہ پرمیشور کی ذات و صفات دونون انادی اور اننت ہین اور ان دونون مین جو گن گنی بہاو سمبندہ ہے وہ بہی انادی و اننت ہے علاوہ اسکے جبکہ سوامی جی کے نزدیک

پرماتما سروانتر یامی ہے تو جیو انتریامی بھی ضرور ہوگا کیونکہ جیو سروپدارتھ سے غیر نہین
ہے پس جیو پرمیشور ٹھہرا لہذا سوامی جی جو جیو کو سومنتر مانتے ہین خود اونہی کی دوسری اصول کے
خلاف ہے تیسری اصل اصل الاصول ہے چوتھی سے لیکر دسوین تک کل فروع ہین اونکو
اصول مین داخل کرنا سوامی جی کی عقلمندی کا ثمرہ ہے چوتھی اور پانچوین مین صرف لفظی
تفاوت ہے مفہوم دونون کا ایک ہے مضمون واحد دو عبارتون مین ادا کرنے سے متعدد
نہین ہو سکتا شاید کہ سوامی جی کی یہہ ہی راے ہے کہ فرق لفظی و معنوی ایک ہی
چیز ہے اے آریہ بھائیون جن کے راے پر تم نے اپنی آخرت کی بھلائی منحصر رکھی ہے
اونکو اتنی بھی تمیز نہین ہے کہ فرق معنوی کیا ہے اور تفاوت لفظی کسکو کہتے ہین چھٹے
اصل کے دو فقرے سوامی جی نے قایم کئے ہین لفظ سنسار سے لیکر کلمہ منشا تک
پہلا فقرہ متن ہے اور لفظ ارتھات سے لیکر اونتی تک دوسرا فقرہ شرح ہی
لاکن یہہ شرح متن کے خلاف ہے کیونکہ متن مین سنسار کا اوپکار کرنا قایم کیا ہے
اور شرح مین اوسکے برعکس سماجک اونتی قایم کرتے ہین اور سماجک اونتی کہتے
ہین سماج کے متعلقون کی ترقی کو اور ظاہر ہے کہ سنسار عام ہے اور سماج خاص پس
سنسار کا اوپکار کہکر اوس سے سماج کے متعلقون کی ترقی مراد رکھنا بے تمیزی سے
خالی نہین ہے ۔ آٹھوین اصل مین بھی ہم کو گفتگو ہے کہ اودیا کے ناش کو مقدم
اور علیحدہ بیان کرنا بے شعوری ہے کیونکہ جسوقت ودیا کی ترقی ہوگی اودیا کا ناش
خود ہو جاویگا جیسے کہ روشنی کے موجود ہوتے ہی تاریکی راہ فرار لیتی ہے کہ وجود روشنی
اور عدم تاریکی دونون لازم و ملزوم ہین یہہ ہی حال ودیا کی ترقی اور اودیا کے
ناش کا ہے کہ جسدم ودیا ترقی پکڑیگی ممکن نہین کہ اودیا راہی عدم نہووے جبکہ
یہ بات ٹھہری تو اودیا کے ناش کو علیحدہ ذکر کرنا اور ودیا کی ترقی پر تقدیم دینا بالکل
غلط ہے نوین اصل بھی لغو ہے کیونکہ ممکن نہین ہے کہ ہر ایک آریہ عیسائی و مسلمان

وغیرہ کی ترقی مین اپنی ترقی چاہے اگر بالفرض کوئی شاذ ونادر ایسا ہی ہووے اور خدانخواستہ اوسکی درخواست کی موافق عیسائی وغیرہ ترقی بھی پاوین اور وہ آریہ اونکی ترقی کو اپنی ترقی ہی خیال کرے تو اوسکا آریہ پن کہان رہیگا وہ تو اون عیسائی اور مسلمان وغیرہ ہی مین شامل ہو جاویگا شاید کہ سوامی جی کا آریہ پن اسی مبنا وپر قایم ہے اگر لفظ سب سے کہ تمام افراد بشر پر حاوی ہے گروہ خاص مراد رکھا جاوے تو بھی سوامی جی کی پانڈتہ ظاہر ہے کہ عام وخاص کی تمیز سے بے بہرہ ہین اور نہین جانتے کہ لفظ سب کا استعمال کس جگہہ ہوتا ہے اور اوسکا مفہوم کیا ہے علاوہ اسکے نوین اصل چھٹی ہی مین شامل ہے اوسکو علیحدہ اصل قایم کرنا فضول وعبث ہے کیونکہ چھٹی اور نوین کا ایک مدعا ہے اور ایک منشا دسوین اصل بھی گفتگو سے خالی نہین ہے کہ اوسکے آخر مین جو لکھا ہے کہ (ہر ایک ہتکاری نیم مین سب خود مختار رہین) وہ محض غلط ہے کیونکہ کوئی اہل مذہب کسی کام مین خود مختار نہین رہ سکتا ہر ایک کام مین اپنے مذہب کی شریعت کا پابند ہے اپنے دین کی کتاب آسمانی کا بات بات مین مقید ہے مثلاً آریہ لوگ دمبدم ہر ایک کاروبار مین وید اور شاستر کے تابع ہین بعض یا کل کام مین خود مختاری کا حیلہ وہی نکالیگا جو کوئی وید وشاستر کے حکم کو پس پشت ڈالیگا پس وہ آریہ نہین بلکہ پورا دسیو ہے دیکھو نکتی کہ جسکے لئے آریہ لوگ سارے کرم اور دہرم اور جپ اور تپ کرتے ہین وہ دیانندیون کی اصول سے خارج ہے گویا ان لوگون نے ایسی ادنی چیز قرار دی کہ اصول ومگانہ سے باہر شمار کی صد آفرین دیانند سرسوتی کے علم وفضل پر۔ اب ہم آریون کے اصل الاصول بیان کرتے ہین وہ اصل الاصول وید مقدس ہے جو کہ ایک کتاب قدیم ہے اور شری برہما کے وسیلہ سے پرماتما کی جناب سے ہم کو ملی ہے جسمین کرم اور گیان وغیرہ کے مضامین مین اور آریون کے دہرم کے قانون اور احکام مین جیو اور پرمیشور کے علاقون کی تشریح کی گئی ہے اور مکتی کے اوپائے

آریون کو تفریح دیگئی ہے اب ہم ان باتون کی تشریح کا انتظام کرتے ہین اور ایک ایک
کو واضح رائے خاص و عام - مخفی نرہے کہ وید مقدس دراصل ایک ہی کتاب ہے تعدد
وید کا باعتبار رسالون کے ہے جن کے نام رگ و یجر و سام و اتھرب ہین دراصل
چارون وید کتاب واحد ہے اگر کتاب پرماتما متعدد ہووین تو پرمیشور کی کتاب اور
زید و بکر کی کتاب مین کیا فرق ہے شاید کہ جیسے زید و بکر اول ایک کتاب تصنیف
کرتے ہین جب اوس سے پوری کاربرآری متصور نہین ہوتی تو دوسری کتاب کی
بنیاد ڈالتے ہین اسیطرح پرمیشور بھی وقتاً فوقتاً کتابین نازل کرتا ہے جب ایک
کتاب سے کاربرآری نہین ہوتی تو دوسری بھیجتا ہے اسیطرح دوسری کے بعد تیسری
اور تیسری کے بعد چوتھی علی ہذا القیاس پس لازم آیا کہ پرمیشور کی کتاب بھی زید و بکر کی
مصنفہ کتاب کی مانند کامل و تمام نہین ہے اب چاہیے جاننا کہ سرشٹی کی آدی سے
لیکر آجتک جتنے رشی و منی و پنڈت و آچاریہ گذرے ہین سب یہی مانتے چلے
آئے ہین کہ وید اقدس کتاب واحد ہے اور تعدد اوسکا باعتبار رسالون کے ہے
جنکے نام رگ وغیرہ ہین آجکل دیانند سرسوتی نے ایک نیا مذہب چلایا ہے کہ رگ
وغیرہ چارون وید بذات خود جداگانہ اور مستقل چار کتابین ہین اور باوقات مختلفہ
اگنی وغیرہ چار رشیون پر نازل ہوئے ہین مگر یہہ مسلمانون کے مذہب سے ماخوذ ہی
اور محض غلط ہے کیونکہ جس صورت مین وید متعدد کتابین ہین تو لازم آتا ہے کہ پرمیشور
کی کتاب بھی زید و بکر کی کتاب کی مانند پوری اور کامل نہین ہوتی بلکہ پرماتما کو بھی
ایک کتاب کے بعد دوسری کی ضرورت پڑتی ہے جائے تعجب کہ چار کے بعد پانچوین
کی احتیاج نہوئی چار ہی پر خاتمہ بالخیر ہوگیا علاوہ اسکے مختلف وقتون مین کسی
کتاب کا آنا اوسی صورت مین ہوسکتا ہے کہ جب ایک سے کاملاً و تماماً کاربرآری ہووے
تو باقی ماندہ مضمون و مفہوم دوسری مین مرقوم کیا جاوے یا پہلی کی دوسری ناسخ

ہووے مگر ان دونون حالت مین پرمیشور کے علم وعقل کا فتور ثابت ہوگا کہ انجام
کار سے واقف نہین ہے اگر ہر ایک کام کے انجام سے خبردار ہوتا تو اول ہی ایسی
کتاب نازل کرتا کہ جس سے پوری پوری کار برآری ہوتی و دوسری کتاب کی ضرورت
نہ پڑتی اور ایسا مضمون و مطلب کہ جسکا چند روز بعد نسخ بہتر گردانا گیا اول ہی
نازل نہ کرتا دونون طرح پرمیشور کے گیان مین کوتاہی پائی جاتی ہے اگنی
وغیرہ کا رشی اور منی ہونا بھی صرف دیانند سرسوتی کا ساختہ اور پرداختہ ہے کسی کتاب
قدیم و جدید سے ثابت نہین ہے اور سوامی جی نے بھی اس بارہ مین کوئی سند
پیش نہین کی وید معظم تو پرماتما نے شری برہما جی پر نازل کیا ہے اور اون ہی
ذریعہ سے ہم کو ملا ہے اور کل متقدمین اور متاخرین کا یہی عقیدہ چلا آتا ہے
اسکی مخالفت سواے دیانند سرسوتی کے کسی نے آجتک نہین اختیار کی۔
تفصیل اس امر کی وید و دار پرکاش نامی رسالہ مین کی گئی ہے جو کہ متقدمین نے
وید اور اوپنشد سے ایک طریق اپنی قایم کیا ہے بے سبب و عبث اوسکی برعکس
نئی بات اپنی طرف سے اختراع کرنی سوامی جی کی ہٹ ہے کوئی آریہ اوسکو
تسلیم نہ کریگا اب ہم تعدد وید کے چند سوال نقل کرکے ایک ایک کا جواب
دیتے ہین **سوال** کسی شے کے اجزا کو مستقل اور جداگانہ نام کے ساتھہ کوئی
نہین بولتا پس جس صورت مین رگ وغیرہ اجزاے وید ہین تو جداگانہ اور
مستقل نام سے کیونکر مذکور اور مشہور ہین **جواب** اکثر اشیا ایسی ہین کہ
اونکے اجزا جداگانہ اور مستقل نام کے ساتھہ بولے جاتے ہین جیسے انسان
وغیرہ کا جسم کہ اوسکے اجزا خاک و آب و باد وغیرہ جداگانہ مستقل نام کے
ساتھہ کہے جاتے ہین مگر پھر انسان وغیرہ اپنی ذات مین شی واحد ہے اسی
طرح توریت کے اونتالیس ۳۹ حصے جداگانہ و مستقل نام سے مشہور ہین پہلے حصہ کا

نام سفر الخلیفہ ہے اور دوسرے کا نام سفر الخروج اور تیسرے کا نام کتاب قوانین علی ہذا لقیاس
پہر توریت ایک ہی کتاب شمار کیجاتی ہے کسی کو اوسکی وحدت مین شبہ نہین ہے یہہ ہی
حال وید مقدس کا ہے کہ ہر چند اوسکے چار حصے اسماے اربعہ کے ساتھہ دنیا مین مذکور و
مشہور ہین ولیکن پہر بہی وید کتاب واحد ہے اوسکے ایک ہونے مین سواے دیانند
سرسوتی کے کسی آریہ کو گفتگو نہین ہے **سوال** جبکہ خود وید اور اوپنشد مین چارون
وید کے نام درج کئے گئے ہین تو کیونکر کہتے ہو کہ وید کتاب واحد ہے **جواب** بلا شبہہ
وید اور اوپنشد مین وید کے چارون حصون کے نام آئے ہین وے ذات وید کے نام نہین
ہین کہ اجزا کے نام ذی اجزا کی طرف منسوب نہین ہو سکتے کسی چیز کے اجزا اور شئی ہین
اور ذی اجزا وہ چیز اور شئے ہے وید نام اوس چیز ذی اجزا کا ہے اور رگ وغیرہ
اسماے اجزا ہین پس کوئی قباحت وارد نہین ہوتی جیسے ہاتہہ اور پانوٗن وغیرہ
جسم کے اجزا ہین اور جسم ذی اجزا ہے ہاتہہ اور پانوٗن کو کوئی عقلمند از روے حقیقت
و اصلیت کے ذی اجزا جسم نہین کہتا کیونکہ اجزا اور ذی اجزا مین تفاوت ظاہر ہے
جیسے کہ موکش دہرم وغیرہ شانتی پرب کے اجزا ہین اور شانتی پرب وغیرہ بہارت
کے اجزا ہین ایسی ہی رگ و یجر و سام و اتہرب وید کے حصے ہین دراصل وید ایک ہی
کتاب ہے جن لوگون کا مقولہ ہے کہ وید چار ہین وے اعتراضات مذکورۂ بالا کے
زیر بار ہین۔ **سوال** وید چار ہی ہین اسیواسطے وید اور اوپنشد وغیرہ مین لفظ وید
بصیغہ جمع آیا ہے **جواب** زبان سنسکرت مین قاعدہ ہے کہ کبھی بجاے مفرد
کے صیغہ جمع کا استعمال کرتے ہین چنانچہ یجر وید کے اکتیسوین ادہیای مین لفظ
رگ اور یجر اور چہند س کہ مراد اتہرب وید سے ہے بصیغہ جمع آئے ہین حالانکہ رگ
وغیرہ کی جمعیت اور کثرت کا کوئی قائل نہین ہے وہ یجر وید کا بچن یہہ ہے۔

तस्माद्यज्ञात्सर्वहुत ऋचः सामानि जज्ञिरे छन्दांसि
जज्ञिरे तस्माद्यजुस्तस्मादजायत ०

یعنے اوس پرماتما سب کے معبود سے رگ ظاہر ہوتے ہین اور سام ظہور کرتے ہین
اور چھندس یعنے اتھرب آشکار ہوتے ہین اوسی سے یجر نمودار ہوتا ہے فقط یہہ یجر
وید کے چونتیسوین ۳۴ ادہیای مین ہے۔

**यस्मिन्नृचः साम यजूंषि**

**यस्मिन् प्रतिष्ठिता रथनाभाविवाराः**

یعنی جس من مین رگ قرار پکڑتے ہین اور سام قیام پذیر ہوتے ہین اور یجر جاے گیر ہوتے
ہین جیسے رتھہ کے پہیے کی ناہی مین آرے ٹہیرے رہتے ہین کیونکہ سارے گیان
من ہی سے متعلق ہین فقط اتھرب وید کے اونیسوین ۱۹ کانڈ مین ہے۔

**कालादृचः समभवन् यजुः कालादजायत ॥**

یعنی کال سے رگ ظاہر ہوتے ہین کال سے یجر صورت پکڑتا ہے فقط یہان اس شُرتی
مین کال سے مراد پرماتما ہے کیونکہ کال ہی پرماتما کے ناموں مین سے ایک نام ہے
کہ بلغت سنسکرت مین کال اوسکو کہتے ہین کہ سب کی حرکات و سکنات جسکے اختیار مین
رہتی ہین اور اوسکو بھی کہتے ہین جو کل کی شمار کما حقہ جانتا ہووے یا اپنی ذات
اور صفات سے کل کا احاطہ کر رہا ہووے کیونکہ سنسکرت مین لفظ کال کل دہاتو یعنی
مصدر سے بنتا ہے جو کہ معنی حرکت دینے اور شمار کرنے اور احاطہ کرنے وغیرہ مین
مستعمل ہے تیتر یہہ سنہتا مین ہے

**परिमितानि सामानि परिमितानि**

**नि यजूंषि अथ तस्यैवान्तो नास्ति यद्ब्रह्म ७-३-२५**

یعنے سام محدود ہین اور یجر محدود ہین وہی غیر محدود ہے جو برہم ہے فقط
دیکھو چونکہ رگ و سام و یجر وغیرہ الفاظ بصیغہ جمع وارد ہوے ہین تو لفظ وید کے
بصیغہ جمع واقع ہونے مین کیا جاے شگفت ہے کیونکہ رگ وغیرہ کی تعداد کا
کوئی قایل نہین ہے بلکہ جتنے لوگ تعدد وید کے معتقد ہین وے بھی اس بات پر
قایم ہین کہ اگرچہ وید چار ہین تا رگ وغیرہ فی نفسہ کتاب واحد ہین اس صورت

مین اگر صیغہ کے جمع ہونے پر مدار ہوتا تو دیانندی لوگ رگ وغیرہ کی جمعیت پر بھی مصر ہوتے اور کہتے کہ رگ وغیرہ بھی متعدد ہین یعنی جیسے وید چار ہین ویسے ہی رگ وغیرہ بھی تین تین سے کم نہین ہین کیونکہ سنسکرت مین عموماً صیغہ جمع تین سے کم مین مستعمل نہین ہوتا اور زیادہ کی حد معین نہین ہے علاوہ اسکے اگر صیغہ ہی کے مفرد و جمع ہونے پر حصر ہے تو ہزارہا مقام پر لفظ وید بصیغہ مفرد استعمال کیا گیا ہے اب صیغہ جمع کو دلیل گرداننے والون پر لازم ہے کہ جیسے صیغہ جمع کے بنے سے ویدون کو متعدد مانتے ہین ویسے ہی اونکو چاہیئے کہ صیغہ مفرد کے مستعمل ہونے سے ویدون کو کتاب واحد بھی سمجھین اتہرب ویدکی مہا اوپنشد مین ہے کہ چار حصے وید کے برہماجی کے چار مونہہ سے متعلق ہین چنانچہ۔

अथ: पुनरेव नारायण: सोन्यत्कामो मनसा ध्यायेत तस्य ध्यानान्त: स्थस्य ललाटात्स्वेदो पतत् ताइमा: आप ता आ पस्तासु तेजो हिरण्मयमण्डं तत्र ब्रह्मा चतुर्मुखो: जायत सो ध्यायत पूर्वाभिमुखो भूत्वा भूरिति व्याहृतिर्गायत्रं छन्द ऋग्वेद: पश्चिमाभिमुखो भूत्वा भुवरिति व्याहृतिस्त्रैष्टुभं छन्दो यजुर्वेद:। उत्तराभिमुखो भूत्वा स्वरिति व्याहृतिर्जागतं छन्द: सामवेद: दक्षिणा

پھر دیانندی لوگ جو متعدد منہہ کا ہونا محال قرار دیتے ہین اوسکا جواب یہہ ہے کہ انسان کے حق مین البتہ غیر ممکن ہے دیوتون کے لئے کچھہ محال نہین ہے اور اس بارہ مین کل آریہ ہمارے شریک ہین بلکہ یہود و عیسائی و مسلمان وغیرہ کو بھی ہماری تائید کے سوا چارہ نہین ہے تفصیل اس امر کی تحفۃ الاسلام وغیرہ کتب مین کی گئی ہے سرسائیل وغیرہ فرشتون کی سرگذشت دیکھہ لیجیے پھر دیانندی جو کہتے ہین کہ انسان ہی دیوتا ہین انسان سے غیر نہین ہین وہ محض غلط ہی پرمانا نے جاتا تو کسی رسالہ مین یہہ بحث بھی مفصل لکھی جائیگی پورانک لوگ جو کہتے ہین کہ پراشر رشی کے بیٹے کرشن دوپائن نے وید کے رسالو

کو جدا جدا کردیا اس سبب سے اونکا نام ویدبیاس پڑا کہ ویدبیاس کہتے ہین وید کے
تقسیم کرنے والے کو وہ غلط ہے کہ وید مقدس کے رسالے قدیم الایام سے باہم
جداگانہ مقسوم ہین اور خود وید مین باسماے رگ و یجر و تہرب و سام موسوم ہین کرشن
دوی پاین کو اونکی تقسیم و تفریق مین کچھہ دخل نہین ہے اگر پراشر کے بیٹے
ہی نے وید کے الگ الگ رسالے کئے ہوتے تو خود وید مین کہان سے چارون کے
حوالہ دئے ہوتے اونکا ویدبیاس نام اسواسطے ہوا کہ اونہون نے شہر بشہر وید کے
ارتہہ کے بیاکہیان دئے اور وقتاً فوقتاً معنی وید اقدس بیان کئے بعضے اہل تحقیق
نے لکھا ہے کہ پراشر کے بیٹے کو ویدبیاس اس سبب سے کہتے ہین کہ اونہون نے
وید معظم کی شاکہا کہ ایک قسم کی شرح ہین بنائین اور شاکہاؤن کے ذریعے سے وید کو
ملک بہ ملک و شہر بشہر پہیلایا بعض کا قول یہہ ہے کہ پراشر کے پسر کو ویدبیاس اسوجہ
سے کہا جاتا ہے کہ اونہون نے وید کا مفہوم لیکر ویدانت سوتر اور یوگ بہاشہ وغیرہ
بہت کتابین بنائین اور اونکے وسیلہ سے روے زمین پر وید ارتہہ کو رواج دیا لہذا
وے ویدبیاس مشہور ہوئے کیونکہ ویدبیاس کہتے ہین وید کے پہیلانے والے کو
ویدبیاس کے یہہ بہی معنی ہوسکتے ہین کہ جسکی عقل ویدون مین پہیلی ہوئی ہووے چونکہ
کرشن دوی پاین نے ویدون کو پڑہکر دنیا مین پہیلایا لہذا اونکا نام ویدبیاس مشہور ہوا
پورانک لوگ کہتے ہین کہ اونکا نام ویدبیاس اسطرح ہوا ہے کہ اونہون نے وید کا
آشئے لیکر اٹھارہ پران بنائے اور اس حیلہ سے وید کو پہیلایا پہر یہہ لوگ اپنا مطلب
ثابت کرنے کے لئے یہہ آدہا شلوک سند دیتے ہین۔

ष्टादश पुराणानां कर्त्ता सत्यवती सुत:॥

یعنی اٹھارہ پران کا بنانے والا ستیوتی کا بیٹا ہے فقط مگر یہہ محض غلط ہے کہ کسی کو
معلوم نہین کہ اس آدہے شلوک کا دوسرا آدہا ٹکڑا کسطرح ہے اور یہ کس کتاب سے

ماخوذ ہے اور کس کا بنایا ہوا ہے پس ایسے مجہول قول پر بھروسہ کرنا شایان عقل نہین ہے اصل یہ ہے کہ پرانون کے بنانے والے اشخاص خاص ہین متسہ پران کے ادہیای آخر مین اونکے نام جدا جدا مذکور ہین منجملہ اون شلوکون کے دو شلوک

वराह कल्पवृत्तांतमधिकृत्य पराशरः यत्
प्राह धर्मानखिलान् विष्णोस्तद्वैष्णवं विदुः ॥१॥ یہان مین
यत्रतीशान कल्पस्य वृत्तांतमधिकृत्य च कल्पितं लैंग
मित्युक्तं पुराणं ब्रह्मणा स्वयं ॥२॥

یعنی پراشر رشی نے جس پران مین براہ کلپ کی سرگذشت شروع کرکے بشنو کے سارے دہرم کہے ہین اوسکا نام بشنو پران ہے اور برہما جی نے ایشان کلپ کا حال شروع کرکے جو پران بنایا ہے اوسکا نام لنگ پران ہے فقط ان دونون شلوکون کا حاصل یہہ ہے کہ بشنو پران پراشر رشی نے تصنیف کیا ہے اور لنگ پران برہما کا بنایا ہوا ہے اسیطرح لنگ پران کے ادہیای شصت و سوم مین ہے کہ پلست رشی نے پراشر کو دعا دی کہ تو بشنو پران کا بنانے والا ہوگا اور پرماتما کی حقیقت کو کما حقہ جانیگا من بعد بششٹ نے دست دعا اوٹھایا کہ جو کچھہ پلست نے تیرے حق مین کہا ہی وہ ویسے ہی ہوگا بعد ازین لنگ پران کا مصنف کہتا ہے کہ پلست اور بششٹ کی دعا سے پراشر نے بشنو پران بنایا جسکی ضخامت ۶ ہزار شلوک ہین یہہ مطلب لنگ پران مین اس شلوک سے شروع کیا ہے۔

त्वयास्मात्समस्तानिभवाञ्छास्त्राणिवेत्स्यतीति ॥
اس شلوک تک
प्रसादाद्वैष्णवं चक्रे पुराणं वै पराशरः षट्सहस्रप्रमाणं
च समस्तार्थस्य साधकं ॥१॥

لنگ پران کے تمام مضمون کا حاصل یہ ہے کہ بشنو پران کا مصنف پراشر رشی ہے شب پران مین بھی اٹھارہ پران کے بنانے والون کے نام مندرج ہین اور آغاز اوس مضمون کا اس شلوک سے ہے۔

ब्राह्म्यं तु ब्रह्मणा प्रोक्तं पाद्म्यं नैनैव वैष्णवं पराशरेण कथितं वैष्णवं मुनि पुंगवा : शैवं शैलादिना प्रोक्तमि-
त्यादि ॥

یعنی براہم پران اور پدم پران برہمانے بنائے ہین اور بشنو پران پراشر کا مصنفہ ہے اور شیلاری نے شب پران کہا ہے الخ غرضکہ خود پرانون سے ثابت ہے کہ پرانون کے بنانے والے بہت اشخاص ہین کرشن دوئی پاین کا ساختہ کوئی پران نہین ہے لہذا جو کوئی کہتا ہے کہ پران بنانے کی جہت سے اونکا نام بیاس ہوا ہے وہ بالکل جہوٹ ہے بلکہ اونکو بیاس اس سبب سے کہتے ہین کہ اونہون نے ویدارتہہ کا پرکاش کیا تہا اب چاہیے جاننا کہ پرانون مین جو لکہا ہے کہ برہماجی اور رشیون نے پران بنائے وہ بہی جہوٹ ہے کیونکہ برین تقدیر پرانون مین ویداتہس کے خلاف مضامین ہرگز نہوتے کہ برہماجی اور رشی لوگ بات بات مین وید کے تابع ہین مخالفت ویداونکی شان سے بعید ہے یہانتک یہہ بات ثابت کی گئی کہ وید کتاب واحد ہے اور رگ وغیرہ اوسکے چار رسالے ہین اور یہہ چارون حصہ پرمیشور ہی نے جداگانہ قایم کردئے ہین بیاس کو اونکی تقسیم مین کچہہ دخل نہین ہے کیونکہ اگر یہہ تقسیم بیاس ہی سے متعلق ہوتی تو خود وید مین رگ وغیرہ نام نپائے جاتے اب مخفی نرہے کہ اریون مین سے بعض لوگ ایسے ہین کہ وید کو حادث جانتے ہین اور اکثر لوگ قدیم مانتے ہین حادث ماننے والے ایک نیایک ہین وہ کہتے ہین کہ وید پورشیہ ہے یعنی پرش کا بنایا ہے یہان لفظ پرش سے پرماتما لیا جاتا ہے یعنی وید بنایا ہوا ہے فقرون کا مجموعہ ہونے سے بہارت وغیرہ کی مانند کیونکہ جو جو فقرون کا مجموعہ ہوگا بیشک کسی کا ساختہ ہوگا کہ فقرات الفاظ سے مرکب ہوتے ہین اور الفاظ حروف سے ترکیب دیے گئے ہین جسقدر مرکبات ہین وہ بالکل حادث ہین کہ کسی وقت کسی نے اونکو ترکیب دیا ہے جیسے کہ مرکب کے حدوث مین کلام نہین ہے اسیطرح اوسکی فنا بہی

ضروری ہے کیونکہ جو چیز حادث ہے لابد فانی ہے پس لازم آیا کہ پرماتما تمام
مخلوق کی مانند وید کو بھی خلق کرتا ہے اور انجام کار ساری مخلوق کی طرح طاق
فنا پر دھرتا ہے شنکراچاریہ کے مت والے یعنی وجودیہ لوگ کہتے ہین کہ وید آکاش
وغیرہ مخلوق کی مانند سرشٹی کال مین پیدا ہوتا ہے اور پرلے کال مین آکاش
وغیرہ مخلوق کی طرح فنا قبول کرتا ہے پھر ان لوگون کا قول ہے کہ جس آنپوربی
یعنی ترتیب کے ساتھہ اس سے پہلی پہلی سرشٹی مین انادی کال پرنیت یعنی لاانتہا
زمانہ تک وید تھا ویسی ترتیب کے مانند ترتیب کے ساتھہ ہر ایک سرشٹی یعنی پیدایش
کے شروع مین پرمیشور وید کو ترتیب دیتا ہے پہلی پہلی ترتیب کے مخالف ترتیب کے
ساتھہ ہرگز وید کو مرتب نہین کرتا اسی کا نام انکے یہان اپورشیہ ہے یعنی وجودیہ لوگ
اس سبب سے وید کو اپورشیہ اور انادی کہتے ہین کہ پرمیشور ہر ایک سرشٹی کے شروع
مین پہلی پہلی سرشٹی کی ترتیب کی مانند ترتیب کے ساتھہ وید کو مرتب کر کے برہما
جی کو تعلیم کرتا ہے اب خیال کرنا چاہیئے کہ جس صورت مین پہلی ترتیب کی مانند ترتیب
ہوگی تو فی الحقیقت وہی پہلی ترتیب نہوگی بلکہ پہلی ترتیب سے غیر دوسری ترتیب ہوگی مثلاً
خشت پز ایک خشت بناوے اور پھر اوس خشت کو توڑ کر اوسی کی مانند بناوے تو لاکلام
یہہ خشت پہلی خشت سے غیر ہوگی جیسی کی تیسی پہلی ہرگز نہوگی اور دونون خشتون کا
فاعل خشت پز ہی قرار پایگا اس سے یہہ ہی ظاہر ہوا کہ ہر ایک سرشٹی کے اول
پرمیشور نیا ہی وید تصنیف کرتا ہے اسواسطے وجودیون کے یہان وید پورشیہ ٹھیرا پس
وے لوگ جو وید کو اپورشیہ کہتے ہین وہ محض بے بنیاد ہے بلکہ اس بارہ مین نیائکون
اور ویشیشک درشنون کا مت برابر ہے آریون کے عقیدہ مین تو وید قدیم اور
اپورشیہ اور لازوال ہے کہ پرماتما کے گیان مین شامل ہے یعنی اوسکے گیان
اور علم کا ایک شعبہ اور ایک ودیش ہے کہ وید ودگیانی دیا تو یعنی مصدر سے سنسکرت

مین اخذ کیا گیا ہے پس لفظ وید کے معنی یہہ ہین کہ جس سے پرماتما اور جیو آتما کی
ذات وصفات کا اور دونون کے درمیان تعلقات کا کماحقہ گیان ہووے اور داؤ
کو بای موحدہ سے بدلکر لفظ مذکور کو اہل فارس بہی اسی معنی مین استعمال کرتے ہین چنانچہ
بیدار مقابل خفتہ اوس شخص کو کہتے ہین جو علم و ہوش رکہتا ہووے کیونکہ بید بہ معنی
علم وہوش ہے اور آر کلمہ نسبت ہے بہار جسم مین دیکہہ تو خیال کرو کہ پرمیشور کا گیان
کسی وقت پیدا نہین ہوا جیسی کہ اوسکی ذات کبہی مخلوق نہین ہوئی بلکہ واجب
وقدیم ہے پرماتما کا گیان وعلم حواس اور اندریون کے اختیار نہین ہے کیونکہ
پرمیشور حواس اور اندریہ وغیرہ سے منزہ و پاک ہے یہان شوتیا شوتر اوپنشد
کی یہہ شرتی سند ہے

**नतस्यकार्यंकरणंचविद्यतेनतत्सम**
**श्चाभ्यधिकश्चदृश्यते ॥ परास्यशक्तिर्विविधैवश्रूयते**
**स्वाभाविकीज्ञानबलक्रियाच ॥**

معنی آنکہ اوسکے جسم وحواس نہین ہین نہ کوئی اوسکی برابر ہے اور نہ کوئی اوس
بڑہکر ہے اوسکی شکتی یعنی قدرت برتر ہے اور طرح طرح کی ہے اور اوسکی گیان کریا
اور بل کریا یعنی علم وقوت وبید وشاستر مین ازلی وابدی سنی جاتی ہے حاصل آنکہ
پرماتما کے علم وقوت ابتدا اور انتہا سے منزہ ہین اگر کوئی کہے کہ وید فقرات کا
مجموعہ ہے اور فقرے لفظون سے مرکب ہین اور الفاظ حروف سے ترکیب دئے
گئے ہین لہذا وید قدیم نہین ہوسکتا کیونکہ جو چیز مرکب ہے وہ حادث ہے تو جواب
یہہ ہے کہ آریہ لوگ وید مین اس قسم کی قدامت وازلیت ثابت کرتے ہین کہ پرماتما
انادی کال سے یعنی روز اول سے ہر ایک سرشٹی کی ابتدا مین ایک ترتیب کے
ساتہہ برہماجی کو وید اوپدیش کرتا ہے یعنی پرماتما نے جس ترتیب کے ساتہہ اس سرشٹی
کی ادی مین وید نازل کیا ہے یہہ ہی ترتیب شرتیون کی اس سے پہلے سرشٹی مین تہی

اور یہہ ہی اوس سے پہلی سرشٹی مین اور یہہ ہی اوس سے پہلی مین اسی قیاس پر
اناد ی کال تک سمجہو اور ازل سے ہر ایک سرشٹی مین آیات وید کی ایک ہی ترتیب ہوناآریون
کے نزدیک اوسکی قدامت اور ازلیت ہے شرتیون کی ترتیب کو الفاظ اور حروف کی ترتیب
پر بھی حاوی سمجھنا چاہیے یعنے ابتدا زمانہ سے لیکر پرماتما وید کے حروف والفاظ
وآیات کی ایک ہی ترتیب مرعی رکھکر برہماجی کو اوسکی تعلیم کرتا چلا آیا ہے اور لاانتہا
وقت تک وہی ترتیب ملحوظ رکھیگا یہہ ہی وید کا انادی اور اننت ہونا ہے اور یہہ ہی وید کا اپورشیہ
ہونا ہے سانیاچاریہ کہتے ہین کہ جو کتاب کسی انسان کی بنائی ہوئی ہے وہ پورشیہ ہے
اور جو پرماتما کی ساختہ ہے وہ اپورشیہ ہے وید پرمیشور کی صنعت ہونے سے اپورشیہ ہی
فقیر مولف عرض کرتا ہے کہ اس قول کی صحت مین بھی تامل ہے کیونکہ زبان سنسکرت مین پورشیہ
کہتے ہین پرش کے بنائے ہوئے کو اور پرش کے دو معنی ہین ایک جیو دوسرا پرمیشور وید
اور اوپنشد مین بھی لفظ پرش پرمیشور کے لیے آیا ہے چنانچہ یجروید کے اکتیس[۳۱] ادہیای مین ہے

सहस्त्रशीर्षा पुरुषः + वेदाहमेतं पुरुषंमहान्तमादित्यवर्णं तमसः परस्तात् ॥

پُरुषान्न परंकिंचित् — کٹھولی اوپنشد کے دوسرے ادہیای مین ہے،

پہلی شرتی کے معنی یہ ہین کہ ہم لوگون کے بیشمار سر ہین جس پرش مین فقط دوسری شرتی کے
معنی یہہ ہین کہ مین اوس بڑے پرش کو جانتا ہون جو کہ نورانی ہے اور اگیان سے پرلی طرف
ہے فقط تیسری شرتی کے معنی یہ ہین کہ پرش سے پرلی طرف کچھہ نہین ہے فقط سنسکرت
مین پرش کے معنی ہین پورن اور بیاپک چونکہ پرماتما محیط کل عالم ہے اسواسطے اوسکو پرش
کہتے ہین اور جیو آتما پرش اس سبب سے کہا جاتا ہے کہ وہ اپنے گیان اور علم کے ذریعہ
سے اس جسم کا احاطہ کر رہا ہے غرضکہ جس صورت مین سانیاچاریہ کے عقیدہ کے موافق
وید پرمیشور کا بنایا ہوا ہے تو اوسکے پورشیہ ہونے مین کیا کلام ہے کہ پورشیہ پرش کے ساختہ
کو کہتے ہین اور پرش نام پرماتما کا ہے ع پرش پرماتما ابیہ نیتانیاے کاری ہے پ دراصل

ویدکا انادی اور اپورشیہ ہونا اوسی طور پر ہے جیسے کہ آریون کی طرز پر ہندکو ہوا اسوال

برہدارنہ اونپشد کی شرتی سے جانا جاتا ہے کہ وید حادث ہے وہ شرتی یہہ ہے ۔

अस्य महतो भूतस्य निःश्वसितमेतद्यदृग्वेदो यजुर्वेदः सामवेदोऽथर्वाङ्गिरसः॥

६३

یعنی رگ وغیرہ وید کے چارون حصے اس علت اولی یعنی جگت کے کارن پرماتما کے نشواس

اے سانس ہین فقط اب سانس کے حدوث وفنا مین کسی کو کلام نہین ہے کیونکہ منہہ اور

ناک سے پران وایو کے نکلنے کو نشواس اور سانس کہتے ہین جواب یہان نشواس سے

مراد بچن ہے جیسے کہ نفس عربی مین بہی کلام مستعمل ہے یہہ ہی حال سنسکرت مین اوسکے

مرادف لفظ نشواس کا ہے پس برہدارنہ کی شرتی کا حاصل یہہ ہے کہ وید پرماتما کا کلام ہے

اس شرتی مین حدوث وفنائے وید کی بحث نہین ہے سوال مذکور کا دوسرا جواب یہہ ہے

کہ وید کو پرماتما کا نشواس اسواسطے کہا کہ جیسے جاندار بلا محنت ومشقت کے سانس

لیتا ہے اسیطرح پرماتما کو وید کے اوپدیش کرنے مین کسیطرح کی محنت ومشقت نہین ہوتی

بلکہ بغور ارادہ کے ابتدائے پیدائش مین برہما جی کو وید اوپدیش کراتا ہے فی الحقیقت

پرماتما سانس لینے سے منزہ ہے کہ جسم وجسمانی نہین ہے بغور وتامل دیکہئے کہ کوئی جاندار

نشواس اور سانس خود خلق نہین کرتا بلکہ باد موجود ہی براہ دہن اور بینی کے

برآمد ہوتا ہے اوسیکو نشواس وسانس ونفس ودم کہتے ہین اسیطرح پرماتما سب

سرشٹیون کی آدی مین ترتیب قدیم کے ساتہہ وید کا پرکاش کرتا ہے یہہ ہی ویدکا اپورشیہ

ہوتا ہے اور یہہ ہی وید کی قدامت ہے پہر وید کو نشواس اور سانس کی مانند کہنے سے

یہہ ہی ملحوظ ومنظور ہے کہ پرماتما مجسم نہین ہے کہ سانس لیتا ہووے اسیواسطے

کہا گیا کہ وید کا پرماتما سے ایسا تعلق ہے جیسا کہ انسان وغیرہ جاندار سے سانس کا

تعلق ہے کہ باد موجودہ ہی اوسکے منہہ اور ناک سے نکلتی ہے اسی قیاس پر یجروید کی

तस्माद्यज्ञात्सर्वहुतः ऋचः सामानि जज्ञिरे छन्दांसि जज्ञिरे तस्माद्यजुस्तस्मादजायत

اس شرتی کا ارتہہ سمجھنا چاہئے کیونکہ یہان دو فعل واقع ہین ایک جاگرہ اور دوسرا جاتہ
اور دونون فعل جنی پرا اور بہاوے دہاتو یعنی مصادر سے بنے ہین اور پرا اور بہاو کہتے ہین
ظاہر ہونے کو اور ظہور اشیاے موجودہ ہی کا ہوتا ہے پس اس شرتی سے یہی یہہ ہی آشکار
ہوا کہ پرماتما شروع پیدایش مین وید موجودہ ہی کو برہما جی پر نازل کرتا ہے یعنی ترتیب قدیم
ہی کے ساتہہ اونکے دل مین ڈالتا ہے سوال تم کیونکر وید کو قدیم اور اپورشیہ کہتے ہو بیاس
رشی نے تو ویدانت سوتر مین وید کو برہم کا معلول اور کاریہ کہا ہے وہ سوتر یہہ ہے۔

## शास्त्रयोनित्वात्

اس سوتر کا ارتہہ یہہ ہے کہ شاستر یعنی وید کا کارن ہونے سے پرماتما دانا ے جز و کل ہے
کہ اگر وہ یہہ دان نہوتا تو ایسا وید کیونکر بناتا پس جبکہ وید پرماتما کا کاریہ ہے اور پرماتما وید کا
کارن ہے تو وید قدیم اور اپورشیہ کہان رہا جواب اس سوتر کے وہ معنی غلط ہین صحیح
یہہ ہین کہ اونیشد ہی ہے یونی یعنی پرمان اوسکا جسمین وہ پرماتما ہے اس سوتر مین شاستر
سے مراد اونیشد ہی غرض کہ پرماتما مین صرف وید ہی پرمان ہے نہ پرتیکش اور انومان
کہ پرماتما صورت و رنگ و نشان وغیرہ سے منزہ ہے پس یہہ طنز ہے نیایک پر کہ وہ
انومان سے پرماتما کو ثابت کرتے ہین ویدانتیون کا تو یہہ ہی قول ہے کہ پرماتما کے ثبوت مین
پرتیکش وغیرہ پرمان کو کچھہ دخل نہین ہے صرف اونیشد ہی سے وہ جانا جاتا ہے اسیواسطے
اونیشد مین وارد ہے۔

## तंत्वौपनिषदं पुरुषं पृच्छामि

یعنی مین اوس پرش اے محیط کل اشیا کو دریافت کرتا ہون جسکی کہ اونیشد مین تشریح
کیگئی ہے فقط لفظ یونی کے معنی سنسکرت مین ذریعہ اور سبب اور وسیلہ اور کارن ہین
اور لغوی معنی لفظ شاستر کے یہہ ہین کہ جو ہدایت کرنے والا ہووے اور وہ وید اور اونیشد
وغیرہ ہے پس چونکہ صرف اونیشد ہی برہم کے گیان کا ذریعہ اور کارن ہے اسواسطے

پرماتما کو اونپشد پرش کہتے ہین یعنی اونپشد وغیرہ شاستر کو برہم کے گیان کا وسیلہ اور
کارن ہونے سے پرہم یولی اس سوتر مین کہا گیا ہے حاصل یہہ ہے کہ پرماتما بدرجہ غایت
لطیف اور سوکشم ہونے سے حواس خمسہ سے اور پرتکش پرمان سے دور تر ہے اور بے
نشان اور لنگ شونیہ ہونے سے انومان یعنی شکل منطقی کو بھی وہان رسائی نہین ہے
لہذا صرف وید اور اونپشد ہی کسیقدر اوسکی تفسیر کر سکتے ہین اسیواسطے تولکار اونپشد
مین آیا ہے۔

यद्वाचानभ्युदितं येन वागभ्युद्यते तदेव ब्रह्म त्वं विद्धि

یعنی جسکو کہ کلمہ اور کلام ظاہر نہین کر سکتے اور جس سے سارے کلمہ اور کلام ظاہر ہوتے
ہین اوسی کو تو برہم جان فقط یعنی وید اور اونپشد کے سوا ے پرماتما تک کسی کلمہ اور
کلام کی رسائی نہین ہے اسیطرح تیتریہ اونپشد مین آیا ہے۔

यतो वाचो निवर्त्तन्ते अप्राप्य मनसा सह

یعنی من کے ساتھہ کلام جسکو نپاکر واپس آتے ہین وہ برہم ہے فقط یعنی یوتھر من اور وید
اور اونپشد کے کلام کے سوائے پرماتما تک کوئی نہین پہنچ سکتا اسلئے صرف وید اور
اونپشد ہی اوسکی ذات وصفات کے علم کا وسیلہ اور ذریعہ ہین اس تقریر کا خلاصہ یہہ ہے
کہ ویدانت سوتر مین وید کو پورشیہ اور حادث کہین نہین کہا ہے بلکہ بیاس رشی نے ویدانت
سوتر کے پہلے ادھیای کے تیسرے پاد مین صریح نتیہ اور انادی اور قدیم وازلی کہا ہے
وہ سوتر یہہ ہے۔

अत: एव च नित्यत्वं

یعنی چونکہ ہرایک سرشٹی کی آدی مین پرجاپتی یعنی برہما وید کے لفظون کے ارتھہ کو یاد کرکے
تمام ذیروح اور غیر ذیروح کی پیدایش کا ذریعہ اور وسیلہ بنتا ہے اس سے وید کی
قدامت وازلیت ثابت ہوئی اب چاہیئے جانتا کہ آریون کو دہرم اور ادہرم کی تحقیقات
مین وید سند بالذات ہے کہ اوسکو دوسری سند کی ضرورت نہین ہے اور ایسی سند کو

سنسکرت مین سوتہ پرمان کہتے ہین جس سند کو دوسری سند کی احتیاج ہوتی ہے
وہ خود سند نہین ہے بلکہ اوس دوسری سند کے ذریعہ سے سند ہو ایسی سند کو پرتہ پرمان
کہتے ہین جیسے کہ رشیون کے اقوال کہ وید کے موافق ہونے سے سند ہین سوتہ پرمان ہی کو
پرمان تم کہتے ہین لہذا وید پرمان تم ہے کہ دوسرے پرمان کا محتاج نہین ہے جسکو دوسرے
پرمان کی ضرورت ہوتی ہے وہ پرمان تر کہلاتا ہے جو پرمان تر کا محتاج ہے وہ صرف
پرمان کہلاتا ہے مثلا سوتہ پرمان وید ہے منو نے کہا ہے۔

धर्मजिज्ञासमानानां प्रमाणं परमं श्रुतिः

یعنی جو لوگ کہ دہرم کے جاننے کا ارادہ کرتے ہین اونکو وید پرمان تم ہے۔ یعنی دوسرے
پرمان کی حاجت نہین ہے فقط ویدانت سوتر وغیرہ پرمان تر ہین کہ اونکے لئے صرف وید
کی مطابقت درکار ہے ویدانت سوتر پر جو آچاریون نے بہاشیہ بنائے ہین وے پرمان
ہین کہ پرمان تم اور پرمان تر کے محتاج ہین اور نیای وغیرہ شاستر کارون کی اصطلاح

प्रमाकरणं प्रमाणं

مین پرمان کہتے ہین پرما یعنی علم کے آلہ اور ذریعہ کو
یعنی جس سے کسی چیز کا علم اور گیان ہووے وہ پرمان ہے یہہ بحث دور و دراز سے بدہ
کے مذہب مین صرف ایک پرتکش پرمان ہے کنا در شی کے انویائیون نے ۲ دو پرمان
مانے ہین پرتکش اور انومان پتنجلی منی نے یوگ شاستر مین ۳ تین پرمان تسلیم کئے
ہین پرتکش اور انومان اور شبد گوتم رشی کے مطیعون نے چار پرمان قبول کئے ہین
پرتکش اور انومان اور اپمان اور شبد میمانسک لوگ ۶ چہہ پرمان مانتے ہین
پرتکش [1] انومان [2] اپمان [3] شبد [4] ارتہاپتی [5] انوپلبدہی [6] آریون کے
یہان تو پرتکش اور انومان اور شبد تین ہی پرمان ہین دیانند سرسوتی نے
پران والون کی پیروی کرکے وید بہومیکا وغیرہ مین تمام شاستر کارون کی خلاف
آٹھہ پرمان لکھے ہین کسی موقع پر اسبارہ مین بخوبی اونکی تکذیب کیجاوے گی

**سوال** جبکہ سوتہ پرمان اپنا ثابت کرنے والا آپ ہے تو آتما شری دوش آیا
کہ وہ اپنا محتاج آپ ٹھیرا حالانکہ کوئی اپنا پرمان آپ نہین ہو سکتا **جواب** اگرچہ
آنکھہ کو دوسری روشنی کی ضرورت ہے کہ وہ اپنی روشن اور ظاہر کرنے والی آپ
نہین ہے ولیکن آفتاب وغیرہ اپنے اور دوسری اشیا کے روشن اور ظاہر
کرنے والے ہین اسواسطے اونکو سوپرکاشک اور پر کاشک کہتے ہین آنکھہ مین
یہہ بات نہین ہے کہ جب تک چراغ وغیرہ کی روشنی نہووے آنکھہ کسی چیز کو نہین
دیکھہ سکتی مثلاً حالت تاریکی مین انسان کو کوئی چیز نظر نہین آتی پس آنکھہ کی روشنی
اشیا کے ظاہر کرنے مین سورج وغیرہ کی روشنی کی محتاج ہے بغیر اوسکے کچھہ نہین کر سکتی
لیکن سورج وغیرہ اپنے تئین بھی اور دوسری اشیا کو بھی پرکاشت کرتے ہین اور
سوا اپنے کسی روشنی کی ضرورت نہین رکھتے اسیطرح وید بھی سوپرکاشک اور
پرپرکاشک ہی یعنی اپنا پرمان بھی آپ ہی ہے اور دوسرون کا پرمان بھی وہی ہے
لہذا اوسکو دوسری سند کی احتیاج نہین ہے کہ وہ خود سند بالذات ہے اور سورج
وغیرہ کی تشبیہ سے آتما شری دوش بھی نہین آتا کہ جیسے کہ سورج وغیرہ
اپنے اور غیر کے ظاہر کرنے والے ہوتے ہین ایسے ہی وید اپنی سند بھی آپ ہے
اور دوسری کتابون کی بھی ہے اسیواسطے جس کتاب مین وید کی سند قایم نہین
ہے وہ کتاب درجۂ اعتبار سے خارج ہے اگر کوئی کہے کہ پرمیشور مجسم نہین ہے
اور دست و دہان و کام و زبان وغیرہ اعضا سے بری ہے پس وید اوسکا کلام
کیونکر ہو سکتا ہے تو جواب یہہ ہے کہ ہر چند پرماتما کام و دہان وغیرہ اعضا سے منزہ ہے
مگر تمام اعضا کے کام کرنے پر قادر ہے کہ اوسکی قدرت بے انتہا ہے چنانچہ شویتاشوتر
اونپشد مین آیا ہے ۔

अपाणिपादो जवनो ग्रहीता पश्य  त्यचक्षुः स शृणोत्यकर्णः ॥

یعنی پرماتما ہاتھہ اور پانون نہین رکھتا مگر ہاتھہ اور پانون کا کام کرتا ہے آنکھہ سے
منزہ ہے اور دیکھتا ہے وہ کان نہین رکھتا اور سنتا ہی فقط چونکہ پرمیشور قادر مطلق ہے
اسواسطے اوسکو کلام کرنے مین زبان کی ضرورت نہین ہے کہ وہ زبان کی زبان ہے
چنانچہ تولکار اونشد مین ہے۔

श्रोत्रस्य श्रोत्रं मनसोमनोयद् वाचो ह वाचं स उ प्राणस्य प्राणः
चक्षुषश्चक्षुः ।।

یعنی پرماتما کان کا کان ہے من کا من ہی زبان کی زبان ہے پران کا پران ہے آنکھہ کی
آنکھہ ہے یعنی کل حواس اوسی کی عطا کی ہوئی قوت سے اپنے اپنے کام مین مصروف ہین فقط
جبکہ یہہ حال ہے تو وہ کسی چیز کا محتاج نہین ہے بلکہ تمام حواس اپنے اپنے کام
مین اوسکی احتیاج رکھتے ہین اور اوسکے بغیر کچھہ نہین کرسکتے فقط علاوہ اسکے انسان
بھی بغیر مدد دہان وزبان کے کلام کرسکتا ہے کہ اکثر اوقات ہر شخص بیحرکت کام ودہان
کے دل ہی مین وظیفہ پڑھتا ہے دل ہی مین حمد وشکر کرتا ہے دل ہی مین کسی کو گالی
دیتا ہے جبکہ انسان کی یہہ شان ہے تو پرماتما کا کیا بیان ہے کہ بغیر سعی ہاتھہ پانون
وغیرہ کے زمین وآسمان کا خالق ہے جو کوئی کہتا ہے کہ پرمیشور دہان وزبان کے
بغیر کلام نہین کرسکتا ہم اوس سے دریافت کرتے ہین کہ پرمیشور نے ہاتھہ اور پانون
وغیرہ اعضا کے بنا جگت کس طرح بنایا غرضکہ جیسے دست وپا وغیرہ عضو کے بغیر پرماتما
ساری سنسار کا خالق ہے ویسے ہی منہہ اور زبان کے بنا گفتگو بھی کرتا ہے اور وید
اوسکا کلام ہے **سوال** یہہ کسطرح جانا گیا کہ وید پرمیشور کا کلام ہے شاید کہ برہما
جی نے اپنی فضیلت ثابت کرنے کے لیے اپنی مصنوعی کتاب پرمیشور کی طرف منسوب
کی ہووے۔ **جواب** اپنی فضیلت جتلانے اور شریعت پہیلانے کے لیے اون
ہی لوگون کو مکر وفریب کرنے کی ضرورت پڑتی ہے کہ جن کے عہد مین دوسرے لوگ
علم وفضل وعزت وآبرو مین اونکی بہ نسبت زیادتی رکھتے ہوویں کیونکہ اس صورت

ہین اونکو یہہ ہی خواہش وہوس دامنگیر ہوتی ہے کہ جیسے فلانے اور فلانے کی
بات سب لوگ مانتے ہین اور تعظیم وتکریم کرتے ہین ایسے ہی کسیطرح ہم کو بھی عزت
وثروت حاصل ہووے کہ ہماری بھی دنیا مین شہرت پہیلے اور نام وری باقی رہے
چنانچہ جسوقت موسی وغیرہ نے نبوت کا دعوی کیا تہا ہزارہا اشخاص اونکی بہ نسبت
علم وفضل ودولت وعزت مین برابر اور بڑہکر تھے اور اطراف وجوانب مین اپنے دعوی
رسالت کے سبب سے نبی وپیغمبر مشہور ومذکور تہے اور لوگ اونکے نام پر اپنا مال وجان
نثار کرتے تہے پس جائے احتمال ہے کہ موسی وغیرہ نے اپنے زمانہ کے اشخاص کی ترقی
جاہ وحشمت پر نظر کرکے خیال کیا ہووے کہ کوئی حیلہ پیش کرنا چاہئے کہ جس سے ہم کو
فلان اور فلان کی برابر مراتب ومناصب حاصل ہووین اور عوام وخواص ہماری طرف
رجوع کرین چنانچہ اب بہی دیکہا جاتا ہے کہ بہت لوگ عزت وامتیاز پانے کے لیے اپنے تئین
اہل کرامت وولایت ظاہر کرتے ہین علی الخصوص محمد صاحب کے زمانہ مین زرتشت وموسی
وعیسی وغیرہ کی نعت وستائش گرد ونواح کے باشندون کی زبان پر جاری تہی اور ملک ایران و
شام کے لوگ اونکو مقرب جناب کبریا جانکر پرستش کرتے تھے تواریخ سے ثابت ہے کہ محمد صاحب
اکثر ملکون مین چالیس برس کی عمر تک سوداگری کے لئے جاتے رہے اور یہہ سارا حال بنظر
خود ملاحظہ فرماتے رہے پس ظن غالب ہوتا ہے کہ اونکے دل مین یہہ ہی سمایا ہووے کہ جیسی تعظیم وتکریم
زرتشت وموسی وعیسی کی ہو رہی ہے ایسی ہی عزت وعظمت مجکو ملے لہذا اونہون نے اپنی
خواہشات کو رواج دینے کے لئے بدروغ دعوی نبوت کیا ہووے اور اپنی مصنفہ کتاب کو خدا کی
طرف منسوب فرمایا ہووے چالیس برس کی عمر مین اپنے لئے رسول ظاہر کرنے سے ہمارا ظن مبدل
بیقین ہوتا ہے ورنہ محمد صاحب مین کیا خصوصیت تہی کہ اوتعالی نے اونکو اپنا رسول قایم کیا کہ اوسوقت
حسب ونسب وفہم وفراست مین اون سے افضل واکمل لوگ ملک حجاز مین موجود تہے چنانچہ اس بات کا تذکرہ
اوسوقت کے لوگون نے بہی کیا تہا تفاسیر قران مین دیکہہ لو شاید کہ خدا محمد نے ترجیح بلا مرجح پسند کی ہووے

جنکی نبوت و رسالت کے ہم لوگ قائل ہین اونکی طرف اس قسم کا احتمال ابدًا نہین ہوسکتا کہ
برہماجی کے ظہور کے وقت اونکی برابر مرتبہ و منصب و علم و ادراک مین کوئی نہ تہا کل کی نسبت
فوقیت و برتری ظاہری و باطنی اون مین نمایان و عیان تھی کہ وے تمام دیوتا اور انسان کے
جد بزرگوار تہے سب اون ہی سے پیدا ہوئے تھے اور سب نے اون ہی سے تعلیم پائی
تھی بلکہ جس کسیکو جو کچھہ مرتبہ و منصب حاصل ہوا وہ اون ہی کے ذریعے اور وسیلہ سے
تہا اپنے پسر و نبیرہ و شاگرد و مرید و مطیع و پرستار و خدمتگار پر بزرگی و عزت پانے کی
لئے کوئی متنفس تدبیر نہین کرتا کیونکہ ایسے اشخاص پر خود ہی عزت و عظمت ثابت ہوتی ہے
تحصیل حاصل کی مشقت مین کون پڑتا ہے پس برہماجی کس عزت و شوکت کے حاصل
کرنے کے واسطے جھوٹا دعوی کرتے کہ ساری بزرگیان اون مین روز پیدایش سے
خداداد مہیا تہین کسی عزت و شان کی اونکو پرواے نہ تھی لہذا ترجیح بلا مرجح کا
بہی امکان نہین ہے کیونکہ اوتعالیٰ نے اونکے اعمال حسنہ کی موافق جو کہ پہلی سرشٹی
سے باقی رہگئے تہے برہماجی کو ساری بزرگیون اور عزتون کے ساتہہ پیدا کیا تہا اور منصب
نبوت و رسالت دیا تہا پس لاجرم اونکے تئین تمام مخلوق پر ترجیح حاصل تھی علاوہ
اس تمام کے وید مقدس مین اونکے مطلب کا کوئی مضمون نہین ہے بخلاف قرآن کے
کہ نصف کے قریب محمد صاحب کی حظ نفس یعنی اکرنی کی لئے رقمزدہ ہوا اس تمہید سے محقق ہے کہ صرف برہماجی پیغمبر
کے وقت یعنی پیغمبر ہین اور موسی وغیرہ کی رسالت مخدوش ہے اسیطرح ایک وید
اقدس ہی کتاب آسمانی ہے اور توریت وغیرہ کی سماویت مشکوک ہے اب جاننا چاہیے
جاننا کہ سوامی دیانند سرسوتی نے ستیارتہہ پرکاش کے صفحہ ۲۴۴ سو چوالیس وغیرہ مین دربارہ
وید گفتگو سے پریشان کی ہے اب ہم بطور خلاصہ اونکی عبارت نقل کرکے جواب دیتے ہین
ستیارتہہ پرکاش کی عبارت کی شروع مین قلم جلی سے لفظ سوامی جی ہے اور ابتدائی
پاسخ مین کلمہ جواب ہے **سوامی جی** وید کسی مجسم جیو کا رچا ہوا نہین ہے یہ مشہور ہی

رچا ہے مگر اپورشیہ ہی اور پوریشیہ بہی ہے کیونکہ پورش مجسم جیو کو کہتے ہین اور پورن ہونے سے پرمیشور
کا بہی نام پرش ہے وید اپورشیہ اس سے ہے کہ کسی دیہہ دہاری جیو کا رچا ہوا نہین ہے
اور پورشیہ اس سبب سے ہے کہ پورن پرش پرمیشور نے رچا ہے اور اس کارن سے
بہی وید اپورشیہ ہے کہ پرمیشور کی سناتن ودیا ہے کہ پرمیشور کی ودیا کی نہ کبہی اوتپتی ہوتی
ہے اور نہ ناش جواب جبکہ وید پرمیشور نے رچا ہے تو اپورشیہ کہان رہا بلکہ پورشیہ ہی
ٹہیرا کیونکہ پورشیہ اوسکو کہتے ہین کہ جسکو کسی پرش نے بنایا ہووے اور پرش کہتے ہین جیو
آتما اور پرماتما کو تحقیق اسکی اوپر گذری پس وید اپورشیہ کسطرح پر نہین ہوسکتا کہ بقول سوامی
جی کے پرش کا بنایا ہوا ہے لہذا سوامی جی کا یہہ کہنا کہ وید اپورشیہ بہی ہے محض غلط ہے
شاید کہ وے پورشیہ اور اپورشیہ کے معنی نہین جانتے علاوہ اسکے جبکہ وید پرماتما کا رچا ہوا ہے
تو وہ پرمیشور کی سناتن ودیا کہان سے ہوا بلکہ پرمیشور کا ساخت اور اسناتن ٹہیرا کیونکہ
جو چیز کسی وقت بنائی جاتی ہے وہ سناتن اور جاودانی ہرگز نہین ہوسکتی شاید کہ سوامی
جی (رچا ہے) اپنے اس لفظ کے معنی نہین جانتے بغیر جانے بوجہے وید کے بارہ مین
اوسکا استعمال کر بیٹہے ہین سوامی جی کی عجب عقل ہے کہ وید کو پرمیشور کا رچا ہوا بہی کہتے
ہین اور پہر اوسی وید کو پرمیشور کی ودیا اور گیان بہی قرار دیتے ہین شاید کہ اونکے عقیدہ
مین اول پرمیشور ودیا اور گیان نرکہتا تہا بلکہ ودیا شونیہ اور مورکہ یعنی بے علم و جاہل تہا
پس اوسنے اپنے گیان اور ودیا کو خود رچا اور گیان دان اور عالم ہوا اگر یہہ ہی بات
ہے تو ایک دن پہر حالت اصلی پر آجاویگا اور بے علم و بے عقل رہجاویگا کیونکہ جو شئے
حادث ہے وہ بالیقین فانی ہے چنانچہ شاستر کارون کا مشہور مقولہ ہے

यद्यज्जन्यं
तदनित्यं

یعنی جو جو حادث ہے وہ وہ فانی ہے پس وید کیونکر اپورشیہ اور پرمیشور کی ودیا ہے
اگر بفرض محال پرمیشور کی ودیا ہی ہے تو بقول سوامی جی کے اوسکی اوتپتی اور ناش مین
کیا شک ہے کہ عنقریب سوامی جی زبان مبارک سے فرما چکے ہین کہ وید پرمیشور نے

رچا ہے اگر سوامی جی اپنے اسی قول پر قایم ہین تو لا کلام اونکی راے مین پرمیشور کی
ودیا اور علم کسی روز پیدا ہوتا ہے اور جبکہ اوسکے پیدایش ہے تو ایک دن فنا بھی ضرور
ہوگا کہ حادث کی فنا واجبات سے ہے ع کہ حادث کو فنا لازم ہے ہر دم ؛ بقا واجب کو
لابد ہے مسلم ؛ اگر کوئی دیانندی کہے کہ سوامی جی نے لفظ (رچا ہے) اور ہی معنی
مین استعمال کیا تو محض غلط ہے کہ اسی بحث مین ستیارتھ پرکاش کے صفحہ دو سو چھیالیس
وغیرہ مین اکثر جگہ خود سوامی جی لفظ رچا بمعنی بنایا لاے ہین پس لاجرم سوامی جی کی عقل
مین فتور ہے کہ جا بجا کہتے ہین کہ وید پرمیشور نے رچا ہے اور اکثر جا دعوی کرتے ہین کہ
وید پرمیشور کی ودیا ہے اور اوتپتی اور ناش سے مبرا ہے **سوامی جی** بھاگوت مین جو
لکھا ہے کہ بیاس جی نے وید رچے ہین وہ ویدون کی نندا یعنی مذمت ہے
اور غرض اوس سے یہہ ہے کہ جس نے وید رچے ہین اوسی نے بھاگوت رچا ہے
اور ویدون کے رچنے سے بیاس جی کی شانتی نہوئی مگر بھاگوت کے رچنے سے اونکو
شانتی ہوئی اسواسطے بھاگوت ویدون سے بہتر ہے **جواب** یہان سے سوامی جی
کی پانڈتہ اور علمیت بخوبی ظاہر ہے کہ اونہون نے گاہے بھاگوت بھی نہین دیکھا اگر دیکھا
یا سنا ہوتا تو عبث کاغذ سیاہ نہ کرتے اور غلطی صریح مین نہ پڑتے اسی بیہودہ گوئی پر
دعوی یکتائی ہے ع شیشہ ہم بغل مین پنہان ہے ؛ پھر بھی دعوی ہے پارسائی کا
حالانکہ بھاگوت مین مضمون مذکور کہین نہین ہے البتہ پہلے سکندہ کے تیسرے ادھیائے
مین یہہ لکھا ہے کہ بیاس جی نے کلجگ کے لوگون کی کم استطاعتی پر نظر کرکے ایک
وید کے چار حصے کردے ۔

चातुर्होत्रं कर्म शुद्धं प्रजानां वीक्ष्य वैदिकं
व्यदधाद्यज्ञसंतत्यै वेदमेकं चतुर्विधं ॥१॥

اسکے بعد بھاگوت مین یہہ مضمون ہے کہ بیاس جی نے بھارت بنایا اور اونکی تسکین
نہوئی اسواسطے اونہون نے بھاگوت تصنیف کیا فقط اتنے پر ہی اگر دیانندی لوگ سوامی

جی کی ہر ایک بات کو سچ مانینگے تو انکی فہم و فراست پر افسوس ہے **سوال** پرماتما نے
وید مقدس سنسکرت زبان مین کسواسطے نازل فرمایا شاید کہ پرمیشور کی زبان سنسکرت
ہی ہے اگر دیش بھاشا مین ہوتا تو بآسانی لوگون کی سمجھہ مین آتا **جواب** بلاشبہ
سنسکرت دیوتاؤن اور پرمیشور کی زبان ہے لہذا اوسکو دیوبانی اور سربانی کہتے ہین کہ
لفظ دیو اور سر سنسکرت مین بمعنی پرمیشور اور دیوتا کے مستعمل ہے اسوجہہ سے وید کا
نزول سنسکرت ہی مین مناسب ہے اگر دیش بھاشا یعنی زبان ملک مین وید نازل ہوتا
تو پرمیشور پر ترجیح بلا مرجح لازم آتی کہ دیش بھاشا سیکڑون ہین حسب دیش کی زبان مین
کتاب نازل ہووے اور انمین دوسری زبان کی بہ نسبت کوئی خصوصیت ہونی چاہیے
اگر کسی زبان مین بہ نسبت کل زبانون کے تخصیص نہین ہے تو ہر ایک ملک کی زبان
مین جداگانہ کتاب کا نزول ضروریات سے ہے پس پرمیشور کی صدہا کتابین ہونی چاہین
حالانکہ تین چار ملک والون ہی کو دعوی ہے کہ ہمارے دیش کی زبان مین پرمیشور
نے کتاب بھیجی ہے مثلاً باشندگان عرب کہتے ہین کہ عربی زبان مین خدا نے محمد صاحب
پر قران نازل کیا اب جو لوگ کہ قران کو کلام الہی جانتے ہین اونپر واجب ہے کہ زبان
عربی مین بہ نسبت دوسری زبانون کے کسی طرح کی خصوصیت ثابت کرین ورنہ جناب
الہی پر ترجیح بلا مرجح سے بری نہین ہے گویا خدا کو عربون کی رعایت منظور تھی کہ
اونپر تعلیم و تعلم قران آسان کیا مگر یہہ بات غلط محض ہے کہ پرمیشور کا دامن عاطفت و رحمت
خار تعصب سے منزہ ہے اسواسطے اوسنے وید اقدس اپنی ہی زبان مین برہماجی پر نازل
فرمایا غرض یہ ہے کہ سنسکرت کو کل زبانون پر ترجیح حاصل ہے کہ پرمیشور کی زبان ہے
لہذا اوسی مین نزول وید مناسب ہے جو کچھہ کہ سوامی دیانند سرسوتی نے اس سوال کا
جواب دیا ہے اوسکو بجنسہ نقل کرکے نظر انصاف سے دیکھتے ہین **سوامی جی** سنسکرت
مین اس سبب سے وید رچے گئے ہین کہ چھوٹی کتاب مین سارے علم آجاوین اگر بھاشا

مین رچے جاتے توبڑی بڑی کتابین ہوجاتین اور ایک ہی ملک کا اوپکار ہوتا اگر جتنی دیش بہاشا ہین اون مین رچتے توکتابون کی انتہا ہی نہوتی اسواسطے پرمیشور نے ہمہ دان بہاشا مین وید رچے ہین **جواب** (رچے گئے ہین۔ رچے جاتے۔ رچتے۔ رچے ہین) سوامی جی کے ان چارون لفظ سے اونکا عقیدہ ظاہر ہے کہ وہ وید کی اوتپتی کے قایل ہین اور ظاہر ہے کہ جوکوئی کسی چیز کی اوتپتی کا قایل ہوگا تو وہ اوسکے ناش پر بہی اقرار کریگا پس سوامی جی کے عقیدہ کا خلاصہ یہہ ہوا کہ اونکے نزدیک وید حادث وفانی ہے پس وہ کس منہہ سے جابجا کہتے ہین کہ وید پرمیشور کی ودیا ہے اور اوتپتی اور ناش سے منزہ ہے پہر سوامی جی جو کہتے ہین کہ اگر بہاشا مین وید رچے جاتے تو بڑی بڑی کتابین ہوجاتین وہ محض غلط ہے کیونکہ جسقدر عبارت سنسکرت کی جتنی جگہہ پر سماتی ہے وتنی ہی جگہہ پر اوسیقدر عبارت بہاشا کی لکہی جاتی ہے مثلاً

देवदत्तस्यपुत्र:

یہہ عبارت سنسکرت کی ہے اور اسمین مفرد اور مرکب آٹہہ حرف ہین اگر اسکی بہاشا کیجاوے تو اوسمین بہی آٹہہ ہی حرف ہوونگے چنانچہ

देवदत्तकाबेटा

اگر بالفرض سنسکرت کی بہ نسبت بہاشا مین ایک دو حرف کی کمی وبیشی بہی ہووے تو وہ قابل لحاظ نہین ہے کہ اسقدر تفاوت سے ضخامت کتاب اندک وبسیار نہین ہوسکتی البتہ سنسکرت اور بہاشا کی بہ نسبت اردو مین کم جگہہ گہرتی ہے یعنی اگر یہہ ہی عبارت سنسکرت اور بہاشا کی اردو مین تحریر کیجاوے تو کم جگہہ گہیریگی اور کاغذ تہوڑا خرچ ہوگا یہہ ہی حال فارسی کا ہے ان زبانون مین جگہہ تہوڑی گہرنے اور کاغذ کم لگنے کا سبب یہ ہے کہ اعراب نفس حروف مین داخل نہین ہوتے اسیواسطے انکے پڑہنے مین دقت پڑتی ہے تفصیل اسکی اوپر ہوچکی پس سوامی جی کے جواب کی بنیاد پر وید اردو یا فارسی مین نازل ہونا چاہتا تہا کہ ذرا سی عبارت طویل اندک کاغذ مین سماتی ہے

مگر یہہ سوامی جی کا خیال خام ہے کہ کاغذ کا کم خرچ ہونا اور تہوڑی جگہہ مین
بہت عبارت کا آجانا اچہوتگی اور عمدگی نہین ہے بلکہ ندرت و غرابت اوسمین ہے کہ
جیسا کا تیسا پڑہا جاوے لہذا نزول وید سنسکرت ہی مین مناسب ہوا گو کاغذ زیادہ خرچ
ہوتا ہے پہر سوامی جی جو کہتے ہین کہ اگر جتنے دیش بہاشا ہین اونمین رچتے تو کتابون کی
انتہا ہی نہوتی وہ محض غلط ہے کہ تمام دیش بہاشا محدود و معدود ہین بے انتہا
ہرگز نہین ہین جس صورت مین کل دیش بلکہ کل انسان معلوم و معدود ہین تو اونکی بہاشا
اور بولی کے معدود و محدود ہونے مین کیا کلام ہے سوامی جی کی عقل و دانش پر
افسوس ہے کہ اتنا بہی نہین جانتے کہ دنیا مین انسانون کی بولی اور زبان معدود
ہین یا بے انتہا ہین بڑے افسوس کی بات یہہ ہے کہ دیانند سرسوتی کی رائے مین
انسانون کی بولیان تو بے انتہا ہین مگر انس و جان و دد و دام و چرند و طیر وغیرہ کی
ارواح کے بے انتہا ہونے مین قباحت ہے پہر سوامی جی کی یہہ گفتگو کہ (اسمو
پرمیشور نے ہمہ دان بہاشا مین وید رچے) سراسر لغو ہے کہ کوئی زبان اور بہاشا ہمہ
دان اور ہیچدان نہین ہو سکتی کیونکہ یہہ دانی اور ہیچدانی خاصہ جاندار ہے کہ گیان
اور علم چیتن ہی کا دہرم ہے بولی اور بہاشا جاندار و چیتن نہین ہو سکتی بلکہ غیر
ذیروح اور جڑ ہے پس یہہ سوامی جی کی دانائی اور پانڈتہ کا ثمرہ ہے کہ جڑ او چیتن
مین امتیاز نہین دیسکتے اب مخفی نرہے کہ جیسے دیانند سرسوتی نے ستیارتہ پرکاش مین
وید کے حدوث و قدامت کے بارہ مین گفتگو سے پریشان کی ہے ویسے ہی بہومیکا مین
بہی اکثر جگہہ لکہتے ہین کہ وید پرمیشور نے رچے ہین اور اونہین کے ہین باوصف اسکے
پہر کہتے ہین کہ وید انادی اور قدیم ہین ہم سوامی جی کے اقوال اول کو بسبب
کثرت کے قلم انداز کرکے اقوال دوم پر نظر غور ڈالتے ہین سوامی جی پتنجلی
وغیرہ رشی کہتے ہین کہ سارے شبد ازلی و قدیم ہین کہ اونکے جتنے حروف وغیرہ

اجزا ہین وے سب جا وید انی وغیر فانی ہین اور شبد اونکو کہتے ہین کہ جنکا کان سے
گرہن ہوتا ہے اور جو عقل سے جانے جاتے ہین اور جو زبان سے نکلنے کے بسبب ظاہر ہوتے
ہین اور جنکی رہنے کی جگہہ آکاش ہے جواب پتنجلی وغیرہ نے جو کچہہ کہا ہے اوسکے
سمجہنے کے لیے غور چاہیے آپ کہیے کہ شبد ازلی و قدیم کیونکر ہین جبکہ تم خود کہتے ہو
کہ شبد ذی اجزا ہین اور اجزا اونکے حروف وغیرہ ہین تو اونکا ازلی و قدیم ہونا غیر ممکن
و محال ہے کیونکہ جو جو اشیا ساودیو یعنی ذی اجزا ہین وہ وہ حادث و فانی ہین جیسے قلم
و دوات وغیرہ ذی اجزا بہی ہین اور حدوث و فنا بہی رکہتے ہین سوامی جی کی عقل پر
افسوس ہے کہ اجزا کے قدیم ہونے کو ذی اجزا کے قدیم ہونے کی دلیل ٹہیرائی ہین اور کہتے ہین کہ تمام
شبد قدیم ہین کہ اونکے حروف وغیرہ اجزا جاوید انی ہین اے مہاراج اگر آپ کی دلیل کافی ہووے
اور تمہارے مطلب کو مدلل کرے تو تمام اشیا خشت و سنگ وغیرہ غیر حادث و قدیم ثابت
ہوونگی کہ آپ کے عقیدہ مین انکے اجزا بہی جنکو سنسکرت مین پرمانو اور عربی مین جزو لایتجزی
اور جوہر فرد کہتے ہین قدیم و غیر حادث ہین پہر سوامی جی نے اسکے بعد جو شبد کی تعریف
لکہی ہے وہ بہی محض غلط ہے کہ (جو عقل سے جانے جاتے ہین اور جو زبان سے نکلتے ہین
اور جنکے رہنے کی جگہہ آکاش ہے) یہہ تینون قیدین فضول ہین کیونکہ واسطے کہ عقل سے
ساری چیزین جانی جاتی ہین شبد کی کچہہ خصوصیت نہین ہے اگر یہہ قید بہی شبد کی
تعریف مین شامل کیجاوے تو ساری چیزین شبد مین داخل ہوونگی کہ عقل سے جانی
جاتی ہین حالانکہ اونکو کوئی دانا شبد نہین جانتا اسیطرح آکاش مین کل اشیا
رہتی ہین پس اگر آکاش مین رہنا شبد ہونے کا سبب ہووے تو تمام اشیا کو شبد
کہنا چاہیے کہ سب کے رہنے کی جگہہ آکاش ہے پس یہہ تعریف مانع نہین ہے یعنی
شبد سے غیر مین بہی صادق آتی ہے اسکا نام سنسکرت مین اتی بیاپتی ہے پہر شبد کے
بارے مین زبان سے نکلنے کی قید بہی غلط ہے کیونکہ اکثر شبد ایسے ہین کہ زبان سے

برآمد نہین ہوتے مثلاً ہاتھہ پر ہاتھہ مارنے سے جو آواز نکلتی ہے وہ بہی شبد ہے
مگر زبان سے اوسکا کچہہ تعلق نہین ہے لہذا سوامی جی نے جو شبد کی تعریف لکھی ہے
وہ جامع بھی نہین ہے یعنے کل شبدون پر صادق نہین آتی اسکا نام سنسکرت مین
ابیاپتی ہے تعریف ایسی چاہیئے کہ جامع اور مانع ہووے یعنی ابیاپتی اور اتی بیاپتی سے
بری ہووے پس شبد کی تعریف یہہ ہی مناسب ہے کہ جسکا کان سے گرہن ہووے
یعنی قوت سامعہ سے جسکا علم ہووے اسیواسطے نیاے شاستر کی کتابون مین
کہاہے ॥ श्रोत्रग्राह्यो गुणः शब्दः॥
یعنی شبد و آواز اوسکو کہتے ہین کہ جو قوت سامعہ سے مدرک ہووے اگر فرض کیا جاے
کہ سوامی جی کا مصطلحہ شبد قدیم ہووے تو وید اقدس مین کوئی خصوصیت ثابت نہین
ہوتی کیونکہ جس صورت مین سارے شبد قدیم وازلی ہین تو وید وانجیل وقران و
آلہا وطوطی نامہ وغیرہ سب برابر ہین بلکہ خرس و خنزیر و خر وغیرہ کی آواز بہی کم
نہین کہ وہ بہی زبان سے نکلتی ہے عقل سے جانی جاتی ہے آکاش مین رہتی ہے
اسی عقل و ادراک پر سوامی جی وید کے حامی بنے ہین زیادہ تر افسوس ہے ویانند
پنتھیون کی عقل پر کہ ایسے ایسے مسایل واہیہ پر دل و دین نثار کرتے ہین جنکا
انجام یہہ ہے کہ کوتے اور گدہے کی آواز بہی وید کی برابر ہے کہ قدامت مین یہہ
کل مساوی ہین جیسے وید قدیم ہے اسیطرح وہ بہی قدامت سے خالی نہین ہین
حقیقی آریون کے مذہب مین تو وید اوسی طور پر قدیم وازلی ہے کہ پرماتما انادی
کال سے ہر ایک سرشٹی کے شروع مین اسی ترتیب کے ساتھہ برہما جی پر وید نازل
کرتاہے جو کہ فی زمانہ موجود ہے پس قدامت وید کا حاصل یہہ ہوا کہ کل سرشٹیون
کی آدی اور شروع مین ایک ہی آنوپوربی اور ترتیب کے ساتھہ وید کا نازل ہونا
اوسکی ہمیشگی اور ازلیت ہے فی الحقیقت تو کوئی کلام قدیم وازلی نہین ہے کہ مرکب

ہوتا ہے الفاظ سے اور الفاظ مرکب ہین حروف سے مرکب کے حدوث مین کسی دانا وعاقل کو کلام نہین ہے سنی مسلمانون نے جو کلام الہی کو دو طور پر بیان کیا ہے ایک لفظی دوسرا نفسی وہ بھی عقلمندی کی بات نہین ہے اور صوفت ہند مین اوسکی بخوبی تکذیب کی گئی ہے زیادہ تر کسی رسالہ مین پہر بھی کیجاویگی **سوامی جی** شبد آکاش کی مانند سب جگہ پر ہو رہے ہین مگر جب تک تلفظ عمل مین نہین آتا ظاہر اسنائی نہین دیتے جیسے (گو) اسکے تلفظ مین جب تک تلفظ گاف مین رہتا ہے واو مین نہین ہے اور جب واو مین ہے تب گاف مین نہین اسی قیاس پر تلفظ کی اوتپتی اور ناش ہوتا ہے شبد ونکا نہین آکاش مین شبد کے حاصل ہونے سے شبد اکھنڈ ایک رس سب جگہہ بھرے ہین مگر جب تک زبان اور ہوا کی حرکت نہین ہوتی تب تک شبدون کا تلفظ وتسمع نہین ہوتا اس سے یہہ ثابت ہوا کہ شبد آکاش کی مانند قدیم ہین **جواب** (شبد آکاش کی مانند سب جگہہ پر ہو رہے ہین) یہہ فقرہ غلط محض ہے کہ اس سے لازم آتا ہے کہ آکاش مظروف ہے اور سب جگہہ ظرف ہے کیونکہ جو چیز کہین پر ہوتی ہے وہ پر ہونے والی چیز مظروف ہے اور جسمین پر ہوتی ہے اوسکا نام ظرف ہے جبکہ شبد آکاش کی طرح سب جگہہ بھرے ہین تو اس سے واضح ہوا کہ آکاش بھی جابجا بھرا ہوا ہے حالانکہ یہہ سراسر غلط ہے کیونکہ آکاش نہ کسی جگہہ بھرا ہے اور نہ کسی کا مظروف ہے بلکہ کل اشیا آکاش مین بھری ہین اور آکاش کل اشیا کا ظرف ہے حقیقت اشیا کو اوسکے برعکس سمجھنا سوامی جی کی علمیت کا نتیجہ ہے یہہ سوامی جی کا مطلب اصلی کہ (شبد سب جگہہ پر ہو رہے ہین) بالکل غلط ہے کیونکہ اگر شبد سب جگہہ پر ہوتے تو ہر وقت کل اشخاص کو مسموع ہوتے کہ قوت سامعہ کا استماع ہی کام ہے عجیب بات ہے کہ شبد جابجا پر ہین اور قوت سامعہ اپنے کام مین مصروف ہے پھر بھی شبد سنائی نہین دیتے مگر اوسیوقت کہ فعل تلفظ عمل مین آتا ہے پس معلوم ہوا کہ شبد وقت تلفظ خلق کئے جاتے ہین اور جبکہ فعل تلفظ کا خاتمہ ہوتا ہے فی الفور شبد بھی

راہ فنا لیتے ہین مثلاً لفظ گو مین جو کہ تلفظ گاف کا ہے وہی اوسکی پیدایش ہے کہ تلفظ کے ساتھہ ہی گاف پیدا ہوتا ہے اور چونکہ تلفظ گاف کا نیست و نابود ہوتا ہے وہی اوسکا مفقود ہوتا ہے کہ جسوقت تلفظ گاف کنارہ گیر ہوتا ہے فوراً گاف بہی فنا پذیر ہوتا ہے پس گویا تلفظ گاف کی اوتپتی اور ناش ہی گاف کا وجود اور عدم ہے دوسری بات ہرگز نہین ہے پہر سوامی جی جو کہتے ہین کہ (آکاش مین شبد کے حاصل ہونے سے شبد سب جگہہ بہرے ہین) وہ بہی غلط ہے کہ آکاش مین شبد کا حاصل ہونا اوسکی سب جگہہ بہرے ہونے کی دلیل ہرگز نہین ہو سکتی بلکہ اسبات کی دلیل ہے کہ شبد اور آکاش کے درمیان کچہہ تعلق ہے اور وہ سواے اسکے نہین ہے کہ شبد آکاش کا گن ہے اور دونون کے تعلق کو سنسکرت مین گن گنی بہاو کہتے ہین پہر سوامی جی کا یہہ قول کہ (اس سے یہہ ثابت ہوا کہ شبد آکاش کی مانند قدیم ہین) محض غلط ہے کہ اس سے قدامت شبد ہرگز ثابت نہین ہوتی بلکہ یہہ ثابت ہوتا ہے کہ شبد حادث ہین کہ جبتک کام و زبان متحرک نہین ہوتے شبدون کا تلفظ و سمع وقوع مین نہین آتا اس سے معلوم ہوا کہ حرکت کام و زبان ہی سے شبد حادث ہوتے ہین و اگر نہ حرکت مذکور کے بغیر شبد کے ظہور کا کون مانع ہے قطع نظر ان تمام دلایل سے اگر شبد آکاش کی مانند قدیم بہی ہووین تو وید اقدس مین کسطرح کی خصوصیت ثابت نہین ہوتی بلکہ توریت انجیل قران وغیرہ بہی قدامت مین وید کی برابر ہین کہ وے بہی شبد روپ ہین حتی کہ سوامی جی کے عقیدہ کے موافق سگ و خر کی آواز بہی قدامت کے بارہ مین وید سے کم نہین ہے ان ہی عقاید فاسدہ کی اشاعت کے لئے سوامی جی حامی وید ہے ہین جس طور پہ کہ آریون کے یہان وید قدیم ہے وہ طریق انیق اوپر مفصل مرقوم ہوا دوبارہ کی ضرورت نہین ہے اسکے بعد سوامی جی نے بحوالہ جیمنی منی کے شبد کی قدامت مین جو کچہہ گفتگو کی ہے اوسکا جواب یہہ ہے کہ جیمنی منی کے مطلب و معنی کے سمجہنے کے لئے عقل و ادراک چاہئے اگر سوامی جی

سوجنم تک بہی وست دیا مار ینگے جیمنی کی بات سمجہنے کا سلیقہ و شعور خواب مین بہی دستیاب نہوگا پس ازین سوامی جی نے کناد منی کے سوتر کا ارتہہ غلط کیا ہے تفصیل اسکی اسطرح پرہے سوامی جی اسیطرح بیشیشک شاستر مین کناد منی نے بہی کہا ہے۔

तद्वचनादाम्नायस्य प्रामाण्यं

ارتہہ یہہ ہے کہ ویدیہ پرمیشور کے کہے ہوے ہین ان مین ستہ ودیا اور دہرم کا پرتپادن یعنی بیان ہے اس سے چارون وید قدیم ہین ایساہی سب لوگون کو ماننا سبب ہے کیونکہ پرمیشور قدیم ہے اس سے اوسکی ودیا بہی قدیم ہے جواب البتہ بیشیشک شاستر کے پہلے ادہیاے کا یہہ تیسرا سوتر ہے لیکن اسمین قدیم ہونے وید کی بحث نہین اسیواسطے معنی قدامت سے خالی ہے یعنی اس سوتر مین ایسا کوئی لفظ مندرج نہین ہے کہ جو معنی قدامت پر دال ہووے دیانند سرسوتی نے بیوقوفون کو دہوکہا دینے کے لئے سوتر مذکور کی تفسیر مین (چارون اور قدیم) یہہ دونون لفظ اپنی طرف سے بڑہائے ہین اور بجاے مفرد کے صیغہ جمع بہی اونہی کا تصرف ہے سوتر مذکور کا اصلی ترجمہ اسطرح پر ہے کہ پرمیشور کا بچن ہونے سے وید پرمان یعنی سند ہے کناد سوتر کی بہاشیہ کار نے بہی اسیطرح پر سوتر مذکور کی تفسیر کی ہے اصل عبارت وہا کی یہ ہے

तदित्यनुपक्रान्तमपि प्रसिद्धिसिद्धितयेश्वरं परामृशति यथा तद्प्रामाण्यमस्मतमाप्ता त पुनरुक्त दोषेभ्य इति गौतमीय सूत्रे छन्द वेदनानुपक्रान्तोऽपि वेद: परामृश्यते तथा चतद्वचनात्तेनेश्वरेण प्रणयनादाम्नायस्य वेदस्य प्रामाण्यमिति

یعنی اگرچہ اوپر پرمیشور کا ذکر نہین ہے مگر چونکہ پرمیشور مشہور و معروف ہے اسواسطے بغیر مرجع کے بہی ضمیر اوسکی طرف راجع ہے جیسے کہ گوتم رشی کے سوتر مین بغیر مرجع کے ضمیر وید کی طرف بسبب اوسکی شہرت کے راجع ہے معنی آنکہ اوسکا یعنی پرماتما کا

کہا ہوا ہونے سے وید پرمان ہے فقط وضکہ بیشیشک شاستر کے سوتر مین
نہ وید کی قدامت کا ذکر ہے نہ وید کے بارہ مین جمع کا صیغہ ہے بلکہ (آمنایسیہ) صاف
صیغہ واحد ہے جوکہ وید کی وحدت کا اشارہ ہے پس دیانند سرسوتی جو کہتے ہین کہ
(ویدون مین ستہ ودیا اور دہرم کا بیان ہے اس سبب سے چارون وید قدیم ہین)
وہ محض غلط ہے کیونکہ کسی کتاب مین ستہ ودیا اور دہرم کا ہونا اوسکی قدامت کا سبب
ہرگز نہین ہوسکتا کہ ویداقدس کے سوا اور بہی اکثر کتابون مین ستہ ودیا اور دہرم
کا بیان بخوبی ہے حالانکہ اونکو سوامی جی بہی قدیم نہین مانتے جیسے کنادمنی کے سوتر جنکو
بیشیشک شاستر کہتے ہین ہر چند ستہ ودیا اور دہرم کے بیا کہیان اور بیان پر مبنی
ہین چنانچہ کنادمنی نے پہلے ہی سوتر مین دہرم کے پرتی پادن کا عہد کیا ہے
لیکن بیشیشک شاستر کو دیانند سرسوتی ہرگز قدیم نہین مانتے بلکہ کنادرشی کا
ساختہ و پرداختہ قرار دیتے ہین اور حق بہی یہی ہے بیشیشک شاستر کا پہلا سوتر
یہہ ہے

अथातो धर्म्मं व्याख्यास्यामः १

یہان (اتہہ) شبد کا ارتہہ منگل ہے جسکو عربی دان و فارسی خوان لوگ ثنا وستایش
کہتے ہین یعنی کنادمنی عہد کرتے ہین کہ ہم پرماتما کی ثنا وستایش کرکے اس کتاب مین
دہرم کا اوپدیش کرینگے فقط اب چاہیے جاننا کہ ستہ ودیا ارتہات تتوگیان یعنی
حقیقت اشیا کا علم دہرم کا نتیجہ وثمرہ ہے چنانچہ دوسرے سوتر مین خود کنادمنی
نے دہرم کی تعریف کے طریق پر اس مطلب کی بخوبی تفسیر کی ہے ۔

यतोऽभ्युदयनिःश्रेयससिद्धिः सधर्म्मः २

یعنی جس سے تتوگیان حاصل ہووے اور بالتمام رنج والم زایل وہ دہرم ہے فقط
حاصل آنکہ بتعمیل دہرم سے تتوگیان ہوتا ہے اور تتوگیان سے نجات ابدی ملتی ہے
جو کچہہ تعریف دہرم کی دیانند سرسوتی نے ستیارتہہ پرکاش مین کی ہے وہ کنادوغیرہ

تمام رشی و منی کے خلاف ہے کسی رسالہ مین اوسکی کیفیت تمامًا و کاملًا لکھی جاوے گی

قطع نظر اس تمام سے سوامی جی کی تصنیف وید بہومیکا وغیرہ کتابون مین ستہ ودیا اور دہرم

کا بیان اور ہیا کہیان ہے یا نہین ہے بر تقدیر اول وے کتابین بہی قدیم ہونی چاہئین

کیونکہ علت قدامت کہ ستہ ودیا اور دہرم کا بیان ہے اون مین موجود اور مہیا ہے پس

سوامی جی کو لازم ہے کہ اونکو اپنی طرف منسوب نہ کرین بلکہ پرمیشور کا کلام کہین بر تقدیر

دوم سوامی جی کی کتابین تقویم پارینہ ہین اور جعفر زٹلی کا سفینہ کہ ستہ ودیا اور دہرم کے

بیان سے خالی ہین اور اونکے وید بہومیکا وغیرہ اسمار جہوٹے و جعلی ہین پہر سوامی

جی کا یہ کلیہ کہ (پرمیشور قدیم ہے اس سے اوسکی ودیا بہی قدیم ہے) غلط محض ہے

کیونکہ اگرچہ پرماتما کی ودیا اور گیان وغیرہ صفات قدیم ہین مگر یہہ قید نہین ہے کہ

قدیم کی صفت قدیم ہی ہو دیکہو واسطے کہ ہر چند آکاش قدیم ہے مگر اوسکی صفت شبد

قدیم نہین اسیطرح اگرچہ پرماتما صانع عالم ہے اور عالم اوسکی صنعت ہے و لیکن عالم

قدیم نہین ہے بلکہ حادث و فانی ہے اس تمام تقریر کا خلاصہ یہہ ہے کہ سوامی جی کا قول

ستیارتھ پرکاش کے ساتھ ہی ودیا دہنی کے سوتر مین قدامت وید پر دلالت کرنے والا کوئی لفظ نہین ہے

کہ تمام سوتر مین تین پد ہین پہلا (تدبچنات) ہے یعنی اوسکا بچن ہونے سے سنسکرت

مین قاعدہ ہے کہ شیٔ معروف و مشہور کی طرف بغیر تذکرہ مرجع کے ضمیر عائد یا راجع

کرتے ہین لہذا ہر چند سوتر مذکور سے پہلے پرماتما کا ذکر نہین تہا مگر چونکہ وہ معروف

و مشہور ہے بغیر تذکرہ اوسکے بہی ضمیر ایراد کی گئی کناد سوترون کے بہاشیہ کے

ٹیکے مین لکہا ہے کہ (تت) پرماتما کے خاص نامون مین سے ایک نام ہے جیسا

سمرتی مین آیا ہے۔

ओम् तत्सदितिनिर्देशो ब्रह्मणस्त्रिविधः स्मृतः ॥

یعنی یہہ تین پرماتما کے نردیش ہین اول - اوم - دوم - تت - سوم ست - مقصود

آنکہ یہ منیون الفاظ خاص پرماتما کے نام ہین دوسرا (آمنایسیہ) یعنی وید تیسرا پراماہ
یعنی لائق سند ماننے کے ہے پس لفظ بلفظ سوتر کا ترجمہ یہ ہوا کہ پرمیشور کا بچن ہونے سے
سند ماننے کے لایق ہے فقط بیہان سے ظاہر ہے کہ دیانند سرسوتی نے سوتر کا ارتھہ بیجا کیا اور
لوگون کو دہوکا دیا جیسے دیانند سرسوتی نے کناد منی کے سوتر کا ارتھہ غلط کیا اسیطرح سے
گوتم رشی کے سوتر کا جہوٹا ارتھہ کرتے ہین سوامی جی ویسہی نیاے شاستر مین
گوتم منی بہی شبد کو قدیم کہتے ہین۔

मंत्रायुर्वेदप्रामाण्यवच्चतत्प्रामाण्यमाप्तप्रामाण्यात्

ارتھہات ویدون کو قدیم ہی ماننا چاہیے کیونکہ سرشٹی کے شروع سے لیکر آجتک برہمادی
جتنے آپت ہوے ہین وہ سب ویدون کو قدیم مانتے آئے ہین اور ان آپتون کا ضرور پرمان
کرنا چاہیے کیونکہ آپت لوگ وے ہوتے ہین کہ جو مکر و فریب نہین کرتے اور جہوٹ نہین
بولتے **جواب** اس سوتر کے ارتھہ مین بہی سوامی جی نے لوگون کو دہوکہا دیکے
اپنی طرف سے الفاظ زیادہ کیے ہین گوتم رشی نے شبد کو ہرگز قدیم نہین مانا اور
نہ وے وید کی قدامت کے قائل ہین سوامی جی کے مستندہ گوتم سوتر مین بہی نہ شبد کی
قدامت کا ذکر ہے نہ وید کی ازلیت مذکور ہے اگر سوتر مذکور کا کوئی لفظ سوامی جی کے قول
کی تصدیق کرتا ہووے تو بیان کرین سوتر کا لفظی ترجمہ یہ ہے وید کا پرمان ہونا سب کو
ماننا چاہیے کہ برہمادی ساری آپت لوگون نے پرمان مانا ہے منتر اور طب کی طرح
یعنی جسطرح منترون اور طب کے احکامات کا نتیجہ و ثمرہ دیکہکر اہل دنیا اونکو سند مانتے ہین
اسی طرح برہمادی آپتون نے وید مین کہے ہوے عملون کا پہل دیکہہ کر اوسکو سند
مانا ہے لہذا اسب کو لازم ہے کہ وید کو سند مانین یہان سے دیانند سرسوتی کی بناوٹ
اور جعل سازی ظاہر ہے کہ گوتم کے سوتر مین جن باتون کا نشان ہی نہین ہے سوامی جی
اونکو گوتم سوتر سے منسوب کرتے ہین سوامی جی یوگ شاستر کے ایجاد کرنے والے

پتنجلی منی بھی وید کو قدیم مانتے ہین چنانچہ اونہون نے یوگ شاستر کے پہلے ادھیائ
کے پرتھم پاد مین کہا ہے ۔

सएष : पूर्वेषामपि गुरुः कालेनानवच्छेदात् ॥

یعنی جو کہ پراچین اگنی اور بایو اور سورج اور انگرا اور برہما دی پرش سرشٹی کی ابتدا
مین پیدا ہوئے تھے اون سے لیکر ہم لوگون تک اور ہم لوگون سے آگے جو ہونیوالے
ہین ان سب کا گرو پرمیشور ہی ہے کیونکہ وید کے ذریعے سے سچی باتون کی ہدایت کرنے
سے پرمیشور کا نام گرو ہے وہ پرمیشور واجب بالذات ہے کہ اوسمین زمانہ کا تصرف اصلا نہین
ہے اوسی پرمیشور کے رچے ویدون کی سچائی اور قدامت بھی متحقق ہے اسیطرح سب
لوگون کو جاننا چاہیے **جواب** جو کوئی کہ زبان سنسکرت سے کچھ بھی واقف ہے وہ
بخوبی معلوم کر سکتا ہے کہ جو کچھ سوامی جی نے پتنجلی رشی کے سوتر کی شرح کے بہانہ سے
لکہا ہے اوسکا پتنجلی رشی کے سوتر سے کچھ تعلق نہین ہے سوتر مین نہ وید کی قدامت کا ذکر ہی
اور نہ وید کی سچائی کی بحث ہے سوتر کے الفاظ کا ترجمہ یہ ہے کہ پرمیشور پہلون کا بھی گرو ہی
اور زمانہ کا اوسمین تصرف نہین ہے اور لفظ بھی سے یہ مراد ہوا کہ جیسے پرماتما پہلے لوگون کا
گرو ہے اسیطرح زمانہ حال کے اور زمانہ استقبال کے لوگون کا بھی پرمیشور گرو ہے ہم اس
بات کی کہ پرمیشور سب لوگون کا گرو کس طرح ہے اور گرو کے معنی کیا ہین آئندہ تشریح
کرینگے اب اول دیانند سرسوتی کی کی ہوئی سوتر کی شرح کے نکات بیان کرتے ہین ۔
سوامی جی فرمائین کہ پراچین اگنی و بایو و سورج وغیرہ کونسے ہین پراچین کہنا تو اوس صورت
مین بن سکتا تھا کہ ایک اگنی اور بایو اور سورج وغیرہ نوین یعنی نئے ہوتے اور دوسرے
پراچین یعنی پرانے حالانکہ ایک ہی اگنی ہے اور ایک ہی بایو ہے اور علی ہذا القیاس
سورج وغیرہ بھی ایک ہی ایک ہین ان مین نئے اور پرانے اور جدید و قدیم کی تقسیم
ہرگز نہین پس لفظ پراچین کے ایراد کرنے سے سوامی جی کی ناواقفی ظاہر ہے پھر اگنی

اور بایو اور سورج وغیرہ الفاظ کے معنی کئے گئے ہین ایک آتش و ہوا و آفتاب کو
کہتے ہین دوسرے انکے موکل دیوتا کا نام بہی یہہ ہی ہے تیسرے یہ تینون لفظ پرماتما
کے معنی مین بہی استعمال کئے جاتے ہین کسی رسالہ مین اسکی تشریح مفصلاً کیجاویگی
مگر دیانند سرسوتی جو کہتے ہین کہ اگنی اور بایو اور سورج رشی اور منی ہین وہ محض غلط
ہے کسی کوش یعنی لغت سے اوسکا ثبوت نہین ہے پہر سوامی جی جو کہتے ہین کہ
(اگنی اور بایو اور سورج اور انگرا سرشٹی کی ابتدا مین پیدا ہوئے تہے) وہ غلط محض ہی
کہ اگنی وغیرہ سرشٹی کے شروع مین ہرگز پیدا نہین ہوئے بلکہ مہتتو وغیرہ اچیتن
اور برہما دی چیتن کی پیدایش کے بعد پیدا ہوئے تہے چیتنون یعنی ذی روحون
مین سب سے پہلے برہما جی پیدا ہوئے ہین چنانچہ منڈک اونیشد کے شروع مین ہے

ब्रह्मा देवानां प्रथमः संबभूव विश्वस्य कर्त्ता

یعنی برہما جی جسکے طفیل سارا جگت پیدا ہوا ہے سب دیوتون سے پہلے پیدا ہوئے
ہین فقط پہر شوتیا شوتر اونیشد مین ہے۔

यो ब्रह्माणं विद धाति पूर्वं

یعنی پرماتما نے برہما جی کو کل ذی روح سے پہلے پیدا کیا فقط پہر اوسی اونیشد
کے دوسرے مقام پر بہی آیا ہے۔

हिरण्य गर्भं जनया मास पूर्वं

یعنی پرماتما نے سب کے اول برہما جی کو پیدا کیا فقط دیکہو جیسے کہ ہم نے برہما
جی کے کل مخلوق سے پہلے پیدا ہوئے مین اونیشدون سے پرمان دیا آیا دیانند
سرسوتی نے اگنی وغیرہ کے سرشٹی کی اوی مین پیدا ہونے کا کوئی بچن بہی سند
دیا یعنی پران کا شلوک تک بہی سند دیا وید اور اونیشد کا توکیا ذکر ہے سوامی جی
کے تمام عقائد اسطرح از خود ایجاد کئے ہوئے ہین وید اور اونیشد وغیرہ سے

اونکو کچھ تعلق نہین ہے غرضکہ نہ وہ اگنی اور بایو وغیرہ جوکہ عناصر مین شامل ہین انہ رشی کی
ابتدا مین پیدا ہوے ہین اور نہ انکے موکل دیوتا سب سے پہلے خلق کیے گئے بلکہ
اگنی وغیرہ عناصر مہتتو اور اہنکار وغیرہ کی پیدایش کے بعد ایجاد کیے گئے ہین اور
اونکے موکل دیوتا برہما دی کی اوتپتی کے بعد پیدا ہوئے ہین اور انگرا رشی تو برہما
جی سے بلکہ منو سے بھی کئی درجے کے بعد موجود ہوے ہین دیکھو منڈک اوپنشد مین اور
نیز منوسمرتی کے پہلے ادہیاے کے ۳۴ اور ۳۵ شلوک کو ملاحظہ کرو وہ اسطرح پر ہے

अहं प्रजाः सिसृक्षुस्तु तपस्तप्त्वा सुदुश्चरम् पतीन् प्रजामसृजं महर्षीनादितो दश ३४ मरीचिमत्र्यङ्गिरसौ पुलस्त्यं पुलहं क्रतुम प्रचेतसं वशिष्ठं च भृगु नारदमेव च ॥ ३५ ॥

یعنی اولاد کے خواہشمند منو نے تپ کرکے اول دس مہرشی پرجاپتی پیدا کیے
جنکے نام یہ ہین (۱) مریچی (۲) اتری (۳) انگرا (۴) پلستیہ (۵) پلہہ
(۶) کرتو (۷) پرچیتا (۸) بششٹھہ (۹) بھرگو (۱۰) نارد فقط غرضکہ رشی وغیرہ
ہین سب سے اول برہما جی پیدا ہوے ہین اور غیر ذی روحون مین مہتتو پیدا ہوا ہے
لہذا سوامی جی کا قول کسی طرح پر لائق التفات نہین ہے پھر سوامی جی جو بحوالہ
یوگ سوتر کے لکھتے ہین کہ اوسی پرمیشور کے رچے ہوے ویدون کی قدامت متحقق ہے
وہ محض اتہام ہے پتنجلی رشی پر کہ سوتر مذکور مین وید کا اصلا ذکر نہین ہے نہ قدامت
اور رچنے کے معنی کا کوئی لفظ ہے سوامی جی کا قاعدہ ہے کہ اپنی جانب سے الفاظ بڑہاکر
رشیون اور منیون سے منسوب کرتے ہین پھر سوامی جی کو اتنا سلیقہ بھی نہین ہے کہ جانا
کیا چیز ہے اور قدیم کسکو کہتے ہین ورنہ زمین و آسمان وغیرہ بھی قدیم ہووین کہ وے بھی
پرمیشور کے رچے ہوے ہین ویدون کی کیا تخصیص ہے اب چاہیے جاننا کہ پرمیشور زمانہ
ماضی و حال و استقبال کے لوگون کا گرو اسطرح پر ہے کہ اوسکی ذات و صفات مین

زمانہ کا دخل نہیں ہے وہ تینون زمانہ مین حاضر وناظر ہے پس پرمیشور ہر وقت اپنے کلام اقدس یعنی وید مقدس کے ذریعے سے زمانہ ثلاثہ کے لوگون کو ہدایت کرتا ہے اور ہادی ہی کو گورو کہتے ہین کسواسطے کہ سنسکرت مین لفظ گورو گری نگرنے دہاتو سے بنتا ہے جیسے

गिरत्य ज्ञानं यः स गुरुः

یعنی اگیان اور جہل کے دور کرنے والے کو گورو کہتے ہین اور گری شبدی دہاتو سے بھی بنتا ہے جیسے

गृणाति उपदिशति धर्म्मं यः स गुरुः

یعنی دہرم کے اوپدیش کرنے والے کا نام گورو ہے چونکہ پرماتما نے وید مقدس کی بدولت دہرم اور ادہرم کی تمیز بخشی ہے لہذا فی الواقع گورو وہی ہے پہر یہ بھی ممکن ہے کہ لفظ گورو دو لفظون سے مرکب ہوئے یعنی (گو) اور (رو) سے کیونکہ سنسکرت مین گو بہ معنی چرک مستعمل ہے اور یہان اوس سے مراد تاریکی و اگیان ہے اور رو کہتے ہین دور کرنے والے کو چنانچہ مشہور ہے۔

गुशब्द स्त्वंध कारः स्या द्रुश ब्दस्त न्निरोधकः ऽंधकार निरोधि त्वाद्गु रुरित्य भिधीयते

یعنی لفظ گو بمعنی تاریکی ہے اور لفظ رو بمعنی دور کنندہ) تاریکی جہل کے دفع کرنے کے بسبب اوپدیش کرنے والے کو گرو کہتے ہین فقط اب جاننا چاہیئے کہ یہہ تاریکی جہل وہ اگیان ہے کہ جو جیو اور پرماتما کے درمیان ہے یعنی جس اگیان و جہل کے بسبب انسان اپنے خالق و مالک سے واقف نہین ہے اوس اگیان اور نادانی کو جو کوئی اپنے سچے اوپدیش سے دور کردے وہ گورو ہے فی الحقیقت ایسا پرماتما ہی ہے کہ اوسنے وید کے ذریعے سے انسان کو اپنی ذات وصفات سے آگاہ کیا ہے اگر اوسی وید کا اوپدیش سنا کر کوئی انسان بھی لوگون کا اگیان دور کرے اور اونکو پرمیشور کی طرف راہ دکہلاوے تو وہ بھی گرو ہی ہے یہان سے ظاہر ہے کہ اکثر لوگ جو عوام

کے گلے مین کنٹھی باندہ کر اور کان پہونک کر گورو ہونے کا دعوی کرتے ہین اور اپنی تعریف
مین اس مضمون کے شلوک پڑہتے ہین کہ گورو ہی پرمیشور ہے اور گورو ہی برہم ہے اور
مانند اسکی وہ اونکی بے ایمانی ہے کیونکہ گورو وہی ہوتا ہے کہ جو اگیان کا ناش
کرتا ہے اور پرمیشور کی راہ دکہلاتا ہے اور وہ شلوک ان ہی لوگون کے ساختہ
اور مصنفہ ہین وید اور شاستر کے مخالف ہین مخفی نہ رہے کہ جیسے سوامی جی نے یوگ سوتر
کے معنی مین اپنا تصرف کیا ہے اسیطرح اب سانکہہ سوتر کے ارتہہ مین اپنی جانب سے
الفاظ زیادہ کر کے ناواقف لوگون کو دہوکہا دیتے ہین سوامی جی اسی پرکار سے
سانکہہ شاستر مین کپلاچارج یہ بہی کہتے ہین ـــ

**निजशक्त्यभिव्यक्तेः स्वतः प्रामाण्यम् ॥५१॥**

ارتہات پرمیشور کی سوابہاوک جو ودیا شکتی ہے اوس سے ظاہر ہونے سے ویدون
کی قدامت اور سوتہ پرمان سب لوگون کو تسلیم کرنا چاہیے **جواب** سوامی جی کی
عبارت کا حاصل یہ ہے کہ سانکہہ شاستر مین کپل رشی نے کہا ہے کہ وید قدیم اور سوتہ پرمان
ہے کہ پرمیشور کی قدرت علمی سے ظاہر ہوا ہے فقط مگر یہ غلط محض ہے اور غلطی کی دو وجہ
ہین اول آنکہ کپل رشی کے سوتر کا یہ مطلب نہین ہے اور نہ سوتر مذکور مین قدامت وید کی
بحث ہے بلکہ سوتہ پرمان اور پرتہ پرمان کا مباحثہ ہے دیانند سرسوتی نے جاہلون کو
فریب دینے کے لئے قدامت وید کا تذکرہ اپنی جانب سے زیادہ کیا ہے کپل منی کے سوتر
مرقوم کے معنی حقیقی یہ ہین کہ وید سوتہ پرمان ہے کہ اوسمین ٹہیک گیان پیدا کرنے
کی شکتی پائی جاتی ہے یعنی جو کوئی وید کو صدق دل سے پڑہتا ہے اور اوسکے مضمون
اور مطلب کو کماحقہ پہنچتا ہے اوسکو خالق و مخلوق وغیرہ کا ٹہیک ٹہیک گیان حاصل
ہوتا ہے چونکہ وید مین اسطرح کی شکتی موجود ہے اسواسطے وہ سوتہ پرمان ہے یعنی
خودبخود سند ہے اوسکو دوسری سند کی احتیاج نہین ہے دوسری وجہ غلطی کی یہ ہے

کہ اگر دیانند سرسوتی کے غلط معنی سوتر کے قبول کئے جاوین تو لازم آتا ہے کہ زمین
و درخت و انسان و حیوان وغیرہ کل چیزین قدیم ہو وین کہ جملہ اشیا پرمیشور کی
قدرت علمی سے ظاہر ہوئی ہین کیونکہ خالق اوسی صورت مین خلق اشیا کریگا کہ اول اوسکو
اون اشیاے مخلوقہ کا کچہ نہ کچہ علم ہوگا مثلاً کلال خم و کوزہ وغیرہ مین سے جسکو
بناتا ہے اول اوسکا کلال کو علم ہوتا ہے پس اگر پرمیشور کی قدرت علمی سے ظاہر ہونا ہی
قدامت کا باعث ہے تو ساری مخلوق قدیم ہونی چاہیے مگر یہ خیال باطل ہے اب
پوشیدہ نرہے کہ جو ارتہہ کپل رشی کے سوتر کا ہم نے لکہا ہے وہی وگیان بہکشو
بہاشیہ کار نے حوالہ قلم کیا ہے اصل عبارت ان کی یہ ہے۔

निजशक्त्यभिव्यक्तेः स्वतः प्रामाण्यं ५१

वेदानांनिजास्वाभाविकीयायथार्थज्ञानजननशक्तिस्तस्यांमंत्रा
युर्वेदादावभिव्यक्तेरुपलंभादखिलवेदानामेवस्वतएवप्रामा
ण्यंसिध्यतिनवक्तृयथार्थज्ञानमूलकत्वादिनेत्यर्थः ॥

یعنی ویدون کی اپنی ذاتی جو ٹہیک گیان پیدا کرنے والی شکتی یعنی قدرت ہے
اوسکے منتر اور آیوروید مین حاصل ہونے سے سارے ویدون کا سوتہ پرامانیہ ثابت
ہوتا ہے نہ ویدون کے مصنف پرمیشور کے ٹہیک ٹہیک گیانا ہونے کی جہت سے فقط
حاصل آنکہ وید کا سوتہ پرامانیہ خود وید ہی کی ذاتی شکتی کی جہت سے ہے اوسکے
مصنف پرمیشور کی راستگوئی کی جہت سے نہین ہے پس یہ میمانسک شاستر کے
موجد کناد رشی پر طنز ہے کہ وے وید کا سوتہ پرامانیہ پرمیشور کا کہا ہوا ہونے کی جہت
سے مانتے ہین اور کہتے ہین کہ وید پرمیشور کا کہا ہوا ہونے کی جہت سے سوتہ
پرمان ہے دونون رشیون کے مذہب مین فرق باریک ہے یہان سے ظاہر
کہ سوامی دیانند سرسوتی کی مصنوعی تقریر قابل التفات نہین ہے کہ دلیل عقلی اور تحریر
وگیان بہکشو کے مخالف ہے پوشیدہ نرہے کہ جیسے دیانند سرسوتی نے کناد رشی اور

کپل منی وغیرہ پر اتہام کیا اور اونکے سوترون کی تشریح مین خیال خام کیا ویسے ہی
اب بیاس رشی پر بہتان کرتے ہین اور اونکے سوتر کا غلط بیاکہیان سوامی جی
اسیطرح ویدون کے قدیم ہونے کے بارہ مین بیاس جی نے بہی لکہا ہے۔

## शास्त्रयोनित्वात्

اس سوتر کے معنی مین شنکر اچاریہ نے بہی ویدون کو قدیم مانکر بیاکہیان کیا ہے
کہ رگ وغیرہ چارون وید سچے ارتہون کے پرکاش کرنے والے ہین اونکا بنانے
والا ہمہ دانی وغیرہ صفتون کے ساتہہ موصوف پربرہم ہے کیونکہ ہمہ دان برہم کے
سواے ان ویدون کو کوئی جیو نہین بنا سکتا البتہ وید کے ارتہہ پہیلانے کے لیے
کسی جیو سے اور شاستر کا بنانا ممکن ہے جیسے پانی نی وغیرہ منیون نے بیاکرن وغیرہ
شاستر بنائے ہین علاوہ اسکے پرمیشور کے بنائے ویدون کو پڑہکر انسان جی اور سب
علم حاصل کرتے ہین ایسا شنکر اچاریہ نے بہی کہا ہے اس سے لازم آیا کہ ویدون
کے قدیم ہونے مین سب آچاریون کی شہادت ہے پہر چونکہ پرمیشور قدیم اور ہمہ دان
ہے اوسکے بنائے وید بہی قدیم اور ہمہ دان ہونیکے لایق ہین اور کا بنایا ایسا گرنتہہ
کبہی نہین ہو سکتا دیکہو بہومیکا صفحہ ۳۵ جواب ہرچند بیاس رشی وید کو
نتیہ اور قدیم مانتے ہین جیسے کہ ہم نے اوپر تشریح کی ہے مگر اس سوتر کو قدامت
وید سے کچہہ تعلق نہین ہے یہ سوامی جی کی دہوکہ بازی ہے اسیواسطے سوتر کو
مین قدامت کے معنی کا کوئی کلمہ نہین ہے یہ ہی محض بے اصل ہے کہ شنکر اچاریہ
نے اس سوتر کے معنی مین قدامت وید کا بیاکہیان دیا ہے وگرنہ شنکر بہاشیہ
قلمی ومطبوعہ کے ہزارون نسخے موجود ہین شاید کہ سوامی جی نے یہ ہی خیال کیا
ہووے کہ شنکر اچاریہ کی تصنیف بیاس کے سوترون کا بہاشیہ کسی نے نہین دیکہا
ہے البتہ ہم اس بنا پر کہہ سکتے ہین کہ سوامی جی کو آجتک شنکر بہاشیہ کے مطالعہ

کی شکتی نہوئی ورنہ اسقدر خلاف واقع تحریر نہ کرتے بلکہ ہم کہہ سکتے ہین کہ اگرچہ
سوامی جی شنکراچاریہ کے مذہب کے کسی سیناسی کے چیلے بہی ہوے اور اونکے مت
کی دوچار کتابین بہی پڑہین مگر اونکے مذہب سے محض ناواقف ہین کیونکہ شنکراچاریہ
کے مذہب مین ایک برہم کے سواے کوئی چیز نتیہ اور قدیم نہین ہے البتہ وید وغیرہ
چند چیز اونکے مذہب مین انادی اور ازلی ہین مگر آخر کار وے بھی فنا ہونے والی
ہین کسواسطے کہ اگر شنکراچاریہ برہم کے سواے کسی چیز کو نتیہ اور قدیم مانین تو اونکا
یہ مقولہ کہ انجام کار ایک برہم حق ہے اور باقی کل باطل ہین ہرگز پایہ ثبوت کو
نہ پہونچے کیونکہ نتیہ اور قدیم کی صفت یہ ہے۔

त्रिकालाबाध्यंनित्यं

یعنی جو کہ تینون زمانہ مین معدوم نہووے اوسکو نتیہ اور قدیم کہتے ہین اسصورت
مین اگر شنکراچاریہ وید کو نتیہ مانینگے تو اونکا مت ہی زمین کا پیوند ہوجاویگا لہذا
جو کچہ دیانند سرسوتی نے شنکراچاریہ کے حوالے سے لکہا ہے وہ بالکل افترا ہے اور اونکی
افترابندی پر اونہی کی تحریر گواہ ہے کہ آپ ہی سوامی جی ایک جگہ پہ شنکراچاریہ
کی زبانی نقل کرتے ہین کہ چارون وید سبہے ارتہون کے پرکاش کرنے والے
ہین اونکا بنانے والا ہمہ دانی وغیرہ صفتون کے ساتہ موصوف پربرہم ہے)
دوسری جگہہ لکہتے ہین کہ (پرمیشور کے بناے ویدون کو پڑہکر انسان حتی الوسع
علم حاصل کرتے ہین) دیکہو جس صورت مین بقول سوامی جی کے شنکراچاریہ کا یہ عقیدہ
ہے کہ وید پرمیشور کے بناے ہوے ہین تو قدیم کہان رہے کیونکہ جو چیز بنائی جاتی
ہے تو اوسکا قدیم ہونا تو ایک طرف رہا وہ تو انادی وازلی بہی نہین ہوسکتے سوامی
جی کی یہہ ہی یاددشتہ ہے اسی علم وفضل کے بہروسے اونہون نے دگ بجے کیا ہے پہر سوامی
جی کے اس فقرہ سے (چونکہ پرمیشور قدیم اور ہمہ دان ہے اسلئے بنائے وید بہی قدیم اور ہمہ دان ہونے کے

ہین ) لازم آتا ہے کہ زمین و آسمان وغیرہ عناصر بھی قدیم اور ہمہ دان ہونے کے
لایق ہووین کہ یہ بھی پرمیشور ہی کے بنائے ہوئے ہین اسی قیاس پر مور دگس وغیرہ
کیڑے مکوڑے بھی قدیم ہونے اور ہمہ دان ہونے کے لایق ہووین مگر یہہ محض غلطی ہی
کہ جو چیز بنائی جاتی ہے وہ قدیم ہرگز نہین ہوتی اسیطرح ہمہ دان ہونا خاصۂ ذی روح
ہے اور وید وغیرہ ذیروح نہین ہین علاوہ اسکے وید تو پرماتما کی بدیا اور گیان ہے
اور گیان کے لیئے گیان والا قرار دینا سوامی جی کی دانائی کا ثمرہ ہے کیونکہ ہمہ دان
کہتے ہین سب کے جاننے والے کو جبکہ وید ہمہ دان ہوگا تو اوسکے نئے سب کا گیان
ہوگا پس دیانند سرسوتی کا مت سب سے نرالا ہے کہ اونکے نزدیک گیان بھی گیان
والا ہے ساری تقریر کا خلاصہ یہ ہے کہ بیاس رشی نے سوتر مذکور مین قدامت وید کی
بحث لکھی ہے اور نہ شنکراچاریہ نے اوسکے بھاشیہ مین وید کے قدیم ہونے کا بیا کہیان
دیا ہے یہ تمام سوامی جی کی غلط بیانی ہے اسلیئے اب ہم سوتر مذکور کے شنکر بھاشیہ کا خلاصہ
درج پرچہ کرتے ہین پوشیدہ نرہے کہ ویدانت شاستر کا پہلا سوتر یہ ہے ۔

अथातो ब्रह्म जिज्ञासा

اس سوتر کا حاصل شنکر بھاشیہ کے موافق اسطرح پر ہے کہ چار سادھن کے حاصل ہونے
کے بعد برہم کے جاننے کا ارادہ کرنا چاہیئے کسواسطے کہ اگنی ہوتر وغیرہ کرمون
کا پھل فانی ہے اور برہم گیان کا نتیجہ جاودانی ہے خلاصہ معنی یہ ہین کہ سب لوگون
کو لازم ہے کہ برہم کے جاننے کا ارادہ کرین کہ اوسکا ثمرہ نجات ابدی ہے جسکو اصلا
تنزل نہین ہے اب بیاس جی کو برہم کے لکشن لکہنے کی ضرورت پڑی کہ برہم کیا شئی
ہے اور اوسکا لکشن یعنی تعریف کیا ہے لہذا بیاس جی نے دوسرا سوتر بنایا اور وہ یہ ہے

जन्माद्यस्य यतः २

یعنی جو کوئی اس جگت کو پیدا کرتا ہے اور اوسکی حفاظت کرتا ہے اور آخر کار اسکو فنا کرتا ہے

وہ برہم ہے اوسکو پرماتما اور پرمیشور و نارائن و ایشور اور آنند اسکے کہتے ہین
اب چاہئے جاننا کہ جس صورت مین برہم عالم کا خالق و رازق و مالک ہے تو لابد عالم الغیب
و ہمہ دان بھی ہوگا کہ بغیر ہمہ دانی و عالم الغیبی کے خلق جہان ممکن نہین ہے اسی عالم الغیبی
و ہمہ دانی کے دوبارہ ثابت کرنے کے لئے بیاس جی نے تیسرا سوتر بنایا اور وہ یہ ہے

**शास्त्रयोनित्वात् ३**

یعنی انگرشاستر یعنی وید کا کارن ہونے سے بھی برہم عالم الغیب و دانائے کل ہے
اگر ایسا نہوتا تو وید کو کیونکر بناتا وید کے بنانے پر عالم الغیب و دانائے کل کے سوائے
کوئی قادر نہین ہو سکتا کہ وید ساری ودیاؤن کی اصل ہے بر این تقدیر اس سوتر
مین لفظ شاستر سے وید مراد لیا جاویگا اور یہ ممکن ہے کیونکہ شاستر کہتے ہین ہت
یعنی فایدہ دنیا و آخرت کے جتلانے والی کتاب کو سو وید ایسا ہی ہے لہذا اوسکو
شاستر کہنا مناسب ہے بیاکرن والے لفظ شاستر سے معنی مذکور اسطرح پر نکالتے ہین

**शिष्यते ऽनेन हितं तच्छास्त्रं**

یعنی جس کتاب کے ذریعے سے فایدہ دنیا و آخرت کی ہدایت کیجاوے وہ شاستر ہے
اسیواسطے کسی نے کہا ہے۔

**प्रवृत्तिश्च निवृत्तिश्च पुंसां येनोपदिश्यते तद्धर्माश्चोपदिश्य
न्ते शास्त्रं शास्त्रविदो विदुः**

یعنی جس سے لوگون کو امرونہی کی ہدایت کیجاتی ہے اور اونکے دہرم کی تعلیم دیجاتی ہے
اوسکو شاستر کے جاننے والے شاستر کہتے ہین فقط اب مخفی نرہے کہ دیانند سرسوتی کا مستند
بیاس جی کا سوترا سبارہ مین ٹہیرا کہ پرماتما عالم الغیب و دانائے آغاز و انجام ہے
اور وید اوسکا کلام ہے پس سوتر مذکور مین قدامت وید کا کچہ ذکر نہین ہے بلکہ اوسکے
خلاف حدوث وید مذکور ہے کیونکہ جس صورت مین بقول شنکر اچاریہ اور دیانند سرسوتی

کے وہ کسی وقت بنایا گیا ہے تو اوسکے حادث ہونے مین کیا شک ہے اور حادث کے
لئے فنا لازمی و ضروری ہے لہذا شنکراچاریہ اور دیانند سرسوتی کے عقیدہ کی مطابق
کسی روز وید فنا بھی قبول کریگا چونکہ حدوث وید شنکراچاریہ کے مذہب کے مخالف تہا کہ
اونکے عقیدہ مین وید انادی اور ازلی ہے اسواسطے شنکراچاریہ نے سوتر مذکور کے بہاشیہ
مین دیانند سرسوتی کے مستندہ معنی و مطلب سے قطع نظر کرکے سوتر مذکور کے دوسرے معنی
لکہے ہین اور وہ یہہ ہین کہ اس سے پہلے سوتر مین کہا گیا کہ برہم اوسکو کہتے ہین کہ جو
کوئی جگت کی سرشٹی اور پالن و سنہار کرتا ہے اب اگر کہا جاوے کہ اوس برہم کے
ہونے مین کیا پرمان ہے اسواسطے بیاس جی نے تیسرا سوتر اس مضمون کا بنایا کہ برہم
کی ہستی و وجود مین صرف شاستر ہی پرمان ہے اور شاستر سے مراد وید اور اونپشد ہی
اور یہہ طعنہ ہے نیائے شاستر کے کرتا گوتم رشی وغیرہ پر کہ وہ پرمیشور کا ہونا انومان
یعنی شکل منطق سے ثابت کرتے ہین اب خیال کرنا چاہئے کہ بیاس جی کے سوتر مذکور کا سچا
ارتہہ یہی ہے وید کی قدامت و حدوث سے اوسکو کچہہ تعلق نہین ہے پس ہماری رائے
مین تینون سوتر کا آپسمین ربط و ضبط اسطرح پر ہونا چاہئے کہ دیا یکت کرم کرنے کے
بعد اس سبب سے کہ کرمون کا پہل محدود اور فانی ہے برہم کے جاننے کی فکر کرنی چاہئے
کہ برہم کے گیان کا پہل غیر محدود اور جاودانی ہے جو لوگ کہ اس سوتر کے معنی مین کہتے
ہین کہ چار سادہن کے حاصل ہونے کے بعد ایسا اور ویسا کرنا چاہئے اونکے مطلب کو وہی
جانتے ہونگے ہمارے نزدیک تو اوسکی صحت مین تامل ہے کہ اون چار سادہن مین پہلا
سادہن ستیا ستیہ بیبیک ہے یعنی ستیہ اور استیہ کے درمیان تمیز حاصل کرنا ستیہ
سے مراد برہم ہے اور استیہ سے مراد ماسوائے برہم اسیکا نام برہم گیان ہے جبکہ یہہ
گیان حاصل ہوگیا کہ برہم حق ہے اور ماسوائے باطل پس اسکے بعد انسان کس برہم
کے جاننے کا ارادہ کرے شاید کہ اون لوگون کی رائے مین کوئی دوسرا برہم ہے لہذا

پہلے سوتر کے معنی ٹہیک نہین ہوتے کیونکہ اس صورت مین حاصل یہہ ہی ہوگا کہ برہم کے
جاننے کے بعد برہم کے جاننے کا ارادہ کرنا چاہئے اور یہہ مہمل ہے کہ جب ایک چیز کو جان
لیا اور کماحقہ اوسکا علم ہوگیا پس اوسکے جاننے کا ارادہ کرنا بیمعنی و تحصیل حاصل ہے
اسواسطے پہلے سوتر مین جو لفظ اتہہ ہے اوسکے معنی یہ نہین کہ (چار سادہن کے حاصل
ہونے کے بعد) بلکہ یہہ معنی ہین کہ (ویدوکت کرم کرنیکے بعد) اور یہہ ہی معنی مقتضی مقام ہین
کہ یگ وغیرہ کرم کرنیکے بعد ہی پرماتما کے گیان کی شایستگی پیدا ہوتی ہے فقط اب دیا یہ
جاننا کہ پہلے سوتر کے معنی سمجھنے کے بعد انسان اس کشمکش مین پڑتا ہے کہ برہم کیسا ہے
اور اوسکی تعریف کیا ہے لہذا بیاس جی نے ویدانت کا دوسرا[2] سوتر بنایا کہ برہم اوسکو
کہتے ہین کہ جو جگت کا خالق اور حافظ اور مالک ہے یعنی اول جگت کو پیدا کرتا ہے پھر قایم
رکہتا ہے آخرکار فنا کرتا ہے دوسرے سوتر کے معنی سمجھنے کے بعد انسان کو یہ تلاش ہوتی
ہے کہ برہم کی ہستی مین ثبوت کیا ہے آیا شکل منطقی ہے یا اوسکے سوائے کوئی اور دوسرا ثبوت
ہے اسواسطے بیاس جی نے تیسرا سوتر بنایا کہ برہم کے ہونے مین وید اور اوپنشد ہی سند
ہے انومان اوسکو جیسا کہ چاہئے ثابت نہین کر سکتا ساری تقریر کا حاصل وہی ہے کہ دیانند
سرسوتی کی مستندہ بیاس جی کے سوتر کو قدامت و حدوث وید سے ہرگز تعلق نہین ہے
اس سے ہماری یہ غرض نہین ہے کہ بیاس جی کو قدامت وید سے انکار ہے لاریب وے وید کو
قدیم مانتے ہین چنانچہ اونہون نے ویدانت سوتر کے پہلے ادہیاے کے تیسرے پاد مین
علانیہ وید کے قایم ہونے کے ثبوت مین سوتر بنایا ہے جسکی ہم اوپر تفصیل کر چکے مگر قدامت
وید کی کیفیت وہی ہے کہ پرماتما انادی کال سے ہر ایک سرشٹی کی ابتدا مین ایک ہی
آن پوربی یعنی ترتیب کے ساتہہ وید کو برہما جی کے لئے اوپدیش کرتا چلا آتا ہے اور
اسیطرح اننت کال تک اوسی ترتیب کے ساتہہ اوپدیش کرتا رہیگا غرضکہ وید کی
شرتیون کی جو ترتیب کہ اب موجود ہے یہہ ہی ازل سے ابد تک رہیگی ایک نقطہ کی

ہی تقدیم وتاخیر مہوہ کی جملون اور فقرون کی تقدیم وتاخیر کا تو کیا ذکر ہے جس قسم کی قدامت
کہ آریہ لوگ وید مین تسلیم کرتے ہین وہ خود وید سے ثابت ہے یجروید کا چالیسوان
ادہیاے دیکھو۔

स्वयंभूर्याथातथ्यतोऽर्थान्व्यदधाच्छाश्वतीभ्यः समाभ्यः

یعنی پرماتما ہر ایک سرشٹی کی شروع مین اپنی برابر چلی آنیوالی دیوتا وغیرہ مخلوق کے لئے
وید کے ذریعہ سے ایک ہی انداز سے پدارتہون کا اوپدیش کرتا ہے فقط اب مخفی نرہے کہ
یہانتک ہمنے اون شرتی اور سوترون کے معنی اصلی لکہے جنکو دیانند سرسوتی نے
اپنی خواہش کی موافق درہم برہم کیا تہا اسکے بعد سوامی جی نے دو تین دلیل عقلی بہی
وید کی قدامت مین تحریر کی ہین حالانکہ اونکو وید کے قدیم ہونے سے اصلا علاقہ نہین ہے بلکہ
دیانند سرسوتی کے مدعا کے برعکس وے حدوث وید پر قایم ہین یہہ ساری سوامی جی کی
دانائی اور پانڈتہ کی خوبی ہے اب ہم اون مین سے ایک دلیل نقل کرکے حوالۂ قلم حق
رقم کرتے ہین سوامی جی جیسے شاستر کے پرمانون سے وید نتیہ ہین ویسے ہی یکتی یعنی
دلیل عقلی سے بہی اونکا نتیہ ہونا ثابت ہوتا ہے کیونکہ عدم سے وجود کا ہونا ہرگز نہین
ہوسکتا ایسے ہی وجود کا عدم بہی اصلا نہین ہوسکتا جو ستیہ ہے اوسی سے آگے
پرورتی بہی ہوسکتی ہے اور جو چیز ہی نہین اوس سے دوسری چیز کسیطرح نہین ہوسکتی اس قاعدہ
سے بہی ویدون کو قدیم ہی ماننا ٹہیک ہے کیونکہ جسکی اصل ہی نہین ہوتی اوس کی
شاخ و برگ و شگوفہ وغیرہ کبہی نہین ہوسکتی اسیطرح جب پرمیشور مین بے انتہا ودیا
ہے تب ہی لوگون کو ودیا کا اوپدیش ہی کیا ہے اور جو پرمیشور مین بے انتہا ودیا ہو
تو وہ اوپدیش کسطرح کر سکتا اور جگت کو ہی کسطرح بنا سکتا کیونکہ دنیا مین بے اصل کا
ہونا اور بڑہنا غیر ممکن ہے اس سے یہ جانا گیا کہ پرمیشور سے وید ودیا کی اصل ہے
جواب اگر یہہ ہی قدامت وید کی سوامی جی کے پاس دلیل عقلی ہے تو اونکی راے

مین خس و خاشاک و زمین و افلاک و انسان و جان سب ہی قدیم ہین کہ کل کی اصل پرمیشور
سے ہے پرماتما کے بغیر کوئی چیز نہین ہے ہر ایک شے و ہمہ دم پرماتما کی محتاج ہے کہ وہ
مبداے کل اشیا ہے پس وید کی کیا خصوصیت ثابت ہوئی کہ جسطرح تمام چیز کی اصل
پرمیشور سے ہے اسیطرح بقول دیانند سرسوتی کے وید کی اصل پرمیشور ہی سے قرار پائی
لہذا وید بھی دیانند سرسوتی کے نزدیک خس و خاشاک وغیرہ کی مانند ناچیز ٹھہرا قدامت
اور ازلیت وید کا تو کیا ذکر ہے سوامی جی نے خوب وید کی حمایت کی کہ جس سے علانیہ اہانت
نکلی اسی قسم کی سوامی جی نے دو تین یکتی اور وید کی قدامت مین لکھی ہین جن سے
مذمت وید برآمد ہوتی ہے اسواسطے طبیعت حق طویت اونکی نقل اور تکذیب سے کشیدہ
ہے کہ خاطر سامعین اونکے استماع سے رنجیدہ ہے اب ہم وہ فقرہ نقل کرکے رد کرتے ہین
جسکو دیانند سرسوتی نے سب دلائل کے آخر مین لکھا ہے اور کل لب لباب سمجھا ہے۔
سوامی جی پرمیشور کے گیان مین ویدون کو سدا موجود رہنے سے سچے ارتھ والا
اور نتیہ سب لوگون کو ماننا مناسب ہے صفحہ ۳۹ اور ام بھومیکا کے آخر مین دیکھو
جواب اگر پرمیشور کے علم مین ہمیشہ موجود رہنا ہی قدامت اور سچائی کا سبب ہے تو تمام
اشیا بھی اور ہری قدیم و سچی ہوئین کہ اتما پرماتما کے گیان مین موجود و مہیا ہین
یعنی جو کچھ ازل سے ابد تک وجود پکڑے گا وہ ابداً پرمیشور کے علم مین موجود ہے یعنی
اوسکا علم ہمیشہ کل ذرات پر حاوی ہے ایسا ایک ذرہ بھی نہین ہے جسپر ہر وقت
پرماتما کا گیان محیط نہووے ع ذرہ نیست در زمین و زمان ٭ کہ نہ علمش بود محیط
بآن ٭ اس صورت مین اگر پرمیشور کے علم مین سدا موجود رہنا ہی قدامت کا باعث
ہے تو کوئی چیز حادث نہین ہے سب قدیم ہین پس وید کی کیا خصوصیت ہے اسیطرح
اگر پرمیشور کے گیان مین ہمیشہ مہیا رہنا ہی سچائی کا کارن ہے تو جھوٹون کا جھوٹ
بھی سچ ہی ہووے کہ اوسپر پرماتما کا گیان سدا احاطہ کر رہا ہے بلکہ سوامی جی کی اس

کلیہ سے لازم آتا ہے کہ حادث اور جھوٹ کا وجود ہی نہین ہے بلکہ کل کے لئے قدامت اور سچائی لازم ہے پس وید کے واسطے کسیطرح کی تخصیص ثابت نہوئی اگر اس صورت مین سوامی جی کہین کہ وید کے سواے کوئی چیز پرمیشور کے گیان مین سدا نہین رہتی تو محض غلط ہے کہ پرماتما کی عالم الغیبی و ہمہ دانی مین نقصان آتا ہے کہ وہ خس و خاشاک اور جھوٹ دروغ وغیرہ اشیاء کو ہر وقت نہین جانتا بلکہ کسی وقت جانتا ہے اور کسی وقت نہین جانتا کیونکہ اشیاے مذکورہ ہر وقت اوسکے گیان مین نہین رہتی ہین پس وہ نہ عالم الغیب ہے اور نہ ہمہ دان غرضکہ سوامی جی نے جسقدر دلائل وید کی قدامت او سچائی مین لکھے ہین اون تمام سے وید کی حقارت ثابت ہے اب مخفی نرہے کہ جس صورت مین ہم وید کو بدلائل عقلی پرمیشور کا کلام ثابت کر چکے اور مخالفین کو از آغاز تا انجام ساکت تو وید کے قدیم اور برحق ہونے مین کیا شک ہے کیونکہ کلام صفات مین داخل ہے اور یہہ بات عقلاے زمان کی مسلمہ ہے کہ قدیم کی صفتین قدیم ہوتی ہین اور حادث کی صفات حادث جبکہ پرماتما کی کل صفات برحق و قدیم ہین تو بالضرور اوسکا کلام بھی برحق و قدیم ہی ہوگا وید کے قدیم و برحق ہونے مین یہ ہی دلیل کافی ہے کہ جسکی ذات قدیم ہے اوسکی صفات بھی قدیم ہین اور جسکی ذات حادث ہے اوسکی صفات بھی حادث ہین اگر کوئی قدیم کی صفات کو حادث قرار دے تو غلط ہے کہ قدیم محل حوادثات نہین ہوسکتا اسیطرح حادث کے محل کا قدیم ہونا ناممکن و محال ہے اب آریہ بھائیون کی راے بیضا ضیاے پر واضح ہووے کہ قدیم اوسکو کہتے ہین کہ حدوث و فنا سے مبرا ہووے یعنی نہ پیدا ہووے اور نہ فنا قبول کرے بلکہ دایم قایم رہے پیدا ہونے سے ہماری غرض حالت کثافت و سطبری کو پہنچنا ہے مثلاً پیپل کا درخت اپنے تخم مین مع شاخ و برگ و پھول و پھل کے اول ہی موجود و مہیا ہوتا ہے پس اوسکی پیدایش و فطرت یہ ہی ہے کہ حالت لطافت کو چھوڑ کر حالت کثافت اختیار کرے چنانچہ پر اشر رشی نے پرماتما

کی ستایش وثنا مین کہا ہے۔

**यथा वटः सुमहान्सूक्ष्मे यथा बीजे व्यवस्थितः संयमे विश्व मखिलं बीज भूते तथा त्वयि १**

یعنی جیسے بیپل کا درخت بلند اپنے خرد بیج مین موجود رہتا ہے ایسے ہی پرلے کال مین سارا جگت بیج کے قایم مقام پر ماتما مین مہیا ہوتا ہے فقط مقصود یہ ہے کہ جتنی چیزین پیدا ہوئی ہین اون مین سے معدوم محض کوئی نہ تہی بلکہ کل کی اول مین حالت لطیف تہی وہی حالت لطافت ساتہ عدم کے تعبیر کیجاتی تہی معدوم محض کا وجود پکڑنا اور ظہور کرنا تو ناممکن و محال ہے چنانچہ کسی بزرگ نے کہا ہے۔

**पयोद पानं खनन्नान् नीयते न जलो नरंः सदेव नीयते व्यक्तिमसतः संभवः कुतः १**

یعنی جیسے کنوان کہودنے سے وہی پانی برآمد ہوتا ہے کہ جو موجود تہا دوسرا نہین نکلتا کیونکہ جو معدوم محض ہے اوسکا توکسیطرح پر موجود ہونا ممکن ہی نہین ہے فقط گیتا کی دوسرے ادہیاے مین ہے۔

**नासतो विद्यते भावो ना भावो विद्यते सतः**

یعنی معدوم محض کا موجود ہونا نہین ہو سکتا اور موجود کا معدوم مطلق ہونا بہی محال ہے فقط پس کسی چیز کا پیدا ہونا یہہ ہی ہے کہ بہت سے اجزا ملکر ایک صورت کثیف پکڑ لیتے ہین مثلاً کپڑا کیا چیز ہے سواے اسکے کچہ نہین ہے کہ بہت سے تارون نے ملکر ایک صورت کثیف اختیار کی ہے یہہ ہی کپڑے کی پیدایش ہے اور بس یہ ہرگز نہین ہے کہ اول مین کپڑا معدوم مطلق تہا اور مین بعد موجود ہوگیا بلکہ اوسکے مادہ یعنی تارون مین یہ ہیئت مجموعی صورت لطیف اور باریک کے ساتہہ اول ہی موجود تہی تارون کے ملتے ہی ظاہر ہوگئی اسیطرح سے عناصر کی فطرت اور آفرینش ہے مثلاً زمین کیا چیز ہے بہت سے اجزاے لا یتجزی نے ملکر ایک صورت پکڑلی ہے اسیطرح قیاس پر پانی وغیرہ کی

پیدایش ہے یہ ہرگز نہین ہے کہ عناصر اول مین معدوم محض تھے عدم سے وجود
مین آئے ہین اگر اوس حالت لطافت کا نام جو کہ اول مین ہر ایک چیز کی ہوتی ہے عدم
رکھا جاوے تو ہم کو اوس سے کچھ انکار نہین ہے غرضکہ تبدیل صورت و ہیئت ہی کو
اوتپتی اور آفرینش کہتے ہین جو چیز کہ بالکل معدوم ہے اوسکا ظہور پکڑنا تو خلاف دانشمندی
ہے جیسے انسان کے سینگ اور عقیمہ کا بیٹا اور ناشدنی کیونکہ انسان کے سینگ محض
باطل ہین کسی وقت نہین ہوسکتے نہ ہونگے عقیمہ کے بیٹے کا بھی یہی حال ہے کہ معدوم
محض ہے کسواسطے کہ اگر اوسکے بیٹا ہوتا تو عقیمہ کیونکر ہوتی اسی قسم کی اور بھی اکثر اشیا
ہین کہ باطل مطلق ہین جیسے رسی کا سانپ اور مرگ ترشنا کا پانی حاصل اس تمہید کا
یہ ہے کہ آفرینش و فطرت کسی چیز کی اسکے سواے نہین ہے کہ اجزاے لایتجزی حالت
کثیف حاصل کرتے ہین اب چاہیے جاننا کہ فنا اور ناش ہونا اشیا کا کیا ہے بالضرور اور
بالیقین حالت کثافت و سطبری کو چھوڑکر حالت لطیف و باریک کو پہنچنا ہے جیسے کپڑے
کا تھان اگر جلایا جاسے تو لاجرم اوسکے اجزا باقی رہینگے گو نظر نہ آوین نظر نہ آنے ہی کو
سنسکرت مین ناش کہتے ہین اور یہ لفظ (نسش ادرشنی دہاتو) یعنی مصادر سے مشتق
ہوتا ہے غرض اس سے یہ ہے کہ معدوم محض کوئی چیز نہین ہوتی صرف حالت لطیف کو
پہونچنے کا نام ناش و فنا ہے جسوقت مٹی کے پیالہ کو توڑکر اوسکے ٹکرون کو باریک
پیسکر اوڑا دوگے تو وے کہین نہ کہین رہینگے یہ ہرگز نہین ہے کہ معدوم محض ہوجاوین
جو لوگ کہ اوتپتی اور ناش کی کیفیت سے واقف ہین وے بخوبی جانتے ہین کہ پیدا ہونے
والی اور ناش ہونے والی چیزون مین سے نہ کوئی اول مین معدوم محض تھی اور نہ
کوئی آخر مین معدوم محض ہوگی بلکہ حالت کثیف اور لطیف کو پہنچنا ہی اوتپتی اور ناش
کے ساتھ تعبیر کیا جاتا ہے اب پوشیدہ نرہے کہ جس وقت اجزاے لایتجزی کی ترکیب
سے کوئی چیز حادث ہوتی ہے تو نظر آتی ہے کہ سطبری و غلاظت سے اوسکو چارہ نہین ہے

اور جبکہ کسی چیز کے اجزا الگ الگ ہوتے ہین تو وہ نظر سے غائب ہوتی ہے کہ اوسکی
کثافت و سطہری پایہ لطافت و باریکی کو پہونچ جاتی ہے اس سے معلوم ہوا کہ حالت
سطہری و غلاظت کا نام اوتپتی اور آفرینش ہے اور حالت لطافت و باریکی کو فنا او رناش کہتے ہین جو
چیز کہ پیدا ہو کر غائب ہو جاتی ہے اوسی کو غیر قدیم کہتے ہین جو کوئی اس پیدایش
اور فنا سے بری ہے وہ قدیم اور نتیہ ہے از روئے دلائل عقلی و نقلی کے اکثر پدارتہہ
نتیہ اور قدیم ہین جیسے پرماتما اور جیوا ور پرکرتی وغیرہ کسی جگہہ یہ مطلب تفصیلوار
مرقوم ہوگا اب چاہئے جاننا کہ جو پدارتہہ اجزا سے کے ملنے سے وجود پکڑتا ہے اوسکو
سنسکرت مین کاریہ کہتے ہین اور جتنے کاریہ ہین اونکا کرتا یعنی فاعل ضرور ہوتا ہے
اجزاے لایتجزی کے ملانے اور اونکے الگ کرنے پر ایک پرماتما ہی قادر ہے دوسرا
کوئی نہین ہے کیونکہ جو شئے انکے ملنے سے پیدا ہوتی ہے وہ اونکے ملانے کی اور
جدا کرنے کی اصلا طاقت نہین رکھتی لہذا انسان و جن وغیرہ کو پرکرتی اور پرمانو
کے سنیوگ اور بیوگ کرنے کی ہرگز تاب و توان نہین ہے کیونکہ جن و انسان خود
پرمانون کے سنیوگ سے موجود ہوئے ہین اور اجزاے لایتجزی و جوہر فرد کے درمیان
ترکیب دینے والا اور پراگندگی لانے والا اونکی بہ نسبت لطیف تر ہونا چاہئے
مثلاً چونکہ پانی مٹی کی بہ نسبت لطیف تر ہے اسواسطے اوسکے اجزا مین داخل ہوکر
اونکا سنیوگ اور بیوگ کر سکتا ہے اسیطرح آگ چونکہ بہ نسبت آہن وغیرہ کے
سوکشم ہے اونکے اندر دخول کرکے آمیختگی اور پراگندگی اجزا پر قادر ہے چونکہ
پرماتما پرکرتی اور پرمانو کی بہ نسبت سوکشم تر اور لطیف تر ہے لہذا اونکے سنیوگ
اور بیوگ پر وہی قدرت رکھتا ہے دوسرے کی مجال نہین ہے کہ ایسا کر سکے
اسیواسطے پرماتما کو کل مخلوق کا خالق اور کرتا کہتے ہین معدوم محض کو وجود مین
لانا اور موجود کو معدوم مطلق کرنا محالات سے ہے اور جو کچہ محال ہے وہ باطل

محض ہے اگر کوئی کہے کہ پرماتما بیکنٹھ مین بیٹھا ہے یا آسمانون کے درمیان عرش
پر جلوہ گر ہے مگر اوسکی شکتی اور قدرت کل جگہہ موجود ہے اپنے ید قدرت سے
سارے کام کرتا ہے اسکی کیا ضرورت ہے کہ خود پرماتما بذات خود کامون مین پرورت
اور مشغول ہووے ایسا کونسا کام ہے کہ جسکو پرماتما اپنی جگہہ بیٹھا ہوا اپنے دست قدرت سے
نہین کرسکتا تو جواب یہہ ہے کہ قدرت گن اور عرض ہے اور پرماتما دروبہ اور
جوہر ہے یعنی پرماتما بذات خود قایم ہے اور قدرت قایم بالغیر ہے پس فقط قدرت ہر مقام
پر حاوی نہین ہوسکتی کہ بغیر ذات کے اوسکا انتقال ممتنع و محال ہے کیواسطے کہ عرض
اور گن اپنے جوہر اور دروبہ سے علیحدگی ہرگز نہین اختیار کرسکتا پس ممکن نہین
ہے کہ قدرت بدون صاحب قدرت کے آمد و شد کرسکے جبکہ تنہا قدرت کا انتقال
عقل کے خلاف ہے تو پرماتما بیکنٹھ وغیرہ مین بیٹھا ہوا اپنے دست قدرت سے سب
جگہہ سارے کام نہین کرسکتا بلکہ بیکنٹھ وغیرہ ہی کا انتظام اوس سے ممکن ہے اگر
کوئی پیرو پران یا تابع موسیٰ و سلیمان یا کرسٹان یا مسلمان کہے کہ بعضے گن اور عرض
ایسے بھی ہین کہ بغیر جوہر کے انتقال کرسکتے ہین جیسے ہرچند چراغ و آفتاب و ماہ وغیرہ ایک
جگہہ قایم رہتے ہین و لیکن انکی روشنی دور تک پھیلتی ہے تو جواب یہہ ہے کہ روشنی اور
پرکاش عرض و گن نہین ہے بلکہ جوہر اور دروبہ ہے اسی لیئے چراغ و آفتاب کی روشنی مین
گرمی محسوس ہوتی ہے اور ماہ وغیرہ کی چاندنی مین خنکی پائی جاتی ہے کیونکہ گن مین گن نہین
رہتا اور عرض مین عرض نہین ورنہ تسلسل اور الوستھا تسلیم کرنی پڑے گی اور یہہ جملہ عقلا کے
خلاف ہے یہانتک قدامت وید مین گفتگو ہوئی اور دیانند سرسوتی کی جھوٹی تفسیر کی تکذیب
بخوبی ہوئی اب اسبات کا بیان ہے کہ وید کی تعلیم کس کے لیئے جایز ہے ہم کو ثابت ہوا ہے کہ کل
مرد و زن و دیوتا اور دیتہ وغیرہ کے واسطے وید پڑھنا چاہیئے البتہ شردھا اور اعتقاد شرط ہے
غرض اسکی جو کوئی معتقد وید ہووے اوسکو وید کا پڑھنا روا ہے کسی قوم کے لیئے وید خوانی

کی تخصیص و ترجیح نہین ہے کیونکہ وید پرمیشور کی ستایش وگیان ہے اور پرمیشور کے گیان
وتنا مین سب کو اوپکار ہے کہ کل لوگ دنیا وعقبی مین بہلائی حاصل کرنے کے لیے کوشش کرین
اور پرمیشور کو جانکر اپنے دہرم وکرم مین مشغول رہین چنانچہ یجروید کے چہبیسوین[٢٦] ادہیاے
کی دوسری شرتی ہے۔

यथेमांवाचङ्कल्याणीमावदानिजनेभ्यः ब्रह्मराज न्याभ्यां
शूद्राय चार्याय च स्वाय चारणाय प्रियोदेवानां दक्षिणा
यै दातुरिह भूयासमयं मे कामः समृध्यतामुपमादोनमतु
॥२॥

یعنی پرماتما کہتا ہے کہ جیسے یہہ کلیان کرنیوالی بانی یعنی وید اقدس سب لوگون کے
لیے مین کہتا ہون براہمن اور کشتریون کے لئے اور شودر کے لئے اور ویشیہ کے لئے
اور اپنے نیے لیے یعنی جو لوگ کہ پرمیشور کو دوست رکہتے ہین اونکے لیے اور دشمن کے
لیے یعنی جو لوگ کہ پرمیشور کے احکام کی مخالفت پر آمادہ ہین اونکے لیے ویسے ہی یہان
یعنی دنیا کے درمیان دیوتون یعنی وید کے پڑہانے والون کا مین عزیز ہوتا ہون اور
دکشنا دینیوالون کا یعنی جو لوگ کہ وید پڑہتے ہین اور من اور دولت سے گورو کی خدمت
کرتے ہین اونکا بہی مین پیارا ہوتا ہون یعنی وید پڑہانے والے اور پڑہنے والے دونون
مجہہ سے محبت کرتے ہین اس بارہ مین کوشش کرو کہ میرا یہہ مطلب ترقی پکڑے اور سارا
جگت مجہسے محبت کرے فقط اب مخفی نہ ہے کہ اس شرتی مین لفظ (چارنا ی) مین چکار
عطف کے لیے یعنی اور کے معنی مین ہے اور لفظ (آرن) بمعنی دشمن ہے کہ اسمین
الف واسطے نفی کے ہے اور (رن) بمعنی آواز ہے اور مراد اوس سے گفتگو ہے یعنی
ایسا شخص کہ جسکے ساتہہ گفتگو ترک کی گئی ہووے مراد اوس سے دشمن ہے پس دیانند
سرسوتی نے جو (چارن) بمعنی اتی سودر ایک لفظ قرار دیا ہے وہ اونکی غلطی ہے کہ
یہان چارن ایک لفظ نہین ہے بلکہ مرکب ہے جیم فارسی اور (آرن) سے اور جو

لفظ (ریاں) کہ سنسکرت مین غیر مرکب مستعمل ہے اوسکے معنی اتی شودر کے نہین ہین بلکہ لوگون کی صفت وثنا بیان کرکے اوقات بسر کرنے والے کو کہتے ہین جیسے بہاٹ وغیرہ دیانند سرسوتی سے اس شرتی کی معنی مین اور بھی چند غلطیان سرزد ہوئی ہین تفصیل اونکی کسی مقام پہ کیجاویگی اب چاہیے جاننا کہ لفظ (ارناے) کے بعد کلمہ (تتھا) محذوف ہے کہ زبان سنسکرت مین قاعدہ ہے کہ اگر کہین لفظ (یتھا) واقع ہووے تو اوسکے مقابلہ مین (تتھا) بھی بالضرور آتا ہے خواہ لفظا ہووے خواہ معنی یہان لفظا نہین ہے مگر معنی مین ملحوظ ہے لفظ (دکتنا) مین چوتھی تتھی کے ارتھہ مین ہے اور لفظ داؤد اگرچہ مفرد ہے مگر اوس سے دینیوالون کی جماعت مراد ہے یہ ساری باتین ہمنے متقدمین کی تحقیقات سے نقل کی ہین دیانند سرسوتی کو کچھہ بھی معلوم نہین کہ معاملہ کیا ہے اور کونسا لفظ کس معنی مین مستعمل کیا گیا ہے اب ہم شرتی مذکورہ کی تفسیر کا خلاصہ از سر نو پیش کرنے مین پر آتا کہتا ہے کہ اے لوگو جسطرح مین نے وید کا اوپدیش کیا ہے اوسیطرح تم بھی وید کو پڑہکر براہمن کشتریہ ویشیہ شودر دوست دشمن وغیرہ کل انسان کو پڑہاؤ اور سناؤ کہ وید ایسی بانی ہے کہ سب کے واسطے کلیان کرنے والی ہے کسی کے لئے ترجیح وتخصیص نہین ہے پس جو لوگ کہ کہتے ہین کہ تعلیم وید صرف دو تین جاتیون یعنی براہمن کشتریہ ویشیہ کے لئے ہے دوسرے کیواسطے نہین ہے وے اہل تعصب ہین باقی شرتی کی تفسیر اسطرح پر ہے کہ پرمیشور کہتا ہے کہ جیسے مین وید کو اوپدیش کرکے وید پڑہانے والون اور وید پڑہنے والون کا پیارا ہورہا ہون ایسے ہی تم لوگ بھی طرفداری چھوڑکر درس وتدریس وید کے ذریعہ سے سب لوگون کے عزیز ہو تاکہ دنیا مین وید رواج پاوے اور سب لوگون کو وید کی ودیا آجاوے اس مسئلہ مین ہمارا اور دیانند سرسوتی کا اتفاق ہے مگر اونہون نے بھومیکا کے صفحہ تین سو دس اور گیارہ مین اسی مسئلہ کے بارہ مین جو یہہ کا یہ

ٹھہرایا ہے کہ جو جو پدارتھ پرمیشور سے پرکاشت ہوئے ہین سو سب کے اوپکار کے لیئے ہین ) وہ محض غلط ہے کہ بہت سی مخلوق ایسی ہین کہ اون سے کسی کا فایدہ متصور نہین ہے بلکہ اکثر جاندار کے حق مین باعث نقصان و زیان ہین جیسے شیر و گرگ وغیرہ اب سوامی جی اور اونکے پیرو لوگ جواب دیوین کہ شیر کس کے لیئے فایدہ مند ہے اور گرگ سے کون خرسند ہے چونکہ ہمارا اعتقاد یہہ ہے کہ وید کا سب کے لیئے اودھکار ہے لہذا دیانند سرسوتی کے رد مین زیادہ گفتگو نہین کرتے مطلب اصلی کی طرف متوجہ ہوتے ہین منو سمرتی کے دوسرے ادھیاے مین ہے ۔

अन्त्यादपि परं धर्मं

یعنی پرم دھرم کو چانڈال سے بھی سیکھ لے فقط پرم دھرم سے مراد مکتی کا اوپای آتم گیان ہے اور آتم گیان وید اور اونشد سے ہی ہو سکتا ہے دوسری کتاب سے ہرگز نہین پس جبتک کہ چانڈال وید اور اونشد کو نہ پڑھیگا تو آتم گیان سے کسطرح بہرہ ور ہوگا اور براہمن وغیرہ دوسرا شخص اوس سے کیونکر آتم گیان کا اوپدیش لے سکیگا اس سے جانا گیا کہ چانڈال تک کو بھی وید اور اونشد کا اودھکار ہے شودر وغیرہ کا تو کیا ذکر ہے یہہ ہی مطلب شانتی پرب کے ادھیاے ایک سو چوالیس مین ہے ۔

प्राप्य ज्ञानं ब्राह्मणात् क्षत्रियान् वा वैश्याच्छूद्रादपि
नीचादभीक्ष्णं श्रद्धातव्यं श्रद्दधानेन नित्यं न श्रद्धिनं
जन्म मृत्यू विशेतां ॥८८॥

یعنی براہمن و کشتریہ و ویشیہ و شودر اور نیچ سے بھی گیان پاکر شردھا وان کو چاہیئے گیان مین شردھا کرنی چاہیئے کہ شردھا کرنے والے پر جنم لینا اور مرنا تصرف نہین کرتے یعنی جو کوئی گیان مین شردھا کرتا ہے وہ نہ جنم لیتا ہے نہ مرتا ہے یعنی وہ اجر اور امر ہے ایسا گیان سواے آتم گیان کے نہین ہو سکتا لہذا یہان گیان سے آتم گیان مراد ہے کیونکہ شانتی پرب مین جہان یہہ شلوک واقع ہے وہان اوپر سے موکش کے ذریعہ آتم

گیان ہی کا ذکر چلا آتا ہے چنانچہ اس سے پہلا یہہ شلوک ہے۔

ज्ञानान्मोक्षो जायते राजसिंह नास्त्यज्ञानादेव नाहुर्नरेन्द्र तस्मा
ज्ज्ञानं तत्त्वतो न्वेषितव्यं येनात्मानं मोक्षयेज्जन्म मृत्यो: ॥

یعنی اے راجون مین جوانمرد اور انسانون مین سردار گیان سے موکش ہوتی ہے
اگیان سے نہین اسیطرح رشی اور منی کہتے ہین لہذا اصلیت کے ساتھہ گیان کو
تلاش کرنا مناسب ہے جسکو وسیلے سے آتما یعنی جیو جنم لینے اور مرنے سے رہائی پاے
فقط مخفی نرہے کہ شلوک مذکورۂ بالا مین لفظ نرپ سے مراد چانڈال ہے پس جبکہ چانڈال
سے بہی گیان لینے کا حکم ہے تو خود ثابت ہوگیا کہ سب کو وید پڑہنے بلکہ پڑہانے کا بہی ادہکار
ہے اگر چانڈال وغیرہ وید اور اوپنشد نہ پڑہینگے تو وے دوسرون کو کیونکر آتم گیان کا اپدیش
کرینگے اور آتم گیان وید اور اوپنشدون کے سواے دوسری جگہہ سے اصلا حاصل
نہین ہوسکتا پس اکثر لوگ جو کہتے ہین کہ عورت اور شودر وغیرہ کو وید منع ہے
وہ محض غلط ہے کیونکہ نشادون کے لئے کہ چانڈال کی قسم سے ہے رگ وید کے براہمن کی
شرتی مین وید کا ادہکار لکہا ہے وہ شرتی یہہ ہے۔

॥ निषादस्थपतिं याजयेत् ॥

یعنی اوس نشاد کو کہ جو اپنی قوم کا رئیس وسردار ہووے یگیہ کرانا چاہئے فقط اور یگیہ وہی
کرسکتا ہے کہ جو وید پڑہا ہووے کیونکہ یگیہ کرنے کے وقت وید کی بعضی شرتیون کی تلاوت
واجبات سے ہے لہذا بدون وید پاٹھہ کے یگیہ کرنا ناممکن ہے اگرچہ شرتی مذکورے کے
یہہ معنی بہی ہوسکتے ہین کہ نشادون کے سردار و رئیس کو کہ دو جاتیون مین سے ہووے
یگیہ کرانا چاہئے اور یہہ معنی اوس صورت مین ہین کہ لفظ (نشادستھپتی) مین
تتپورش سماس تسلیم کیا جاوے مگر نیاے شاستر کے بڑے بڑے آچاریون نے تتپورش
سماس کو رد کرکے (کرم دہاریہ) سماس ہی اختیار کیا ہے اور (کرم دہاریہ) سماس

کی صورت مین لفظ ( نشادستہ ہتی ) کے وہی معنی ہین کہ جونشاد اپنی قوم کا سردار

ورئیس ہووے اور اوسکو اوتنے وید کی کہ جسقدر رگیمیہ ہین پڑہایا جاوے اجازت

دیگئی ہے پس یہہ قول کہ شودر اور عورت کو وید پڑہنے کا ادہکار نہین ہے لائق اعتماد

واعتبار نہین ہے سبہاپرب کے ادہیاے پچاسی مین ہے کہ جو کچہ اندر دیوتا نے

اپنے گوروسے پڑہاتہا بدر اوس سب کو جانتا ہے چنانچہ ۔

देवर्षिवासव गुरुर्देव राजाय धीमते यत् प्राह शास्त्रं भगवान्
बृहस्पतिरुदार धी: न ह्येद विदुः सर्वे सरहस्यं महा कविः ९

یعنی بڑے عقلمند اندر کے گورو دیوتون کے رشی برہسپتی نے جو کچہ شاستر دیوتون

کے راجا اندر کو پڑہایا اوس سب کو معہ پوشیدہ باتون کے بڑے پنڈت بدرجی جانتے

ہین فقط غرضکہ جو کچہ اندر دیوتا نے اپنے گورو برہسپتی سے پڑہا تہا اوس تمام سے بدرجی

بہی خبردار تہے حالانکہ بدرجی شودر تہے اگر اندر دیوتا وید اور شاستر پڑہا ہے تو بیشک

بدر بہی پڑہا تہا حالانکہ شودر تہا پس جو کوئی کہتا ہے کہ شودر کے لیے وید کا ادہکار

نہین ہے وہ حقیقت حال سے خبردار نہین ہے اسیطرح بن پرب کے ادہیاے

دو سو پانچ سے لیکر دو سو پندرہ تک مذکور ہے کہ کوشک رشی دہرم بیادہ کے پاس

گیان لینے گیا جو کہ شودر سے بہی نیچ تہا اور دہرم بیادہ نے اوسکو گیان اوپدیش

کیا اور درمیان اوپدیش کے دہرم بیادہ نے جا بجا ویدکی شرتیون کے حوالے دیے

کہ وید مین ایسا ایسا لکہا ہے آخرکار کوشک رشی نے کہا کہ شودر سناتن دہرم سے

واقف ہووے یہہ بات دشوار ہے اسواسطے مین تجہکو براہمن جانتا ہون فقط

ہم کہتے ہین کہ اگر دہرم بیادہ وید نہ پڑہا تہا تو کیونکر ویدک دہرم کا آچار یہ بن بیٹہا

اور کس طرح اوس نے کوشک رشی کو سارے وید کا خلاصہ تعلیم کیا اور کیواسطے کوشک

نے اوس کو اپنا گورو تسلیم کیا اس سے یہی لازم آیا کہ وید ودیا کے سب مستحق ہین

پھر دیکھو یجروید کے سوتر مین جسکو شروت سوتر کہتے ہین لکھاہے کہ یگیہ کرنیوالا اپنی عورت کو وید کی پستک دیکر پڑہوائے جب تک کہ ایسا نہ کریگا اوسکا یگیہ تکمیل کو نہ پہونچیگا وہ سوتر یہ ہے

वेदं पत्न्यै प्रदाय वाचयेत्

یعنی وید اپنی عورت کو دیکر پڑہوادے فقط اب مقام غور ہے کہ اگر عورت کو وید کا ادہیکار نہین ہے تو اس حکم کی تعمیل کیونکر ہوگی اس سے جانا گیا کہ وید مرد و زن و براہمن و شودر وغیرہ سب کے لیئے ہے اگر مرد کی تخصیص ہوگی تو تکمیل یگیہ تا ابدالاباد دشوار ہوگی کیونکہ جب تک یگیہ کرنے والا اپنی زوجہ سے وید نہ پڑہوا ویگا اوسکا یگیہ کامل نہ ہوگا پس جس نے کہ عورت کے لئے وید پڑہنے کی ممانعت کی وہ یگیہ مین کہ عبادت خاص ہے خلل انداز ہوا برہدارنہ اوپنشد مین ہے کہ ایک عورت گارگی نام بچکنو کی بیٹی نے یاگیولکیہ رشی سے سوال کئے اور یاگیولکیہ نے اوسکے سوالون کے برابر جواب دئے اور وے سوال و جواب خود برہدارنہ اوپنشد مین منقول ہین اور برہدارنہ اوپنشد یجر وید کے شت پتھہ براہمن مین داخل ہے اور جو لوگ کہ عورت کے لئے وید پڑہنے کی ممانعت کرتے ہین اونکی راے مین شت پتھہ براہمن عین وید ہے چنانچہ اون لوگون کا قول ہے کہ

मंत्रब्राह्मणात्मकत्वं वेदत्वं

یعنی سنہتا اور براہمن دونون کا نام وید ہے فقط افسوس ہے ان لوگون کے تعصب اور بے انصافی پر کہ جس صورت مین انکے عقیدہ کی موافق عورت کے سوالات اعادی جواب خود وید مین نقل ہین تو کیونکر کہتے ہین کہ عورت کے واسطے وید پڑہنا جایز نہین ہے جبکہ گارگی نے یاگیولکیہ رشی سے سوال کئے تو اونہون نے عین وید اور براہمن اور اوپنشد کے مضمون و مفہوم اوسکو تعلیم دئے اگر عورت کے لئے وید کی ممانعت ہوتی یاگیولکیہ ایسا ہرگز نہ کرتے پس معلوم ہوا کہ عورت کے واسطے بھی وید منع نہین ہے مگر لیاقت و اعتقاد شرط ہے یعنی جو عورت کہ معتقد وید اور اوسکے اوپدیش کی لائق سمجھی جاوے لاکلام اوسکو وید کی

تعلیم کرنا ضروریات و واجبات سے ہے اور جو عورت بلکہ مرد بھی ایسا نہین ہے اوسکے
لیے اوپدیش وید اور اونپشد کا ممنوع ہے اس قسم کے مرد اور عورتون کے لیے رشی اور
منیون کی بنائی سمرتی اور اتیہاس وغیرہ پڑہانے مناسب ہین جب تک کہ اونکو اعتقاد
ولیاقت سے بہرہ وری نہووے اسیواسطے منڈک اونپشد مین لکہا ہے کہ برہم گیان
کے اوپدیش کی لایق وہ شخص ہے کہ جسنے چت کو قابو مین کیا ہووے اور شم رکہتا
ہووے وہ شرتی یہ ہے۔

तद्विज्ञानार्थंसगुरुमेवाभिगच्छेत्समित्पाणि:श्रोत्रियं ब्रह्मनिष्ठं ॥१२॥

तस्मैसविद्वानुपसन्नाय सम्यक्प्रशान्तचित्ताय शमान्विताय येनाक्षरं पुरुषं वेद सत्यं प्रोवाच तां तत्त्वतो ब्रह्मविद्यां ॥१३॥

یعنی برہم گیان کا طالب اپنی حیثیت کی موافق ہاتہہ مین پیشکش و نذر لیکر گورو کے پاس
جاے کہ وید اور ویدانت پڑہا ہووے اور پرماتما پر پورا اعتقاد رکہتا ہووے وہ برہم کا
جاننے والا گورو نزدیک آے ہوے اور پرشانت چت اور شم والے شاگرد
کے لیے کماحقہ برہم ودیا اور برہم کا گیان اوپدیش کرے جس ودیا اور گیان سے
وہ لازوال برحق پرش جانا جاے فقط (پرشانت چت) اوسکو کہتے ہین کہ جسنے
انتہ کرن یعنی حواس باطنی کو قابو مین کیا ہووے (شم والا) وہ شخص ہے کہ
جسکے حواس ظاہری بس مین ہووین غرضکہ واسطے تعلیم برہم ودیا اور برہم گیان
کے کہ عین وید اور اونپشد مین وہ انسان لایق و سزاوار ہے کہ جسنے حواس باطنی
اور ظاہری کو قابو مین کیا ہووے شنکر اچاریہ نے اس شرتی کے بہاشیہ مین
لکہا ہے کہ پرشانت چت وہ شخص ہے کہ جو غرور و تکبر و غصہ وغیرہ صفات ذمیمہ
سے منزہ ہووے پرماتما کو پورن ہونے اور پوری یعنی کل موجودات مین شامل

کرنے یعنی بیاپک ہونے سے پرش کہتے ہین اور جیوآتما کا نام پرش اس سبب سے ہے
کہ پوری یعنی جسم مین نشین کرتا ہے یعنی بود و باش رکہتا ہے دیکہو ویداور اونپشد کی لیاقت
و تمیت اور تذکیر و تانیث پر موقوف نہین ہے بلکہ چیت کی شانتی اور شم وغیرہ صفات
پر محصور ہے پس جو کوئی کہتا ہے کہ عورت کے لئے وید منع ہے اوسکا کلام تعصب سے
خالی نہین ہے اب ہم برہدارنہ اونپشد کی وے شرتیان نقل کرتے ہین جن کو یاگو
لکیہ رشی نے گارگی عورت کے واسطے تعلیم کیا تہا۔

**एतस्यवाक्षरस्य प्रशासने गार्गि सूर्य्याचन्द्रमसौ विधृतौ तिष्ठतः ॥**

یعنی اے گارگی اس لازوال پرمیشور کے حکم مین آفتاب و ماہ رُکے ہوے موجود ہین فقط

**एतस्य वाक्षरस्य प्रशासने गार्गि द्यावा पृथिव्यौ विधृते तिष्ठतः ॥**

یعنی اے گارگی اس لازوال پرماتما کے حکم مین زمین و آسمان رُکے ہوے موجود ہین فقط

**एतस्य वाक्षरस्य प्रशासने गार्गि निमेषा मुहूर्त्ता अहोरात्राण्यर्द्धमासा मासा ऋतवः संवत्सरा इति विधृतास्तिष्ठन्ति ॥**

یعنی اے گارگی اس لازوال پرمیشور کے حکم مین پل مہورت یعنی دو گہڑی رات دن
آدہا مہینا مہینا ریتو سال یہ کل رُکے ہوے موجود ہین فقط اس قسم کی بہت شرتیان
یاگیولکیہ رشی نے (بچکنو) کی بیٹی گارگی کو اوپدیش کین ہین ہمنے بطور نمونہ کے تین
ہی شرتیون پر اکتفا کیا اگر عورت کے لئے وید منع ہوتا تو کیونکر یاگیولکیہ رشی گارگی
کو عین وید اور اونپشد کے مضامین تعلیم کرتے اس سے معلوم ہوا کہ وید کی تعلیم کے سب
مستحق ہین بشرطیکہ شانتی وغیرہ رکہتے ہوں وین پہر برہدارنہ اونپشد بتین ہے۔

**अथह याज्ञवल्क्यस्य द्वे भार्य्ये बभूवतुर्मैत्रेयी च कात्यायनी च तयोर्ह मैत्रेयी ब्रह्मवादिनी बभूव ॥**

یعنی یاگیولکیہ رشی کے دو زوجہ تہین ایک کا نام میتری ہے اور دوسرے کا نام کتاینی ہے

ان دونون مین سے میتری برہم بادنی تہی فقط اب غور کرو کہ لغت سنسکرت مین لفظ
برہم کے دو معنی ہین ایک وید دوسرے پرماتما پس برہم بادنی کے معنی ہوے ویدکی
کہنے والی یا پرماتما کی کہنے والی بر تقدیر اول ہمارا مطلب بخوبی حاصل ہے کہ یاگیو
لکیہ کی ایک زوجہ جسکا نام میتری ہے وید کا بیاکہیان دینے والی اور اوپدیش کرنے
والی تہی غرض یہہ ہے کہ وید کا پڑہنا تو ایک جانب رہا وہ وید کی پڑہانے والی اور
سنانے والی تہی اگر پڑہنے ہی پر منحصر ہے تو پڑہانا بدون پڑہنے کے ناممکن ہے
کیونکہ جو کوئی پڑہیگا وہی پڑہائیگا پس پڑہنا خود ثابت ہوگیا حاصل تقریر یہہ ہے
کہ برہدارنہ اوپنشد سے جو کہ یجروید کے براہمن شت پتہہ کا ایک پارہ ہے واضح و آشکار
ہے کہ یاگیولکیہ رشی کی عورت خود وید پڑہی تہی اور دوسرون کو پڑہاتی تہی بر تقدیر
دوم بہی ہمارا مقصود کہین نہین گیا ہے کہ پرماتما کی ذات و صفات کا بیان کرنا اور
بیاکہیان دینا بغیر علم وید کے ممتنع و محال ہے کیونکہ وید اور اوپنشدہی مین کماحقہ پرماتما
کی تفسیر و تشریح ہے دوسری کتاب مین ہرگز نہین اگر کسی کتاب مین کوئی بات آگئی
ہے تو وہ وید سے ماخوذ ہے جیسے قرآن کے اول مین الم ہے اگرچہ اسوقت کے مسلمانون
کو مطلق خبر نہین ہے کہ ان حروف سے کیا غرض ہے اسواسطے اون کو متشابہات
مین داخل کرکے کہتے ہین کہ انکے معنی خدا ہی جانتا ہے ولیکن ہماری دانست مین
ان حروف سے اوم مراد ہے کیونکہ اوم (الف و میم و واو) ان تین حروف سے
مرکب ہے الف سے مراد پرماتما ہے اور میم سے مقصود جیو ہے اور واو بمعنی واسطے
کے ہے کہ پرماتما اور جیو کے درمیان جو تعلق ہے اوسکو ظاہر کرتا ہے یعنی جیو واسطے
پرماتما کے ہے یعنی اوسکی اوپاسنا اور عبادت کے لئے ہے یہہ ہی اوم کے معنی ہین
اور بس کسی رسالہ مین اس مضمون کی تشریح کیجاوے گی پس صاحب قرآن نے الف
و میم کو بجنسہ قایم رکہا مگر واو کا ترجمہ لام کردیا کیونکہ سنسکرت مین پوربہ ہیمان کے

ستہان پرمان سے ثابت ہے کہ واؤ بمعنی واسطے کے ہے اور عربی مین واسطے
کے لئے لام مستعمل ہے لہذا ہم کہہ سکتے ہین کہ قرآن کے اول مین (الم) ترجمہ
اوم ہے - مہابہارت کے موکش دہرم کے ادہیاے ۵ ۱۴۱ مین ہے کہ ایک
عورت سلبہا نام سنیاسنی جو کہ پردہان نام راج رشی کے خاندان مین تہی موکش
کے دہرمون مین راجا جنک کا امتحان کرنے کے لئے اوسکے پاس گئی برہم ودیا
کے مباحثہ مین راجا پر غالب آئی اور آخرکار اوسکو تتو کا اوپدیش کیا مہابہارت مین
اس مضمون کا شروع شلوک ہذا سے ہے -

अत्राप्युदाहरंतीममितिहासं पुरातनं जनकस्य च संवादं सुल
भायाश्च भारत ॥१॥

غرض یہ ہے کہ راجا یدہشٹہر نے بہشم پتامہ سے سوال کیا تہا کہ گرہستہا شرم کے
بغیر ترک کیے ہوئے بہی کسی نے موکش حاصل کی ہے اس مطلب کی تشریح کیجئے
اسواسطے بہشم نے راجا جنک اور سلبہا عورت کے مباحثہ کی تفسیر کی بہان سے
ثابت ہے کہ وہ وید اور اوپنشد سے بخوبی واقف تہی وگرنہ اوسنے برہم ودیا مین
راجا سے کسطرح بحث کی اور کیونکر اوسکو تتو کا اوپدیش کیا یہہ کام وید خوان اور اوپنشد
دان کا ہے دوسرے کا ہرگز نہین اور سلبہا کی کتہا سے یہ بہی ثابت ہے کہ عورت کو سنیاس
کا بہی ادہکار ہے کہ وہ سنیاسنی تہی اگر عورت کے لئے سنیاس کا حکم نہین ہے تو
اوسوقت کے سنیاسیون نے اوسکو کسواسطے سنیاس دیا تہا بہر شانتی پرب کے
راج دہرم کے ادہیاے اٹہارویں مین ہے کہ جسوقت راجا جنک سنیاسی ہونے
پر آمادہ ہوا تو اوسکی عورت نے راجا سے موکش دہرمون مین مباحثہ کرکے ادہر ادہر
سے راجا کو باز رکہا اگر وہ عورت وید اور اوپنشد نہ پڑہی تہی تو اوس نے موکش

دہرموں مین راجا سے کسطرح بحث کی کہ یہہ بحث وید اور اوپنشدہی کے گیان پر موقوف و منحصر ہے اسیطرح راج دہرم کے چودہوین اودہیاے مین ہے کہ دروپدی نے راجا یدہشٹہر کو دہرم کا اوپدیش کیا اوسی جگہہ دروپدی کی صفت وثنا مین یہہ الفاظ واقع ہین۔

धर्मज्ञा धर्मदर्शिनी

یعنی دروپدی دہرم کی جاننے والی بلکہ دہرم کی دیکھنے والی ہے یعنی گویا دروپدی نے دہرم کو بچشم سر دیکھہ لیا غرض یہ ہے کہ حقیقت دہرم سے کما حقہ واقف ہے اور یہ وید کے جاننے پر موقوف ہے کہ سارے دہرمون کی مول وید ہے اور بس اسیطرح اودیوگ پرب کے ایک سو تینتیسوین اودہیاے مین ہے کہ ایک عورت بدولا نام نے اپنے بیٹے کو راج دہرمون کا اوپدیش کیا اور یہہ کام بڑہی لکھی شاستر جاننے والی کا ہے کپل رشی نے جو کہ سانکہہ شاستر کے کرتا ہین اپنی مان دیوہوتی کو برہم ودیا اوپدیش کی اور برہم ودیا عین وید اور اوپنشد ہی اگر عورت کیلئے وید وغیرہ کی ممانعت ہوتی تو کپل رشی کسواسطے دیدہ و دانستہ مخالف حق مین پڑتے پس معلوم ہوا کہ اس قسم کی اکثر باتین متعصب لوگون کی تراشی ہوئی ہین سوال جبکہ عورت کے لئے وید کا پڑہنا روا ہے تو چاہئے کہ یگیوپویت یعنی زنار بندی بہی عورت کے واسطے جایز ہووے حالانکہ گیتا کی اودہیاے نہم مین عورت اور ویشیہ اور شودر کو پاپ یونی کہا ہے جواب بلاشبہ عورت کے لئے یگیوپویت جایز ہے اور بہارت ورش تک اوسپر عمل رہا ہے من بعد غفلت و ناواقفی سے متروک کر بیٹہے ہین آجتک اوسی مدہوشی مین پڑے ہین چنانچہ ہارت رشی کی سمرتی ہین ہے۔

द्विविधा स्त्रियो ब्रह्मवादिन्यो सद्योवध्वश्च तत्र ब्रह्मवादिनीनामुपनयनमग्नीन्धनं वेदाध्ययनं स्वगृहे भैक्ष्यचर्य्येति सद्योवधूनामुपनयनं कृत्वा विवाहः कार्य्य इति ॥

ترجمہ عورتین دو طرح کی ہین ایک (برہم بادنی) دوسری (ستدیو بدہو) اون دونون قسم
کی عورتون مین سے برہم بادنیون کو اوپنین یعنی زناربندی اور اگنی ہوتر اور وید پڑہنا
وغیرہ چاہئے اور دوسری قسم کی عورتون کا اوپنین کرکے بیاہ کرنا مناسب ہے فقط یم رشی
نے بہی خبر دی ہے کہ ایام سابق مین اس حکم پر عملدرآمد ہوتا تہا یم رشی کا وہ قول یہ ہے

पुराकल्पेषुनारीणां मौंजी वंधन मिष्यते ऽध्यापनं च
वेदानां सावित्री वचनं तथा ॥ १॥

ترجمہ پہلے زمانہ مین عورتون کا یگیوپویت کرتے ہے اور اونکو وید پڑہاتے تہے اور
گایتری منتر سکہاتے تہے فقط آجکل کے مصنف جیسے دہرم سندہو وغیرہ کی کتاب جو کہتے
ہین کہ اس قسم کے قولون کا منشا یہ ہے کہ اور یگیون مین عورتون کے لئے یگیوپویت وغیرہ جائز
تہا کلی یگ مین روا نہین ہے وہ محض غلط ہے کیونکہ ان اقوال مین کسی یگ کی خصوصیت
کے معنی کا کوئی لفظ نہین پایا جاتا بلکہ ابتدا عورتون کے واسطے یگیوپویت کی اجازت دی
گئی ہے پس کلی یگ کی عورتون نے کیا خطا کی کہ اس نعمت سے محروم رہین لا کلام
اسطرح کے جملہ مسائل بے اصل متعصبین نے ایجاد کئے ہین اسیطرح جو کوئی بیشیہ
وغیرہ کو پاپ یونی کہتا ہے وہ جہوٹون کا جہوٹا ہے کہ اوسکی گفتگو چہاندوگیہ اپنشد کے
خلاف ہے چہاندوگیہ اپنشد کی وہ شرتی یہ ہے

तद्य इह रमणीयचरणा अभ्याशो ह यत्ते रमणीयां योनिमाप
द्येरन्ब्राह्मण योनिं वा क्षत्रिय योनिं वा वैश्य योनिं वा अथ य
इह कपूय चरणा अभ्याशो ह यत्ते कपूयां योनिमापद्येरन्
श्वयोनिं वा शूकर योनिं वा चं डाल योनिं वा ॥७॥

ترجمہ نیک کام کرنے والون کو اچہی یونی ملتی ہے جیسے براہمن کی یونی یا کشتری کی یونی
یا بیشیہ کی یونی اور بد کام کرنے والون کو بری یونی ملجاتی ہے جیسے کتے کی یونی یا

سودر کی یونی یا چنڈال کی یونی فقط دیکھو اس شرتی مین بیشیہ کو پوتر یونی شمار کیا ہے
اور پاپ یونی صرف چنڈال کو قرار دیا ہے اس سے جانا گیا کہ شودر اور براہمن وغیرہ
کی عورتین بہی پوتر یونی ہی ہین پاپ یونی فقط چنڈال ہین یا اونکی مانند جس کسی کے
اعمال ہین پس گیتا کے شلوک کا ارتہہ اوپنشد کی موافق کرنا چاہیئے یہان سے واضح
ہے کہ جو لوگ تعلیم نسوان پر اعتراض کرتے ہین وے حق سے اعراض کرتے ہین لہذا
اب ہم اونکے بعض اعتراض نقل کرکے جواب دیتے ہین پہلا اعتراض عورتون کو پڑہنا نچاہئے
کہ وید اور اتہاس و پران وغیرہ مین کوئی عورت پڑہی ہوئی نہین سنی جاتی جواب بہت
عورتین پڑہی لکہی گذری ہین جنکا وید کے براہمنون اور اتہاس وغیرہ مین ذکر ہے جیسے
گارگی اور میتیری اور ساوتری اور دیو ہوتی اور سرسوتی اور پاروتی اور سیتا اور سلبہا
اور اہلیا اور انوسویا اور دیوکی اور مدالسا اور دروپدی اور کنتی اور ارندہتی اور
سوبہدرا وغیرہ دوسرا اعتراض پڑہنا لکہنا واسطے روزگار کرنے کے ہے لڑکیون
کو پڑہا کر کیا اون سے روزگار کرانا اور اونکی کمائی کہانی ہے جواب پڑہنا لکہنا
صرف روزگار ہی کے لئے نہین ہے بلکہ دہرم اور برہم کے گیان کے واسطے ہے کیونکہ
حق شناسی فقط علم پر منحصر ہے اگر تحصیل علم روزگار ہی کے لئے ہوتی تو امیر زمیندار
حتی کہ راجا اور بادشاہ کسواسطے نوشت و خواند کی مشقت مین پڑتے علاوہ اسکے
دنیا کے کامون کی درستی بہی علم ہی سے ہے خواندہ لوگ دستکاریون مین علم کے
زور سے طرح طرح کی ترقی کرتے ہین سوا اسکے کتنے ہی بوڑہے اور لڑکے اور
اندہے وغیرہ بہی پڑہتے ہین جنکو روزگار کرنے کی خواب مین بہی امید نہین ہے اسیطرح
اکثر سپاہی اور اہل حرفہ و پیشہ جیسے آہنگر و درزی وغیرہ نوشت و خواند مین طبیعت
آزماتے ہین کہ فوائد دنیا و آخرت سے بہرہ ور ہوون قطع نظر اس سے کتابین بہی طرح طرح
کی ہین لڑکیون کو وہی کتابین پڑہاو جنسے دہرم کا گیان ہووے اور پرماتما کی طرف

دل لگے اور برے کاموں سے بچیں تیسرا اعتراض لڑکیوں کو گہر کا کام سیکہنا ہی مناسب ہے اگر وے پڑہنے لکہنے میں مشغول رہینگی تو گہر کے کاروبار میں ہرج واقع ہوگا لہذا تعلیم نسوان ضروری نہیں ہے جواب پڑہنا گہر کے کام سیکہنے کا ہارج نہیں ہے لڑکیوں کو چاہئے کہ پڑہیں بہی اور گہر کا کام بہی سیکہیں پڑہنے سے گہر کے کام میں بہی ترقی ہو سکتی ہے کیونکہ علم سے ہر ایک کام کو مدد پہونچتی ہے مثلاً خواندہ اور ناخواندہ دو آدمی ایک ہی کام کو کریں تو بہرکیف خواندہ آدمی کا کام ناخواندہ کے کام سے عمدہ ہوگا۔ چوتہا اعتراض اگر لڑکیاں علم پڑہینگی تو انکو غرور ہو جاویگا گہر کے کام سے ہزار کوس بہاگینگی پس نرباہ مشکل ہوگا۔ جواب ودیا پڑہنے سے تو غرور دور ہو جاتا ہے اور رکہا حقہ تہذیب کا ظہور ہوتا ہے علاوہ اسکے تحصیل علم کرنے والے لوگ بڑے محنتی اور جفاکش ہوتے ہیں اگر لڑکیاں علم پڑہینگی تو غرور کو ترک کرکے اپنے گہر کا کام محنت کے ساتہہ کرینگی اگر علم پڑہنے کا نتیجہ تکبر و غرور ہی ہے تو مردوں کو بہی علم سے دور ہی رہنا چاہئے اور لڑکوں کی تعلیم بہی مناسب نہیں ہے کہ علم پڑہکر مغرور و متکبر ہو جاینگے فقط غرض تعلیم نسوان کے بارہ میں لوگ اسی قسم کے اعتراض کیا کرتے ہیں چونکہ وے رسائل متذکرہ اولہ میں بالکل مندرج ہیں لہذا یہاں انکی تشریح کی چنداں ضرورت نہیں ہے۔ ✣

حصہ دوم آریتو پرکاش تمام ہوا اور اہل انصاف کی رائے میں

منتہی الکلام ہوا

فقط

## مشتی نمونہ خروارے

دیانند سرسوتی نے جو رگ وید وغیرہ کی بہاشیہ بہومیکا مین لکہا ہے کہ

۱۹۶۰۸۵۲۹۷۶ سال اس سرشٹی اور ویدون کی پیدائش کو گذرے ہین اور

۲۳۳۳۲۲۷۰۲۴ سال اس سرشٹی کے باقی رہے ہین اونکا یہ لکہنا محض غلط ہے

دیکہو اونہون نے لکہا ہے کہ چارون یوگون کے ۴۳۲۰۰۰۰ سال ہوئے ہین

اور ایک ہزار چتر یوگیون کا براہم دن ہوتا ہے ایک سرشٹی کو ہزار چتر یوگی تک پرمیشور قایم

رکہتا ہے تو خیال کرو کہ ہزار چتر یوگی کے ۴۳۲۰۰۰۰۰۰۰ سال ہوئے یعنی ایک

سرشٹی کا ۴۳۲۰۰۰۰۰۰۰ سال تک قایم رہنا ثابت ہوا - اب دیکہو کہ سوامی جی نے

۱۹۶۰۸۵۲۹۷۶ سال سرشٹی کی پیدایش کو گذرے لکہے اور ۲۳۳۳۲۲۷۰۲۴

سال سرشٹی کے باقی رہے بیان کئے دونون کی میزان کی تو ۴۲۹۴۰۸۰۰۰۰ ہوئے

بدین حساب ۴۳۲۰۰۰۰۰۰۰ زمانہ مذکورہ سرشٹی مین ۲۵۹۲۰۰۰۰ سال کی کمی

رہی اس غلطی کی تحقیقات اسطرح بہی ہو سکتی ہے کہ جب ایک سرشٹی ہزار چترویگی تک

قایم رہتی ہے اور بقول سوامی جی کے ایک منونتر اے چتر یوگی

کا ہوتا ہے تو ۱۴ منونتر کی ۹۹۴ چتر یوگی ہوین چہہ چتر یوگی

کا حساب کہ جسکے ۲۵۹۲۰۰۰۰ سال ہوتے ہین

سوامی جی سراسر بہول گئے سوامی جی کی

اس تحریر پر اور بہی چند اعتراض عاید

ہوتے ہین اہل انصاف بغور

ملاحظہ فرماوین

—

## विज्ञापन

अद्य पर्यंत संपूर्ण शिष्टों का यही मत चला आ- या है कि परमात्मा ने सृष्टि की आदि में श्री ब्रह्मा जी के हृदय में वेदों का प्रकाश किया और उनके द्वारा समस्त ऋषि मुनि और अस्म- दादिकों को वेदों की प्राप्ति हुई अब स्वामी दयानंद सरस्वती ने जो अपने अज्ञान से यह कल्पना की कि सृष्टि की आदि में परमात्मा ने अग्नि वायु और आदित्य अंगिरा को वेद दिये उन से ब्रह्मा को प्राप्त हुए इस का समा- धान सत्शास्त्रानुसार इस ग्रंथ में किया गया मूल्य इस का =) है सज्जनों को उचित है कि पक्ष पात को छोड़ कर सत्य का ग्रहण और असत्य का त्याग करें जिस प्रकार स्वामी जी की यह बात मिथ्या है इसी प्रकार मुक्ति से पुनरा- वृत्ति १ देवता मनुष्यों से भिन्न नहीं हैं २ स्वर्ग नरक सुख दुःख के भोग ही का नाम है कोई लोक विशेष नहीं है ३ एक वृक्ष में अनेक जीव हैं ४ जीवों का अनंत न मानना ५ परस्पर नमस्ते का करना इत्यादि उनकी अनेक बातें अशुद्ध हैं इन का खंडन भी शीघ्र मुद्रित होगा





## اطلاع

اب تک سب آچاریون کا یہی مت چلا آیا ہی کہ پرماتما نے ابتدا آفرینش مین برہماجی کو بطریق الہام وید کا اوپدیش کیا اور اونکے ذریعہ سے سب رشی منی وغیرہ کو وید حاصل ہوئے اب سوامی دیانند سرسوتی نے جو اپنی لاعلمی سے یہ بنائی کہ شروع دنیا مین پرماتما نے اگنی اور بایو اور آدتیہ اور انگرا کو وید دئے اون سے برہما کو حاصل ہوئے اسکا جواب بید دہرم شاستر کی موافق اس کتاب مین دیا گیا قیمت اسکی ۲ ہے اہل انصاف کو مناسب ہے کہ تعصب کو چھوڑکر حق کو حق اور باطل کو باطل جانین جسطرح سوامی جی کی یہ بات جھوٹ ہی اسیطرح مکتی سے پھر آنا ۱ دیوتا انسانون سے غیر نہین ہین ۲ بہشت اور دوزخ تکلیف و آرام کے ملنے ہی کا نام ہی کوئی جگہ خاص نہین ہی ۳ ایک درخت مین بہت روحین ہین ۴ جیو لا انتہا نہین ہین ۵ آپس مین نمستے کرنا ۶ اسکے سوا اور بہی اونکی بہت باتین غلط ہین انکا ردبہی عنقریب مطبوع ہوگا فقط

साम का हस्तामलक करने वाला
यजु में आदित्य का प्रतिनिधि और
अथर्व का हस्तामलक करने वाला
यजु से अंगिरा का प्रति निधि हुआ
करता सो कुछ भी नहीं है यदि स्वामी
जी और उनके शिष्य वर्ग वेद ब्राह्मण
उपनिषद् और मन्वादिक का यथार्थ
अर्थ समझते तो ऐसे भारि भ्रम में पड़
कर अन्यथा भाव ग्रहण न करते इस
लिये मुन्शी इन्द्र मणि उनके सन्मुख
प्रार्थना करता है कि अपनी हट छोड़
कर सत्य का ग्रहण करें **दोहा**
करें ग्रहण जो सत्य का है असत्य को
त्याग ॥ पावें सो शुभ लोक को छोड़
देय सद राग ॥ १ ॥ सत्य बराबर तप
नहीं नहीं असत्य सम पाप ॥
ग्रहण कीजिये सत्य को
नष्ट होंय त्रय
ताप
।२।



سام وید کا یاد کرنیوالا یگیہ میں
آدتیہ کے قایم مقام اور اتہرب
وید کا یاد کرنیوالا یگیہ مین انگرا
کے قایم مقام ہوا کرتا حالانکہ
کچھ بھی نہیں ہے- اگر دیانند سرستی
اور اونکے پیرو وید اور براہمن اور
اونپشد اور منوسمرتی وغیرہ
کتابوں کے مفہوم اور مقصود سے
آگاہی رکھتے تو ایسی بڑی
غلطی مین پڑکر وید اور شاستر
سے برگشتگی اختیار نکرتے
اسواسطے فقیر اندرمن اونکی
خدمت مین عرض کرتا ہے کہ
اپنی ہٹ چھوڑکر راستی اختیار
کرین **رباعی** راستی
اختیار کر بھائی یہی ہے
تیری عقل و دانائی ؀ جو
کوئی راستی سے ہو
روگرداں پاوے دونوں
جہان مین
رسوائی
فقط

की संगति की गई फिर स्वामी जी
ने जो यह लिखा है कि अब भी जो कोई
चार वेदों को पढ़ता है वही यज्ञ में
ब्रह्मासन को प्राप्त और उसी का
नाम ब्रह्मा भी होता है, इस से ये
ही विदित हुआ कि चारों वेदों का
ब्रह्मा जी के साथ एक संबंध विशेष
है दूसरे के साथ वैसा नहीं है और वह
यही है कि सृष्टि की आदि में परमात्मा ने
उन के हृदय में चारों वेदों का आप
ही उपदेश किया अतएव जो कोई
चार वेदों को अर्थ सहित यथार्थ
अभ्यास करके हस्तामलक करता है
वही यज्ञ में ब्रह्मा जी का प्रतिनिधि
गिना जाता है यदि परमात्मा ने
सृष्टि की आदि में अग्न्यादिकों को
वेदों का उपदेश किया होता तो
ऋग्वेद का हस्तामलक करनेवाला
यज्ञ में अग्नि का प्रतिनिधि और
यजुः का हस्तामलक करने वाला
यज्ञ में वायु का प्रतिनिधि और

کے بچن کو شویتا شوتر کی شرتی
کے ساتھ تطبیق دی گئی پھر
سوامی جی نے جو یہ لکھا ہی کہ
اب بھی جو کوئی چارو ویدون
کو پڑھتا ہی وہی یگیہ مین برہماسن
کو حاصل کرتا ہی اوسی کا نام
برہما بھی ہوتا ہی اس سے یہی
محقق ہوا کہ چارون ویدون
کو برہما جی کے ساتھ ایک طرح کی
خصوصیت ہے دوسرے کے ساتھ
ویسی نہیں ہی اور وہ یہی ہی
کہ شروع آفرینش مین پرماتما نے
اونکو چارون وید کا آپ ہی
اوپدیش کیا لہذا جو کوئی ویدون
کو معنی کما حقہ یاد کرتا ہی
وہی یگیہ مین برہما جی کا قایم مقام
شمار کیا جاتا ہی اگر پرماتما نے سرشٹی
کی آدی مین اگنی وغیرہ کو ویدون کا
اوپدیش کیا ہوتا تو رگ وید کو یاد کرنیوالا
یگیہ مین اگنی کے قایم
مقام اور یجر وید کو یاد کرنیوالا
یگیہ مین بایو کے قایم مقام اور

चिन्ह भी नहीं पाया जाता अत एव इस विषय में जो कुछ कि स्वामी जी का कथन है वह सर्वथा निर्मूल है फिर स्वामी जी ने जो यह लिखा है कि (श्वेताश्वतरोपनिषत् के वचन की संगति शतपथ और मनु जी के वचन से अविरुद्ध होनी चाहिये) यह बड़े अनर्थ की बात है क्योंकि श्रुति के अनुकूल स्मृति का अर्थ होना है न कि स्मृति के अनुकूल श्रुति का अर्थ क्योंकि स्मृति की अपेक्षा श्रुति बलवती है यथाहि श्रुति स्मृति पुराणानां विरोधोयत्र दृश्यते तत्र श्रौतं प्रमाणन्तु तयोर्द्वैधे स्मृतिर्वरा। १। यह व्यास स्मृति का वचन है अर्थात् जहां श्रुति और स्मृति और पुराण में विरोध देखा जाय वहां श्रुति प्रमाण है और जहां पुराण और स्मृति में विरोध होय वहां स्मृति प्रमाण है इस लिये श्रुति के अनुकूल स्मृति

نشان بھی نہین پایا جاتا لہذا اس بارہ مین جو کچھ سوامی جی کی گفتگو ہے وہ بے سرو پا ہے پھر سوامی جی نے جو لکہا ہے کہ (شویتا شوترا اوپنشد کی شرتی کی تطبیق شست پتھ اور منو سمرتی کے بچن سے ہونی چاہیے) وہ بالکل لغو ہے کیونکہ شرتی کی موافق سمرتی کا ارتھ ہوتا ہے نہ کہ سمرتی کے انوکول شرتی کا ارتھ کیونکہ سمرتی کی بہ نسبت شرتی کا اعتبار زیادہ تر ہے چنانچہ۔

श्रुति स्मृति पुराणानां विरोधोयत्र दृश्यते तत्र श्रौतं प्रमाणन्तु तयोर्द्वैधे स्मृतिर्वरा। १

یہ بیاس سمرتی کا بچن ہے اور معنی اسکے یہ ہین کہ جسجگہہ شرتی اور سمرتی اور پران کے مضمون مین مخالفت نظر آوے وہان شرتی کا اعتبار کیا جاتا ہے اور جسجگہہ سمرتی اور پران مین اختلاف ہے وہان سمرتی معتبر ہے پس اسلئے شرتی

शून्य है किन्तु श्वेताश्वतर और
मुंडकोपनिषत् तथा सांख्य शास्त्र
और मनु स्मृति और पराशर सूत्र
तथा महाभारत के विरुद्ध है अथर्व
वेद को वृहदारण्यादि उपनिषदों
में जो आङ्गिरस कहा है उस का
कारण यह है कि अंगिरा ऋषि ने
पूर्वोक्त मुंडकोपनिषत के कथनानुसार
ब्रह्मा जी के बेटे के शिष्य के शिष्य
ने वेदों को पढ़कर अथर्व वेद को
ऐसा हस्तामलक किया कि उस
के नाम से संबद्ध होगया यदि
स्वामी दयानंद सरस्वती के कथ
नानुकूल अथर्व वेद का नाम इस
लिये आङ्गिरस होता कि अंगिरा
ऋषि के हृदय में ईश्वर ने उसका
प्रकाश किया तो स्वामी जी के
मतानुसार ऋग्वेद अग्नि के नाम
के साथ यजुः वायु के नाम के साथ
साम आदित्य के नाम के साथ
संबद्ध होता परंतु कहीं इस का



بے بنیاد ہی بلکہ شویتا شوتر
اپنشد اور منڈک اپنشد
اور سانکھیہ شاستر اور منو سمرتی
اور پراشر سوتر اور مہابھارت
کے خلاف ہی پھر اتھرب وید کو
برہدارنے وغیرہ اپنشدوں میں
جو انگرس کہا ہے اوسکا سبب
یہ ہی کہ منڈک اپنشد کے قول
مذکورہ بالا کی موافق انگرا رشی
نے برہما جی کے بیٹے کے
شاگرد کے شاگرد سے
ویدوں کو پڑھ کر اتھرب وید کو
ایسا ازبر کیا کہ اوسکے نام سے
منسوب ہو گیا اگر دیانند سرسوتی
کے قول کی مطابق اتھرب وید
کا نام اسلیے انگرس ہوتا کہ انگرا
رشی پر پرمیشور نے نازل کیا ہے تو
اونکے مذہب کی موافق رگ وید
اگنی کے نام کے ساتھ اور یجروید
بایو کے نام کے ساتھ اور سام وید
آدتیہ کے نام کے ساتھ منسوب ہوتا مگر کہیں اسکا

उत्पन्न हुआ और दक्ष प्रजा पति से अदिति नामिका कन्या उत्पन्न हुई उस से विवस्वान् अर्थात् आदित्य उत्पन्न हुआ यहां से प्रकट है कि अंगिरा ब्रह्मा जी की चौथी पीढ़ी में हुआ और आदित्य ब्रह्मा जी के पुत्र का धेवता है अंगिरा और आदित्य के जन्म से बहुत पहिले ब्रह्मा जी के पास चारों वेद विद्यमान थे और वह चतुर्मुख प्रसिद्ध थे उन्हों ही ने वेद के शब्दों से अंगिरा और आदित्य के पिता और पितामहादिकों के नाम रक्खे फिर क्योंकर होसकता है कि अंगिरा और आदित्य ने ब्रह्मा जी को अथर्व और सामवेद पढ़ाया स्वामी जी ने जो भूमिका के पृष्ट १६ । १७ और सत्यार्थ प्रकाश के पृष्ट २४१ · २४२ में लिखा है कि अग्नि वायु आदित्य और अंगिरा सृष्टि की आदि में हुए थे वह प्रमाण

پیدا ہوا اور دکش پرجاپتی سے
ادتی نامی لڑکی پیدا ہوئی اوا
سے آدتیہ یعنی سورج پیدا ہوا
یہان سے جانا گیا کہ انگرا برہماجی
کی چوتھی پشت مین ہوا اور آدتیہ
برہماجی کے بیٹے کا نواسہ ہی
انگرا اور آدتیہ کے ظہور سے بہت
پہلے برہماجی کے پاس چارون
وید مہیا تھے اور وہ چترمکھ مشہور
تھے اونہون ہی نے وید کے
شبدون سے انگرا اور آدتیہ
کے باپ اور دادا وغیرہ کے نام
رکھے پھر کیونکر ہوسکتا ہی کہ انگرا اور
آدتیہ نے برہماجی کو اتھرب وید
اور سام وید پڑھایا سوامی جی
نے جو بھومیکا کے صفحہ (۱۶) اور (۱۷)
اور ستیارتھ پرکاش کے
صفحہ (۲۴۱) اور (۲۴۲) مین
لکھا ہی کہ اگنی بایو آدتیہ
انگرا سرشٹی کی ابتدا
مین پیدا ہوئے وہ محض

अर्यात् ब्रह्मा जी ने यज्ञ के प्रचार करने के लिये अग्नि वायु और रवि के अर्थ तीनों सनातन वेद दिये अर्थात् पढ़ाये २३ इस से अगले श्लोक में है कि ब्रह्मा जी ने सूर्यादि ग्रह उत्पन्न किये यहां से विज्ञात हुआ कि सूर्य ब्रह्मा जी का पुत्र है और मनु के इसी अध्याय के श्लोक ३२ प्रभृति का यह अभिप्राय है कि ब्रह्मा ने १ स्त्री और १ पुरुष उत्पन्न किया इन दोनों से विराट नामी पुरुष उत्पन्न हुआ और विराट से मनु का जन्म हुआ मनु से अंगिरा उत्पन्न हुआ और पाराशर सूत्र में आदित्य को ब्रह्मा जी के पुत्र का धेवता लिखा है तथाहि (ब्रह्मणश्च दक्षिणां गुष्ट जन्मा दक्षः प्रजापतिर्द क्षस्या प्यदि ति रदितेर्विव स्वानिनि) अर्थात् ब्रह्मा जी के दक्षिण अंगुष्ट से दक्ष प्रजा पति

یعنی برہما جی نے اپنے او تپین کئے ہوئے یگیہ کے پرچار کرنیکے واسطی اگنی بایو روی کے لئے تینوں سناتن وید دے یعنی پڑہائے فقط اس سے اگلے شلوک مین ہی کہ برہماجی نے سورج وغیرہ گرہ پیدا کئے فقط یہان سے معلوم ہوا کہ سورج برہما جی کا بیٹا ہی اور منو کے پہلا ادہیا کے شلوک ۳۲ وغیرہ کا مطلب ہی کہ برہما جی سے ایک عورت اور ایک مرد پیدا ہوا ان دونون سے بیراٹ نامی شخص پیدا ہوا اور بیراٹ سے منو کا ظہور ہوا منو سے انگرا پیدا ہوا اور پراشر سوتر مین سورج کو برہما جی کے بیٹے کا نواسہ لکہا ہی چنانچہ۔

ब्रह्मणश्च दक्षिणां गुष्ट जन्मा दक्षः प्रजा पतिर्दक्षस्याप्य दिति रदितेर्विव स्वानिनि॥

یعنی برہما جی کے دائین انگشت نر سے دکش پرجاپتی

कि अग्नि वायु प्रभृति का देवता होना यजुर्वेद के चतुर्दशाध्याय की इस श्रुति से सिद्ध है (अग्नि देवता वातो देवता सूर्य्यो देवता चंद्रमा देवते-त्यादि) इस से स्पष्ट विदित हुआ कि देव गण की सृष्टि के साथ ब्रह्मा ने अग्नि वायु को भी उत्पन्न किया और वेदानुकूल उन के नाम रक्खे जब कि इन की उत्पत्ति और नाम रखने से पहिले ही ब्रह्मा जी के पास वेद विद्यमान थे तो क्यों कर हो सकता है कि अग्नि वायु ने ब्रह्मा जी को वेद पढ़ाये फिर इसी अध्याय का श्लोक २३ वह है जिस के अर्थ में हमारा और स्वामी जी का विवाद है पूर्वापर श्लोकों की संगति मिलने के लिये वह श्लोक और उस का तात्पर्य फिर भी निवेदन किया जाता है (अग्नि वायु रविभ्यस्तु त्रयं ब्रह्म सनातनम् । दुदोह यज्ञ सिध्यर्थ मृग्यजुः सामलक्षण)



اگنی بایو وغیرہ کا دیوتا ہونا یجروید کے چودہوین ادہیای کی اس شرتی سے ثابت ہے۔

अग्निर्देवता वातो देवता सूर्य्यो देवता चंद्रमा देवतेत्यादि

اس سے صریحاً محقق ہوا کہ دیوتاؤن کے گروہ کے ساتھ برہماجی نے اگنی بایو کو بھی اتپن کیا اور وید کے انکول اونکے نام رکھی جبکہ پیدا ہونے اور نام رکھنے سے پہلے ہی برہماجی کے پاس وید موجود تھے تو کیونکر ہو سکتا ہے کہ اگنی بایو نے برہماجی کو وید پڑہائے پھر اسی ادہیای کا تیئسوان شلوک وہ ہے جسکے معنی مین ہمارا اور سوامی جی کا اختلاف ہے اگلے اور پچھلے شلوکون مین تطبیق ہونیکے لئے وہ شلوک اور اسکا تاتپریہ پھر بھی عرض کیا جاتا ہے

अग्नि वायु रविभ्यस्तु त्रयं ब्रह्म सनातनं दुदोह यज्ञ सिध्यर्थ मृग्यजुः साम लक्षण ॥ ॥ ॥ ॥

की व्यवस्था वेदानुसार निर्माण करते न कि ब्रह्मा जी इस से निश्चय है कि अग्नि वायु रविभ्यस्तु इस श्लोक का अर्थ जो कुछ हम ने निर्णय किया है वही ठीक है फिर इसी अध्याय का श्लोक २२ यह है

(कर्मात्मनां च देवानां सोऽसृजत् प्राणिनां प्रभुः साध्यानां च गणं सूक्ष्मं यज्ञं चैव सनातनं) अर्थात् उस प्राणियों के प्रभु ब्रह्मा ने कर्म है स्वभाव जिन का ऐसे देवताओं का समूह और साध्यों का समूह और सनातन यज्ञ को उत्पन्न किया २२

इस श्लोक में प्रभु शब्द ब्रह्मा का विशेषण है और अर्थ उस का जनक अर्थात् पिता है क्योंकि निरुक्ति उस की यह है प्रकर्षेण भवत्यस्मादिति अर्थात् जिस से जन्म हो वह प्रभु है यहां से विदित होता है कि अग्नि वायु आदि की गणना भी इसी देवगण में है इस से बाहर नहीं है



ویدکی موافق تعین کرتے نہ

کہ برہماجی اس سے بخوبی جانا گیا کہ

(اگنی بایو روی بھیستو)

अग्नि वायु रविभ्यस्तु

اس شلوک کا ارتھ جو کچھ ہم نے

تحقیق کیا ہی وہ ہی صحیح ہی پھر

منو کے ادھیا اول کا شلوک

بائیسواں یہ ہی ۲۲

कर्मात्मनां च देवानां सोऽसृजत् प्राणिनां प्रभुः साध्यानां च गणं सूक्ष्मं यज्ञं चैव सनातनं

یعنی اوس جانداروں کی پربھو برہماجی نے کرم ہی سوبھاؤ جن کا ایسے دیوتوں کے گروہ کو اور سادھیوں کی گروہ کو اور سناتن یگیہ کو پیدا کیا فقط اس شلوک میں پربھو شبد برہما کی صفت ہے اور پربھو اسکو کہتی ہیں کہ جس سے پیدا ہوں یعنی باپ یہاں سے ظاہر ہوتا ہی کہ اگنی بایو وغیرہ کی شمار بھی اسی دیوتاؤں کے گروہ میں ہوگی اس سے باہر اصلاً نہیں ہے

ब्रह्मा जी ने वेद के शब्दों से जानकर
सब के नाम और कर्म निर्माण किये
तो अवश्य है कि अग्नि का अग्नि
और वायु का वायु और आदित्य
का आदित्य नाम भी वेद के अनुकूल
ब्रह्मा ही ने रक्खा वह कौन सा वेद
था कि सब सृष्टि की आदि में अग्नि
की अग्नि संज्ञा और वायु की वायु
संज्ञा और आदित्य की आदित्य संज्ञा
होने से पहिले ब्रह्मा जी के पास था
जिस से उन्हों ने सब के नाम रक्खे
इस से येही विदित हुआ कि सारी
सृष्टि से पहले परमात्मा ने ब्रह्मा जी
ही के हृदय में वेदों का प्रकाश किया
और उन्हों ने सृष्टि की आदि में तदनु-
सार सब के नाम और काम नियत
किये यदि अग्नि वायु आदित्य अंगिरा
सृष्टि की आदि में उत्पन्न हुए होते
और ईश्वर ने प्रथम इन्हीं को वेदों
का उपदेश किया होता तो वही
सब के नाम और कर्म और लौकि

برہما جی نی وید کے شبدوں سے
جانکر سب کے نام اور کام ٹھیرائے
تو ضرور ہے کہ اگنی کا اگنی اور بایو
کا بایو اور آدتیہ کا آدتیہ نام بھی
وید کی موافق برہما جی ہی نے رکھا
وہ کون سا وید تھا کہ کل آفرینش
کے آغاز میں اگنی کی اگنی نام
ہونے اور بایو کی بایو نام ہوا اور
آدتیہ کے آدتیہ نام ہونے سے پہلی برہما جی
کے پاس موجود تھا جس سے
اونھوں نے سب نام رکھے اس سے
یہی واضح ہوا کہ ساری پیدائش
سے پہلے پرماتما نے برہما جی ہی
پر وید نازل کیا اور اونھوں نے
روز ازل اوسی کے مطابق
سب کے نام اور کام مقرر
کئے اگر اگنی بایو آدتیہ انگرا
ابتداء دنیا میں پیدا ہوئے
ہوتے اور پرمیشور نے روز اول
ان ہی کو وید کا اپدیش کیا
ہوتا تو وہ ہی سب کے نام اور کام وغیرہ

ब्रह्मा जी को उत्पन्न किया और उन
को सब लोक की उत्पत्ति का द्वार
बनाया तो अग्नि वायु आदि भी
ब्रह्मा ही की सृष्टि के अंतरगत हुए
इन से ब्रह्मा जी का वेद पढ़ना असंगत
है फिर पहले अध्याय का श्लोक
२१ यह है (सर्वेषां तु स नामानि
कर्माणि च पृथक् पृथक् वेदशब्दे
भ्य एवादौ पृथक् संस्थाश्च निर्ममे
अर्थात् ब्रह्मा ने सृष्टि की आदि में
सब के नाम और सब के कर्म वेद
के शब्दों से जान कर भिन्न २ बनाये
जैसा गो जाति का गो नाम रक्खा
और अश्व जाति का अश्व ब्राह्मण
का कर्म अध्ययन अध्यापनादि
ठहराया और क्षत्रिय का प्रजा रक्षण
आदि और लौकिक की व्यवस्था भी
पृथक् २ ठहराई जैसे कुलाल के
लिये घड़ा बनाना और जुलाहे
के लिये कपड़ा बुनना इत्यादि २०
देखिये जब कि सृष्टि की आदि में



برہما جی کو پیدا کیا اور اونکو
ساری جہان کی پیدائش کا ذریعہ
بنایا تو اگنی اور بایو وغیرہ بھی
اسی جہان کے انترگت ہونگی
جو کہ برہما جی کے وسیلہ سے موجود
ہوا پس اگنی اور بایو وغیرہ سے
برہما جی کا وید پڑہنا غیر ممکن ہے
پھر منوسمرتی کی پہلے ادہیا کا
اکیسواں ۲۱ شلوک یہہ ہے
सर्वेषां तु स नामानि क
र्माणि च पृथक् पृथक्
वेद शब्देभ्यः एवादौ
पृथक् संस्थाश्च निर्म
मे ॥२१॥
یعنی برہما جی نے ابتدا پیدائش مین سبکے
نام اور سبکے کام وید کی شبدون سے
جانکر جدی جدی بنائی جیسے گاہی کی
جاتی کا نام گو اور گھوڑے کی جاتی کا نام
اشو رکھا براہمن کا کام وید پڑہنا اور پڑہانا
وغیرہ کشتریہ کا کام دنیا کی حفاظت وغیرہ ٹھہرایا
اور عموماً حرفے اور پیشے بھی علیحدہ
علیحدہ ٹھہرائے جیسے کمہار کی لئی گھڑا
بنانا اور جولاہی کی واسطے کپڑا بننا
وغیرہ علی ہذا القیاس دیکھیے جبکہ سرشٹی کی شروع مین

पाठ आया है (अपने कार्यो अपि भातवो भवंति) अभिप्राय दोनों पाठ का समान है कुल्लूक भट्ट और उस के अनुयायी दयानंद सरस्वती ने जो (अग्नि वायु रविभ्यः) इस पद में पंचमी विभक्ति मानी है वह पूर्वा पर विचार से असंगत ज्ञात होती है क्योंकि (अग्नि वायुः रविभ्यस्तु) यह मनु के प्रथमाध्याय का २३ श्लोक है इसी अध्याय का श्लोक ९ यह है (तदण्डम भवद्धैमं सहस्रांशु सम प्रभम् तस्मिन् जज्ञे स्वयं ब्रह्मा सर्वलोक पितामहः) मनु अध्याय १ श्लोक ९ अर्थात् तब वह बीज सुवर्ण के सदृश पवित्र और सूर्य के समान प्रकाशित ईश्वर की इच्छा से अंड के आकार होगया उस में आप ब्रह्मा संपूर्ण लोक के पितामह उत्पन्न हुए ९ देखो जब कि सृष्टि की आदि में परमात्मा ने

واضح ہو اگنی بایو روی بھیہ

अग्नि वायु रविभ्यः

اس پد مین جو کلوک بھٹ اور اوسکے پیرو دیانند سرستی نے پنچمی بہکتی مانی ہو وہ محض غلط ہو کہ اگلے اور پچھلے شلوکون کے مضمون کی خلاف ہو کیونکہ (اگنی بایو روی بہیستو)

अग्नि वायु रविभ्यस्तु

یہ منو سمرتی کے ادہیا اول کا ۲۳ تیسوان شلوک ہو اسی ادہیا کا ۹ نوان شلوک یہہ ہو

तदण्डमभवद्धैमं सहस्रांशुसमप्रभम् तस्मिन् जज्ञे स्वयं ब्रह्मा सर्व लोक पितामहः ॥ ॥९॥

یعنی تب وہ تخم سونے کی مانند پاک اور سورج کی مانند روشن پرماتما کے ارادہ سے انڈے کی صورت ہوگیا اوس میں آپ برہما جی سب لوک کے جد پیدا ہوئی نقطہ دیکھو جبکہ سرشٹی کی آدی مین پرماتمانے

वास्तविक अर्थ यह है अग्नि वायु रविभ्यस्तु त्रयम्ब्रह्म सनातनं दुदोह यज्ञ सिध्यर्थमृग्यजुः सामलक्षणं अर्थात् ब्रह्मा ने ऋग्यजुः साम यह नित्य तीन वेद यज्ञ की सिद्धि के लिये अर्थात् यज्ञ करने और कराने के लिये अग्नि वायु रवि नामक देवतों के अर्थ क्रम पूर्वक दिये अर्थात् अग्नि के लिये ऋग् वायु के लिये यजुः रवि के लिये साम क्योंकि वेदत्रय के बिना यज्ञ का संपादन होना असंभव है (अग्नि वायु रविभ्यः) इस पद में चतुर्थी विभक्ति है पंचमी नहीं है और दुदोह क्रिया ददौ के अर्थ में है क्योंकि धातु नाम नेकार्थत्वात् यह बात व्याकरण के ग्रन्थों में प्रसिद्ध है अर्थ इस का यह है कि धातुओं के अनेक अर्थ होते हैं और महा भाष्य के अध्याय १ पाद १ आह्निक १ में इस प्रकार

معنی حقیقی یہ ہین -

अग्नि वायु रविभ्यस्तु त्रयं ब्रह्म सनातनं दुदोह यज्ञ सिध्यर्थ मृग्यजुः साम लक्षणं ॥१॥ ॥

یعنی برہما جی نے رگ یجر و سام یہ تین وید قدیم یگیہ کی تیاری کے لئے یعنی یگیہ کرنے اور کرانے کے لئے اگنی اور بایو اور روی نامی دیوتون کے لئے ترتیب وار دیئے یعنی اگنی کے واسطے رگ اور بایو کے واسطے یجر اور روی کے واسطے سام کیونکہ تین وید کے بنا یگیہ کا سامان غیر ممکن ہے (اگنی بایو روی بھیہ

अग्नि वायु रविभ्यः

اس پد مین چتہرتھی بہکتی ہے پنچمی نہیں اور (دودوہ) दुदोह کریا یعنی فعل ہے (ددی) کے معنی مین کیونکہ سنسکرت کی مصادر کے معنی متعدد ہوتے ہین یہ بیاکرن کی کتابون سے ثابت ہے اور مہابہاشیہ کے ادہیاۓ کے پہلے پاد کے پہلے آہنک مین بھی

क्या कथा है इस से बुद्धिमानों
को योग्य है कि श्वेताश्वतर की
श्रुति के साथ शतपथ ब्राह्मण
के वचन की संगति स्वीकार करें
जैसे कि ऊपर निवेदन की गई
हमारा अभिप्राय धर्म के यथार्थ
निर्णय में है किसी प्रकार का
आग्रह नहीं है यहां तक श्वेता
श्वतर और शतपथ ब्राह्मण की
श्रुति का यथा योग्य एकार्थ
किया गया अब स्वामीजी ने जो
मनु का वचन प्रमाण दिया है
उस की संगति भी श्वेताश्वतर
की श्रुति के साथ की जाती है
स्वामीजी मनु के टीका कार
कुल्लूक भट्ट को सर्वदा उल्लूक
भट्ट कहते रहे अब मनु के श्लोक
का वास्तविक अर्थ न समझ
कर उसी का कल्पित अर्थ सर्वथा
अशुद्ध श्रुति विरुद्ध स्वीकार कर
बैठे मनु का श्लोक और उस का

اس سے عقلمندون کو چاہئے
کہ شویتاشوتر کی شرتی کے ساتھ
شت پتھ براہمن کے بچن کی تطبیق
قبول کرین جیسے کہ مفصل قلمبند
کی گئی ہمارا مدعا محقّقہ دھرم
کی تحقیق مین ہے کسی طرح کا تعصب
وطرفداری منظور نہین ہے یہان تک
شویتاشوتر اور شت پتھ براہمن
کی شرتی کا جیسا کہ چاہئے
ایک ارتھ کیا گیا اب سوامی
جی نے جو منو کا بچن سند
دیا ہے اوسکی تطبیق بھی
شویتاشوتر کی شرتی کے ساتھ
کی جاتی ہے سوامی جی منو کی
ٹیکا کار کلوک بھٹ کو
ہمیشہ اولوک بھٹ کہتے رہے
اب منو کے شلوک کا اصلی
ارتھ نہ سمجھکر اوسی کا جھوٹا
ارتھ شرتی کے
خلاف قبول کر بیٹھے
منو کا شلوک اور اوسکے

ये ही प्रकट हुआ कि अग्न्यादि
की अपेक्षा ब्रह्मा जी पूर्ण विद्वान
हैं इसी लिये श्वेताश्वतरोपनिषत्
में आया है कि ब्रह्म तत्व के जान-
ने वालों में ब्रह्मा जी ही अग्रगामी
हैं तथाहि तद्वेद गुह्योपनिषत्
सुगूढं तद्ब्रह्मा वेदते ब्रह्म योनिं
अर्थात् जो परमात्मा वेद गुह्यो-
पनिषत् में संवृत्त है और ब्रह्मा
जी का उत्पन्न करने वाला है
उस को ब्रह्मा जी ही जानते हैं
जैसे कि ब्रह्मा जी का ब्रह्मज्ञान
उपनिषत् से प्रकट है ऐसे अग्नि
प्रभृति के ब्रह्म ज्ञान में कोई —
प्रमाण नहीं ब्रह्मज्ञान तो एक
ओर है अग्नि तो देवताओं में
भाग प्राप्ति के लिये ही प्रार्थना
करता है तथाहि अग्निर्वा अका
मयत अन्नादो देवानां स्यामिति
श्रुतेः अग्नि ब्रह्मा जी से अधिक
वा उन के समान हो इस की तो

یہی برآمد ہوا کہ اگنی وغیرہ کی
نسبت برہما جی پوری فضیلت
رکھتے ہیں اسی لئے شوتیا شوتر
اوپنشد میں آیا ہے کہ برہم کی
حقیقت کے جاننے والوں
میں برہما جی ہی افضل و اکمل
ہیں چنانچہ —

तद्वेद गुह्योपनिषत्सु
गूढं तद्ब्रह्मा वेदते ब्रह्मयोनिं

یعنی جو پرماتما وید کے سر اکبر
اوپنشد سے جانا جاتا ہے
اور برہما جی کا پیدا کرنے والا ہے اوسکو
برہما جی ہی جانتے ہیں فقط جیسے
کہ برہما جی کا برہم گیانی ہونا اوپنشد
سے ظاہر ہے ایسے اگنی وغیرہ کے
برہم گیان میں کوئی سند نہیں ہے
برہم گیان تو ایک طرف ہے اگنی
تو دیوتوں میں بھاگ حاصل کرنے کے لئے خود
درخواست کرتا ہے چنانچہ شرتی ہے —

अग्निर्वा अकामयत अन्ना
दो देवानां स्यामिति

اب اسکا تو کیا ذکر ہے کہ اگنی برہما
جی سے فائق یا اوسکی برابر ہو

और शिष्ठाचारविरुद्ध अपना
कपोल कल्पित व्याख्यान करते
हैं कि ईश्वर ने अग्नि वायु आदित्य
और अंगिरा के ज्ञान में वेदों का
प्रकाश किया और उन्हों ने ब्रह्मा
जी को वेद पढ़ाये इस में उन्हों ने
अपना क्या लाभ विशेष समझा
है फिर स्वामी जी के व्याख्यान के
अनुकूल एक बड़ा आश्चर्य यह
है कि परमात्मा ने अग्नि वायु
आदित्य और अंगिरा को एक २
वेद का उपदेश किया और उन के
द्वारा ब्रह्मा जी को चारों वेदों की
प्राप्ति कराई यदि परमात्मा ने
अग्न्यादि में से किसी एक को
चारों वेद का अधिकारी नहीं
समझा और ब्रह्मा जी को चारों
वेदों का अधिकारी जाना - तो
ब्रह्मा ही जी को स्वतः चारों वेदों
का उपदेश क्यों न किया निदान
स्वामी जी के व्याख्यान से भी

اور آچاریون کے عقائد کے
خلاف اپنا تراشیدہ مسئلہ پیش
کرتے ہین کہ ایشور نے اگنی اور بایو
اور آدتیہ اور انگرا پر وید نازل کئے
اور اونہون نے برہماجی کو پڑھائے
پرماتما جانے اونھون نے وید اور شاستر
کی مخالفت مین اپنا کیا فایدہ سوچا
ہے پھر سوامی جی کی قول کی موافق
جا تعجب یہ ہی کہ پرماتما نے اگنی اور
بایو اور آدتیہ اور انگرا کو ایک ایک
وید کا اوپدیش کیا اور اونکے بواسطہ
برہماجی کو چارون وید کی تحصیل
کرائی اگر پرماتما نے اگنی وغیرہ مین
سے کسی ایک کو چارون وید کے
لایق نہ سمجھا اور برہماجی کو چارون
وید کے اوپدیش کے لایق جانا
تو برہماجی ہی کو بلا واسطہ
چارون وید کا اوپدیش
کیون نہین کیا فی الجملہ
سوامی جی کی تقریر سے بھی

शिष्य के शिष्य से संस्कृत पढ़ी
और वह स्वामी जी का वाक्य यह
है (इन्द्र ने बृहस्पति से संस्कृत
पढ़ी और बृहस्पति ने अङ्गिरा
प्रजापति से उसने मनु से मनु
ने विराट से विराट ने ब्रह्मा से)
देखो जब कि स्वामी जी के कथ
नानुकूल संस्कृत भाषा में अंगिरा
ब्रह्मा जी के शिष्य का शिष्य
है तो यह कैसी अयोग्य बात है
कि ब्रह्मा जी को अंगिरा ने अथर्व
वेद पढ़ाया यह सब स्वामी जी
की विद्या का फल है अद्य पर्यन्त
संपूर्ण शास्त्र कारों और आचार्यों
का यही सिद्धान्त चला आया
है कि परमात्मा ने सृष्टि की
आदि में श्री ब्रह्मा जी को चारों
वेदों का उपदेश किया और
उन से ऋषि मुनियों के द्वारा
अस्मदादिकों को वेदों की प्राप्ति
हुई स्वामी जी जो श्रुति स्मृति

شاگرد کے شاگرد سے سنسکرت
پڑھی اور وہ سوامی جی کا قول
اسطرح ہے کہ (اندر نے برہسپتی
سے سنسکرت پڑھی اور برہسپتی
نے انگرا پرجاپتی سے اوس نے منو
سے منو نے براٹ سے براٹ نے
برہما جی سے) فقط دیکھو جبکہ سوامی
جی کے قول کے موافق سنسکرت
بھاشا میں انگرا برہما جی کے
شاگرد کا شاگرد ہے تو یہ کیسی
بیہودہ گفتگو ہے کہ برہما جی کو انگرا
نے اتھروید پڑھایا یہ سب دیانند
سرسوتی کی ودیا کا نتیجہ ہے آجتک
سب شاستر کار اور آچاریوں کا یہ
ہی مذہب چلا آیا ہے کہ پرماتما
نے شروع آفرینش میں
برہما جی کو چارون وید کا
اوپدیش کیا اور اوس سے رشی
منیون کے بواسطہ ہمکو ویدان
کی پراپتی ہوئی سوامی دیانند
سرسوتی جو شرتی اور سمرتی

अथर्वणेयां प्रवदेत ब्रह्माथर्वा तां पुरो वाचाङ्गिरे ब्रह्म विद्यां स भारद्वाजाय सत्य वाहाय प्राह भारद्वाजोङ्गिरसे परावरां ॥ २ ॥

अर्थात् ब्रह्मा जी ने वह वेद विद्या जिस के सब विद्या आश्रय हैं अपने ज्येष्ठ पुत्र अथर्व ऋषि को पढ़ाई ब्रह्मा ने जो विद्या अथर्व को पढ़ाई अथर्व ने वह ब्रह्म विद्या पूर्व अंगीर ऋषि को पढ़ाई अंगीर ने भारद्वाज गोत्री सत्य वाह को पढ़ाई उसने वह परावर विद्या अंगिरा को पढ़ाई ॥ २ ॥ धन्य है स्वामी जी के निर्णय पर कि श्रुति में तो अंगिरा को शिष्य परम्परा कर के ब्रह्मा जी का चतुर्थ शिष्य गिना है और वह कहते हैं कि अंगिरा ने ब्रह्मा जी को अथर्व वेद पढ़ाया स्वामी दयानंद सरस्वती ने सत्यार्थ प्रकाश मुद्रित सन १८७५ के पृष्ठ २५० में लिखा है कि अंगिरा ने ब्रह्मा के

अथर्वणेयां प्रवदेत ब्रह्मा
थर्वा तां पुरो वाचाङ्गिरे ब्रह्म
विद्यां स भारद्वाजाय सत्य
वाहाय प्राह भारद्वाजोङ्गिरसे
परावरां ॥ २ ॥

یعنی برہما جی نے وہ وید ودیا
جسکی کل ودیا محتاج ہین اپنے
بڑے بیٹے اتھرو رشی کو پڑھائی
برہما جی نے جو ودیا اتھرو رشی
کو پڑھائی اتھرو رشی نے وہ
ودیا پہلے انگیر نامی رشی کو پڑھائی
انگیر نے بھردواج گوتری ستیہ باہ
کو پڑھائی اوس نے وہ پراابر
ودیا انگرا کو پڑھائی فقط
افسوس ہے سوامی جی کی تحقیقات
پر کہ شرتی مین تو انگرا برہما
جی کا سلسلہ وار چوتھا شاگرد
شمار کیا ہے اور وہ کہتے ہین کہ
انگرا نے برہما جی کو اتھرب وید
پڑھایا پھر خود سوامی دیانند سرسوتی نے
ستیارتھ پرکاش مطبوعہ ۱۸۷۵ء
کے صفحہ ۲۵۰ مین لکھا ہے کہ
انگرا نے برہما جی سے

श्वेत श्वतर औार मुंडकोपनिषत् औार सांख्यशास्त्र औार पराशर सूत्र में संपूर्ण देवताओं से प्रथम ब्रह्मा जी का उत्पन्न होना स्पष्ट लिखा है इसी प्रकार यदि स्वामी जी किसी श्रुति से अग्न्यादिक का सब देवताओं से प्रथम उत्पन्न होना और ब्रह्मा जी को वेदों का पढ़ाना सिद्ध करें तो उनकी बात स्वीकार करने योग्य होसकती है अन्यथा नहीं मुंडकोपनिषत् में उक्त श्रुति से आगे यह बात लिखी है कि ब्रह्मा जीने अपने बड़े बेटे अथर्व को ब्रह्म विद्या अर्थात् वेद विद्या जो सब विद्याओं की मूल है पढाई और अथर्व ने वही विद्या अंगीर को पढाई अंगीर ने भरद्वाजगोत्री सत्य वाह को पढाई उसने वही विद्या अंगिरा को पढाई तथाहि

स ब्रह्म विद्यां सर्व विद्या प्रतिष्ठामथर्वाय ज्येष्ठ पुत्राय प्राह॥१॥



شویتاشوتر اپنشد اور منڈک
اپنشد اور پراشر سوتر اور
مہابھارت وغیرہ میں سب
دیوتاؤں سے پہلے برہماجی
کا پیدا ہونا صریحاً لکھا ہے
اسیطرح اگر سوامی جی کسی
شرتی سے اگنی اور وایو
وغیرہ کا کل دیوتاؤں سے
پہلے پیدا ہونا اور برہماجی کو
وید پڑھانا ثابت کریں تو البتہ
اونکی بات قابل تسلیم ہوسکتی
ہے پھر منڈک اپنشد میں شرتی
مذکور کے آگے یہ بات لکھی ہے
کہ برہماجی نے اپنے بڑے بیٹے
اتھرو کو برہم ودیا یعنی وید ودیا
جو سب ودیاؤں کی اصل ہے پڑھائی
اور اتھرو نے وہی ودیا انگیر
کو پڑھائی انگیر نے بھردواج گوتری
ستیہ واہ کو پڑھائی اوس نے وہی ودیا
انگرا کو پڑھائی چنانچہ —

स ब्रह्म विद्यां सर्व विद्या प्रतिष्ठामथर्वाय ज्येष्ठ पुत्राय प्राह॥१॥

ब्रह्मा जी सृष्टि की आदि में
उत्पन्न हुए और परमात्मा ने उन
को वेद का उपदेश किया पराशर
ने भी अपने सूत्रों में ब्रह्मा जी
की उत्पत्ति सृष्टि की आदि में
लिखी है तथाहि सकलजगता
मनादिरादिभूत ऋग्यजुः सामादि
मयी भगवद्विष्णु मयस्य ब्रह्मणो
मूर्त्ती रूपं हिरण्यगर्भो ब्रह्मांडतो
भगवान् ब्रह्मा प्राग्बभूव ॥१॥
इस सूत्र की वृत्ति रत्नगर्भ भट्टा
चार्य ने इस प्रकार की है ब्रह्मांड
तो ब्रह्मा प्राग्बभूव किं विशिष्टः
जगतामादि मूलकारणं स्वयं
चानादिदृष्ट कारण शून्यः भगव
द्विष्णु मयस्य भगवद्विष्णोर्मूर्त्तिः
रूपम परिच्छिन्नं स्वरूपं हिरण्य
स्य ब्रह्मांडस्य गर्भरूपश्चेत्यर्थः १
अर्थात् सारे जगत् का कारण
हिरण्य गर्भ ब्रह्मा ब्रह्मांड से
पहिले उत्पन्न हुआ- जैसे कि

برہماجی شروع آفرینش میں پیدا
ہوئے اور پرماتما نے اونکو
وید کا اوپدیش کیا پراشر رشی نے
بھی اپنے سوتروں میں برہماجی
کی پیدائش سرشٹی کی آدی میں
لکھی ہے وہ سوتر یہ ہے

सकलजगतामनादिरादि
भूत ऋग्यजुः सामादि मयी भगव
द्विष्णु मयस्य ब्रह्मणो मूर्त्ती रूपं
हिरण्य गर्भो ब्रह्मांडतो भगवान्
ब्रह्मा प्राग्बभूव ॥१॥

اس سوتر کے معنی رتن گربھ بھٹاچاریہ
نے اسطرح پر لکھے ہیں -

ब्रह्मांड तो ब्रह्मा प्राग्बभूव
किं विशिष्टः जगतामादि
मूलकारणं स्वयं चानादि
दृष्ट कारण शून्यः भग
वद्विष्णु मयस्य भगवद्वि
ष्णोर्मूर्त्तिः रूपम परिच्छिन्न
स्वरूप हिरण्यस्य ब्रह्मांड
स्य गर्भ रूपश्चेत्यर्थः ॥१॥

اس سوتر کا مطلب یہ ہے کہ سارے
جہان کے کارن ہرنیہ گربھ
برہما برہمانڈ سے پہلے پیدا ہوئے
فقط اب غور کیجیے کہ جیسے

श्वेताश्वतर में दूसरी जगह भी आ· याहै यथाहि (यो देवानां प्रभवश्चो द्भवश्च विश्वाधिपो रुद्रो महर्षिः हिरण्यगर्भं जनयामास पूर्वं सनो बुद्ध्या शुभयासंयुनक्तु ॥ १॥)
अर्थात् जो परमात्मा इन्द्रादिक देवताओं के प्रभवका कारण है और विश्व का स्वामी और पापियों का रुलाने वाला और सर्वज्ञ है जिस ने (पूर्व) अर्थात् सृष्टि की आदि में श्री ब्रह्मा जी को उत्पन्न किया वह परमेश्वर हम को शुभ बुद्धि के साथ संयुक्त करे ॥ १ ॥
कपिल ऋषि ने सांख्य शास्त्र के तीसरे अध्याय में ब्रह्मा जी का सृष्टि की आदि में होना माना है यथाहि (आ ब्रह्मस्तम्बपर्यंतं तत्कृते सृष्टिरा विवेकात्) यहां ब्रह्मा जी का होना सृष्टि की आदि में स्पष्ट है महा भारत के शांति पर्व प्रभृति से भी प्रकट है कि

شوتیا شوتر اوپنشد مین دوسری جگہہ بھی آیا ہی دیکھو۔

यो देवानां प्रभवश्चोद्भवश्च विश्वाधिपो रुद्रो महर्षिः हिरण्यगर्भं जनयामास पूर्वं सनो बुद्ध्या शुभयासं युनक्तु ॥ ॥ ॥ ॥

یعنی جو پرماتما اندر آدی دیوتون کے جنم وغیرہ کا کارن اور دنیا کا مالک اور گنہگارون کو رولانیوالا اور عالم الغیب ہے اور جس نے سرشٹی کی شروع مین برہما جی کو پیدا کیا ہی وہ پرمیشور ہمکو اچہا گیان دے۔ فقط کپل رشی نے سانکہ شاستر کے تیسرے ادہیای مین برہما جی کا سرشٹی کی ابتدا مین ہونا مانا ہی کپل رشی کا وہ بچن یہہ ہی

आब्रह्मस्तम्बपर्यन्त तत्कृते सृष्टिरा विवेकात् " " "

یہان سے ظاہر ہی کہ ابتدای آفرنیش مین سب سے پہلے برہما جی ہی کا ظہور ہوا۔ مہابھارت کے شانتی پرب وغیرہ سے بھی ثابت ہی کہ

प्रकार मुंडकउपनिषद् में ब्रह्मा जी
के विषय में (प्रथम) शब्द लिखा है
(तथाहि ब्रह्मा देवानां प्रथमः संबभूव
विश्वस्य कर्त्ता भुवनस्य गोप्ता)
अर्थात् ब्रह्मा जी सब देवताओं से
प्रथम उत्पन्न हुए जो कि विश्व की
सृष्टि और पालन के द्वार हैं जब कि
ब्रह्मा सब देवताओं की आदि में
उत्पन्न हुए हैं और सारे विश्व की
सृष्टि के द्वार हैं तो अग्नि वायु आदित्या
दिक की उत्पत्ति ब्रह्मा जी के पश्चात्
स्वतः सिद्ध होगई इस से यही जाना
गया कि अग्नि वायु आदित्यादिक
को ब्रह्मा जी ने उत्पन्न किया और
उन को वेद पढ़ाया क्या अग्न्यादिक
सारे विश्व से बाहर हैं ऐसी प्रत्यक्ष
श्रुति के विरुद्ध स्वामी जी क्यों कर
कहते हैं कि अग्न्यादिक ने ब्रह्मा जी
को वेद पढ़ाया सृष्टि की आदि में
सबसे प्रथम परमात्मा ने श्री ब्रह्मा
जी को उत्पन्न किया यह अभिप्राय

طرح منڈک اپنشد میں برہماجی
کے بارہ میں (प्रथम) (پرتھم)
شبد لکھا ہے دیکھئے
ब्रह्मा देवानां प्रथमः संबभूव
विश्वस्य कर्त्ता भुवनस्य गोप्ता
یعنی برہما جی سب دیوتوں سے
پہلے پیدا ہوئے جو کہ تمام دنیا
کی پیدائش اور پرورش کے ذریعہ ہیں
فقط جبکہ برہماجی نے کل دیوتوں
سے پہلے ظہور کیا ہے اور وے
ساری سرشٹی کے ذریعہ ہیں تو اگنی
بایو سورج کی پیدائش برہما جی کے
بعد خود ثابت ہوگئی اس سے یہ
ہی جانا گیا کہ اگنی وغیرہ برہما
جی سے پیدا ہوئے اور برہماجی
نے ان کو وید پڑھایا کیا اگنی
وغیرہ کل دنیا سے خارج ہیں ایسی
صریح شرتی کے خلاف سوامی جی
کیونکر کہتے ہیں کہ اگنی وغیرہ نے برہماجی
کو وید پڑھایا ابتدا آفرینش میں سب سے
اول پرماتما نے برہماجی کو پیدا کیا یہ مطلب

है जिन का ऽर्थ पूर्व निवेदन किया
गया कि सृष्टि की ऽादि में परमा
त्मा ने ब्रह्मा जी ही के लिये वेदों का
उपदेश किया ऽन्य के लिये नही
फिर स्वामी जी ने जो ऽग्न्यादि को
महर्षि कहा है वह सर्वथा शास्त्र वाह्य
है किसी ग्रंथ में इन को महर्षि वा
ऋषि नही लिखा परंतु वेदादि
शास्त्रों में देवता कहा है देखो
यजुर्वेद के चतुर्दशाध्याय की बीस
वीं श्रुति (ऽग्निर्देवता वातो देवता
सूर्यो देवता चंद्रमा देवतेत्यादि)
दयानन्दानुयायी लोग पक्षपात
छोड़ कर विचार करें कि स्वामी
जी का यह कथन कि ऽग्न्यादिक
ने ब्रह्मा जी को वेद पढ़ाये श्वेता
श्वतर की श्रुति से लेश मात्र भी
नही निकलता केवल उन की
कपोल कल्पना है जैसे कि श्वेता
श्वतर उपनिषत् में ब्रह्मा जी के
लिये (पूर्व) शब्द ऽाया है इसी



ہی جنکے معنی سابق حوالۂ قلم کئے
گئے کہ ابتداے دنیا مین پرماتما
نے برہما جی ہی کے لئے ویدنازل
کئے دوسرے کے لئے نہین کئے پھر سوامی
جی نے جو اگنی وغیرہ کو مہرشی کہا ہی
وہ سربسر شاستر سے باہر ہی کہ کسی گرنتھہ
مین انکو مہرشی یا رشی نہین لکہا البتہ وید
وغیرہ شاستروں مین دیوتا کہا ہی دیکھیو یجر
وید کے چودہوین ادہیاے کی بیسوین شرتی

ऽग्निर्देवता वातो देवता
सूर्यो देवता चंद्रमा देवता

دیانندپنتھی تعصب چھوڑکر غور
کرین کہ سوامی جی کی یہ گفتگو
کہ اگنی وغیرہ نے برہما جی کو
وید پڑھایا ید شویتاشوتر
اوپنشد کی شرتی سے برآمد
نہین ہوتی صرف اون ہی
صاحب کی دنت کتہا ہی
اب سنئے کہ جیسے شویتاشوتر
اوپنشد مین برہما جی کے لئے
(پورب) شبد آیا ہے اسی

नहीं किया इस पक्ष में (वै) शब्द का
अन्वय तत् शब्द के साथ होगा जोकि
ब्रह्मा का वाचक है और जो (वै)
शब्द का अन्वय (यत्) शब्द के साथ
करें जो परमात्मा का वाचक है तो
यह तात्पर्य होगा कि ब्रह्मा जी को
वेदों का उपदेश परमात्मा ही ने
किया दूसरे ने कदापि नहीं किया
बुद्धिमान् विचार करें कि जैसा (वै)
शब्द अन्य योगव्यवच्छेद के लिये
श्वेताश्वतर की श्रुति में आया है
ऐसा कोई शब्द शत पथ की श्रुति
में भी है सो कोई नहीं स्वामी जी ने
जो श्वेताश्वतर की श्रुति के अर्थ
में यह बात बढ़ाई है कि (परमात्मा
ने अग्न्यादि महर्षियों के द्वारा
ब्रह्मा जी को वेदों की प्राप्ति कराई)
वह सर्वथा अशुद्ध है क्योंकि श्वेता
श्वतर की श्रुति में इस अर्थ का वा
चक कोई पद नहीं है किंतु इस के
विरुद्ध (पूर्व) शब्द और (वै) शब्द

نہین کیا اس صورت مین
(دی) (वै) شبد کا تعلق (تت)
شبد کے ساتھ ہوگا جسکو
معنی یہہ ہین کہ برہما جی کے لئے۔
اور اگر (دی) (वै) شبد کا تعلق
(یت) (यत्) شبد کے ساتھ ہوگا
جسکے معنی پرماتما کے ہین تو یہہ
مطلب ہوگا کہ برہما جی کو وید
کا اوپدیش پرماتما ہی نے کیا دوسرے
نے اصلا نہین کیا اہل حق
اور دانا لوگ خیال کرین کہ جیسا
(دی) (वै) شبد معنی مذکورہ
کے لئے شویتا شوتر کی شرتی مین
موجود ہے ایسا کوئی شبد شت پتہہ
کی شرتی مین کہین نہین ہے پس
سوامی جی نے جو شویتا شوتر کی شرتی
کے معنی مین یہہ بات بڑہائی ہے کہ پرماتما نے
اگنی وغیرہ مہرشیون کی وساطت برہما جی کو
ویدون کی تحصیل کرائی وہ بالکل غلط ہے
کیونکہ شویتا شوتر کی شرتی مین اس معنی کا
کوئی لفظ نہین ہے بلکہ اسکے خلاف
لفظ (پورب) ہے اور لفظ (دی) (वै)

स्वरूप आत्मज्ञान के प्रकाश करने वाले परमात्मा की मैं मुमुक्षु शरण होता हूं । देखो इस श्रुति में (पूर्व) शब्द है जिस से विदित है कि परमात्मा ने सृष्टि की आदि में ब्रह्मा जी के हृदय में वेदों को डाला और शत पथ की श्रुति में ऐसा कोई शब्द नहीं है कि जिस से सृष्टि की आदि में अग्न्यादि के जन्म का बोध हो और फिर श्वेताश्वतर की श्रुति में (वै) शब्द है जिस का अर्थ अन्य योगव्य वच्छेद है अर्थात सृष्टि की आदि में परमात्मा ने ब्रह्मा जी ही के लिये वेदों का उपदेश किया दूसरे के लिये नहीं किया क्योंकि अन्य योग व्यवच्छेद कहते हैं दूसरे के योग के पृथक करने को अर्थात दूर करने को इस से येही विज्ञात होता है कि सर्ग की आदि में परमात्मा ने केवल एक ब्रह्मा जी के हृदय में वेदों का प्रकाश किया अग्न्यादिक के हृदय में कदापि

روپ آتم گیان کے پرکاش کرنیوالے
پرماتما کی مین نجات کا چاہنیوالا
پناہ لیتا ہون - دیکھو اس شرتی مین
(پورب) شبد ہے جس سے جانا جاتا ہے کہ
پرماتما نے پیدائش کے شروع مین برہما جی
کے دل مین ویدون کو ڈالا اور
دیانند سرسوتی کی مستند شت پتھ
براہمن کی شرتی مین ایسا کوئی لفظ نہین
ہے کہ جس سے جانا جاوے کہ ابتدا پیدائش
مین اگنی اور بایو اور آدتیہ کا جنم ہوا پھر
شویتا شوتر اپنشد کی شرتی
مین (ویٔ) (वै) شبد ہے
جسکا مفہوم یہ ہے کہ پرماتما
نے سرشٹی کی آدی مین
برہما جی ہی کے لئے ویدون
کا اوپدیش کیا دوسرے کے
واسطے نہین کیا اس سے
ثابت ہوتا ہے کہ روز
ازل پرماتما نے صرف ایک
برہما جی کے دل مین ویدون کا
پرکاش کیا اگنی وغیرہ کے دل مین ہرگز

